


از:

امام اہلسنت حضرت مولانا محمد عبد الشکور فاروقی نور اللہ مرقدہ

ناشر:
مکتبہ فاروقیہ ۵۰/۲۲ دریائی ٹولہ لکھنؤ

إِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَإِنَّا لَهُ لَحَافِظُونَ

# شیعہ  قرآن

موسوم بہ

## "تنبیہ الحائرین"

از

امام اہلسنت حضرت مولانا محمد عبدالشکور صاحب فاروقی

نور اللہ مرقدہ

باہتمام

مولانا عبدالعلیم فاروقی دارالمبلغین لکھنؤ

ناشر

مکتبہ فاروقیہ ۲۲/۵ دریائی ٹولہ لکھنؤ

نام کتاب ——— شیعہ اور قرآن

نام مصنف ——— امام اہل سنت حضرت مولانا محمد عبدالشکور فاروقیؒ

صفحات ———

طباعت ——— نشاط پریس ٹانڈہ ضلع فیض آباد (یو۔پی)

تعداد ——— ایک ہزار ۱۰۰۰

سنہ طباعت ——— ۱۴۰۲ھ م ۱۹۸۲ء

قیمت ——— بارہ روپے ۱۲

ملنے کے پتے



مکتبہ فاروقیہ ۵۰/۲۲۰ دریائی ٹولہ لکھنؤ ۳
مکتبہ البدر دارالعلوم فاروقیہ کاکوری ضلع لکھنؤ
مکتبہ اسلام ۳۷ گوئن روڈ لکھنؤ ۱۸
مکتبہ الفرقان نظیر آباد لکھنؤ
مکتبہ دارالعلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ۔

# فہرست مضامین

# "شیعہ اور قرآن"



۵



# پیش لفظ

## باسمہٖ تعالیٰ حامداً و مصلیاً و مسلماً

امام اہل سنت حضرت مولانا محمد عبد الشکور فاروقی رحمۃ اللہ علیہ چودہویں صدی ہجری کی عبقری شخصیات میں شمار کئے جاتے ہیں اور اصحاب کمال میں اہم بالشان مقام رکھتے ہیں حضرت مولانا نے اپنی پوری زندگی دین کے لئے وقف کی اور اعلاء کلمۃ حق کو اپنی حیات کا بہترین مشغلہ قرار دیا چونکہ اس دور میں شیعیت کے اثرات نمایاں طور پر پائے جاتے تھے بلکہ یہ ایک حقیقت ہے کہ حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی علیہ الرحمۃ اور ان کے عالی مقام خاندان کی محنتوں پر رفض و بدعات کی دبیز چادر پڑ چکی تھی۔ قریب تھا کہ مسلمان اپنے اکابر کی پر خلوص مساعی فراموش کر دیں اور شیعہ امراء کے دبدبہ کا شکار ہو کر کتاب و سنت کی روح اہل سنت کے قلوب سے نکل جائے۔ ایسے پر آشوب و پر خطر دور میں کلمۂ حق کا اظہار کرنا اپنے آپ کو ہزار مصیبتوں کے حوالے کرنے کے مرادف تھا۔ یہی وجہ تھی کہ علماء اور خواص تبلیغ دین کے معاملہ میں مثبت روش اختیار فرماتے تھے اور عقائد کی تبلیغ میں بہت سوچ سمجھ کر بڑھتے تھے۔ ایسے افراد کی روز بروز کثرت ہوتی جا رہی تھی جو بے باکانہ طور پر شیعوں کو اسلامی فرقہ قرار دے کر ان سے مسلمانوں جیسے معاملات برتنے پر اصرار کرتے تھے اور علماء شیعہ اپنے مذہب کی شدید تاکید[1] کی بناء پر اپنا اصلی مذہب صیغۂ راز میں رکھتے تھے جس کی بناء پر سنیوں کا شیعوں کے اہم عقیدہ

---

[1] اصول کافی — جو مذہب شیعہ کی بڑی معتبر کتاب ہے ص ۴۸۵ پر امام جعفر صادق سے روایت ہے عن سلیمان بن خالد قال قال ابو عبد اللہ علیہ السلام یا سلیمان انکم علی دین من کتمہ اعزہ اللہ ومن اذاعہ اذلہ اللہ (ترجمہ) سلیمان بن خالد سے روایت ہے کہ امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا کہ بیشک تم لوگ ایسے دین پر ہو کہ جو اس کو چھپائے گا اللہ اس کو عزت دے گا اور جو اس کو ظاہر کریگا اللہ اس کو ذلیل کریگا ۱۲

وہم رنگ ہو جانا بالکل آسان ہو گیا تھا۔

علماء اسلاف نے شیعوں کی رد میں جو کچھ کام کیا ہے اس کا زیادہ تر حصہ دفاعی ہے اور مذہب شیعہ کی رد میں ان کا رد سخت فروعی مسائل سے متجاوز نہ ہو سکا۔ غالباً اس کی وجہ یہی ہے کہ شیعوں نے نہایت چالاکی کے ساتھ اپنے مذہب کے اصول کو چھپایا اور عام طور پر انکی کتابوں میں بھی وہ مسائل نہ آئے جن سے ان کے ایمان و اسلام کا صحیح اندازہ ہو سکے۔ استاذ العلماء علامہ بحر العلوم فرنگی محلی کو کسی طرح شیعوں کی تفسیر "مجمع البیان" دیکھنے کو مل گئی (اگرچہ اس تفسیر کے مصنف ان چار اشخاص میں سے ہیں جو مذہب شیعہ کے خلاف عقیدہ تحریف قرآن کو بڑے احتیاط کے ساتھ پیش کرتے ہیں) تو علامہ موصوف نے اپنی کتاب شرح مسلم الثبوت میں شیعوں کے کفر کا فتویٰ دیا اور تحریر فرمایا:

"قرآن پاک کے ایک حرف میں جو شک کرے وہ قطعاً کافر ہے"

امام اہل سنت علامہ لکھنوی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے اکابر کی تحقیقات کو پیش نظر رکھکر اہل سنت وجماعت کی نصرت وحمایت میں اسلاف کی جانشینی کا پورا پورا حق ادا کیا اور بلا خوف لومۃ لائم صحابہ کرام کے مقام ومرتبہ سے مسلمانوں کو واقف کرانے کی بھرپور جد وجہد فرمائی۔ مذہب شیعہ کا بطلان اور اس مذہب کی اصلی تصویر اس طرح پیش کر دی کہ آئندہ اس موضوع پر تحقیقی کام کرنے والے حضرت والا کی تحقیقات عالیہ سے استفادہ کئے بغیر کوئی معتبر خدمت انجام نہ دے سکیں گے۔ یوں تو امام اہل سنت نے "مذہب شیعہ" کے تمام اصولی وفروعی مسائل کا مکمل رد کیا ہے لیکن "عقیدہ تحریف قرآن" اور "مسئلہ امامت" کو اپنا مرکز نظر بنا کر ثابت کر دیا کہ شیعوں کا ایمان قرآن پاک پر نہ ہے اور نہ ہو سکتا ہے۔ اسی طرح عقیدہ امامت کی بنیاد پر ختم نبوت کا عقیدہ شیعی نقطہ نظر سے ایک ایک لفظ بے معنی ہے۔

زیر نظر کتاب "شیعہ اور قرآن" جو پہلی مرتبہ ۱۳۴۲ھ میں "النجم" کے صفحات پر "تنبیہ الحائرین" کے نام سے جستہ جستہ شائع ہوئی اور بعد میں ۱۳۵۱ھ مطابق ۱۹۳۲ء میں اسی نام کے ساتھ کتابی شکل میں ادارہ "النجم" نے شائع کی۔ بعد میں جس کے متعدد ایڈیشن شائع ہوئے۔ آخری مرتبہ "شیعہ اور قرآن" کے نام سے عمدۃ المطابع پریس سے

اشاعت پذیر ہوئی۔

حضرت امام اہل سنت علیہ الرحمہ نے جب یہ اعلان فرمایا کہ "شیعوں کا ایمان قرآن پاک پر نہ ہے اور نہ ہو سکتا ہے" تو شیعی دنیا میں زلزلہ آ جانا قرین قیاس تھا چنانچہ ایسا ہی ہوا بھی شیعوں کے مائۂ ناز علماء اپنی تو توں کے ساتھ سرگرم عمل نظر آنے لگے اور ہر چند انھوں نے کوشش کی کہ کسی طرح اہل سنت کے اس چڑھتے ہوئے سورج کا مقابلہ کر کے اس کی شعاعوں کو بے اثر بنا دیا جائے لیکن اللہ تعالیٰ کو اپنے جن بندوں سے اپنی مرضی کے مطابق کام لینا ہوتا ہے ان کا کوئی مقابلہ نہیں کر سکتا۔

دسمبر ۱۹۳۰ء مطابق ربیع الاول ۱۳۴۹ھ میں بمقام امروہہ ضلع مراد آباد شیعوں کے سب سے بڑے عالم اور خاندان اجتہاد کے "چشم و چراغ" مولوی سبط حسن صاحب سے مسئلہ تحریف قرآن" پر بڑے معرکہ کا مناظرہ ہوا[۱] اور اس موضوع پر شیعوں کی کچھ نہ چل سکی خود انھوں نے محسوس کر لیا کہ واقعی اس مسئلہ پر مناظرہ کرنے سے اپنی ذلت و رسوائی کے سوا کچھ حاصل نہ ہوگا۔

پھر کچھ دنوں کے بعد پنجاب کے ایک "مجتہد" مولوی سید علی حائری غیرت ملی سے سرشار ہو کر نمودار ہوئے اور انھوں نے "موعظہ تحریف" کے نام سے ایک رسالہ شائع کیا جس میں حسب عادت تبرا بازی، دشنام طرازی اور اسی قسم کی اور بہت سی باتیں لکھیں نیز دھوکہ اور فریب دینے کے لیے دعویٰ کیا کہ اہل سنت کا بھی ایمان قرآن پاک پر نہیں ہے اور ثبوت میں "اختلاف قرأت" یا "نسخ آیات" کی روایات پیش کر کے بڑا ناز فرمایا جس کے جواب میں امام اہل سنت حضرت مولانا محمد عبد الشکور فاروقی نے "تنبیہ الحائرین" لکھ کر حائری صاحب کی لن ترانیوں کی حقیقت واضح کر دی اور روز روشن کی طرح ثابت کر دیا کہ کسی شیعہ کا ایمان قرآن پاک پر ہونا ناممکن ہے برخلاف اس کے سنیوں کا قرآن پاک پر ایمان ہونا لازمی ہے جیسا کہ آپ کو آئندہ صفحات میں معلوم ہوگا۔

---

[۱] اس مناظرہ میں فخر المحدثین استاذ المشائخ حضرت مولانا خلیل احمد صاحب سہارنپوری نے بھی شرکت فرمائی اور حضرت نے امام اہل سنت مولانا محمد عبد الشکور فاروقی کو اہل سنت کی طرف سے ان الفاظ کے ساتھ مناظر منتخب کیا کہ "ان کی ہار ہماری ہار ہے اور ان کی جیت ہماری جیت ہے"۔

چونکہ حائری صاحب نے اپنی کتاب "موعظۂ تحریف" میں شیعوں کے مذہب کا عقل و نقل کے مطابق ہونے کا دعویٰ کیا ہے اس لئے امام اہل سنتؒ نے اپنی کتاب کے آخری صفحات میں شیعوں کے اصولی و فروعی چالیس مسائل انھیں کی معتبر کتب سے پیش کرکے مذہب شیعہ کا ابطال کرتے ہوئے اس مذہب کا عقل و نقل کے خلاف ہونا ثابت کردیا ہے۔

ہم نے اس وقت اس کتاب کو اس لئے شائع کیا کہ اس زمانہ میں اگرچہ بہت کچھ کام ہوچکا مگر پھر بھی اصولی طور پر شیعوں کے ایمان بالقرآن کی اصل حقیقت سے کماحقہٗ واقفیت نہیں ہے عوام تو عوام ہیں علماء بھی اس مسئلہ میں کوئی خاص بصیرت نہیں رکھتے۔ یہ کتاب بفضلہٖ تعالیٰ اپنی جامعیت کے اعتبار سے یکساں طور پر عوام و خواص کے لئے مفید و کارآمد ہے۔ حق تعالیٰ ہم کو حضرت امام اہل سنتؒ کی تحقیقاتِ عالیہ کی اشاعت کی توفیق نصیب فرمائے اور پوری امت کو زیادہ سے زیادہ نفع اٹھانے کی توفیق بخشے۔ آمین

خاکپائے امام اہل سنتؒ

**عبدالعلیم فاروقی**

خادم دارالمبلغین پاٹانالہ لکھنؤ

۵ ربیع الثانی ۱۴۰۲ھ

# افتتاحیہ



ہر قسم کی حمد و ثنا اس اللہ تعالیٰ کے لئے ہے جس نے قرآن مجید پر ایمان لانے کی ہمیں توفیق دی اور اس مقدس کتاب کی خدمتیں بلا شرکت غیرے ہمیں اسے لیں ہمارے ہی سینوں اور سفینوں کو اس کا محافظ بنایا اور ہماری گردنوں میں اس کے عشق و محبت کا طوق پہنایا اور صلوٰۃ و سلام ہو اس امام الرسل پر جس کے وسیلے سے یہ پاک کتاب ہم کو ملی جس نے ہمیں یہ خوشخبری سنائی کہ ہر زمانے میں تمہاری بہترین نسلیں اس امانت الٰہی کی حفاظت کریں گی اور اس کے دشمن تمہارے ہاتھوں سے ہمیشہ ذلیل و خوار ہوتے رہیں گے اور خدا کی رحمت بے حساب نازل ہو ان کے آلِ اخیار خصوصاً صحابۂ کبار پر جن کے نقل و روایت سے قرآن شریف بلکہ دین و ایمان کی ہر چیز ہم تک پہونچی والحمد للہ اولاً و آخراً

**اما بعد!** ہندوستان کے تمام باخبر اصحاب اس بات سے واقف ہیں کہ تقریباً بیس بائیس سال سے النجم میں نہایت کامل تحقیقات کی بنیاد پر پے در پے یہ اعلان ہو رہا ہے کہ شیعوں کا ایمان قرآن شریف پر نہیں ہے اور نہ ہو سکتا ہے، یہ بھی اعلان دیا گیا کہ اگر کوئی مجتہد شیعہ اس بات کا اطمینان دلا دیں کہ شیعہ ہونے کے بعد قرآن مجید پر ایمان ہو سکے گا تو قسم ہے رب العرش کی ہم اسی وقت فی الفور شیعہ ہونے کے لئے آمادہ ہوں۔ ان اعلانات سے سرزمین ہند کا گوشہ گوشہ گونج اٹھا مگر کسی شیعہ مجتہد کی رگ حمیت کو جنبش نہ ہوئی، ایڈیٹر صاحبان اصلاح و الشمس زمین و آسمان کے قلابے ملاتے ملاتے تھک کر خاموش ہو گئے مگر کچھ نتیجہ نہ ہوا سوا اسکے

کہ الزام اور قوی ہوگیا، جرم اور سنگین بن گیا۔ صاف صاف بایں الفاظ ان کو یہ اقرار کرنا پڑا کہ یہ قرآن چند جہلائے عرب کا جمع کیا ہوا ہے اس پر اعتراض نہ ہو تو کیا ہو، نعوذ باللہ منہا۔

آخر آخر میں امروہہ ضلع مرادآباد کے شیعوں کو کچھ غیرت آئی اور دسمبر ۱۹۲۰ء مطابق ربیع الاول ۱۳۳۹ھ میں ایک بڑے معرکہ کا مناظرہ ہوا اور اس میں ہم نے یہ قیامت خیز سوال پیش کیا کہ شیعوں کا ایمان قرآن شریف پر ہے یا ہو سکتا ہے اور صرف سوال ہی نہیں بلکہ مذہب شیعہ کا مکمل فوٹو کھینچ کر سب کے سامنے رکھ دیا گیا کہ یہ وجوہ ہیں جن سے شیعوں کا ایمان قرآن شریف پر نہیں ہے اور نہ ہو سکتا ہے، شیعہ مناظر یعنی صدر الافاضل مولوی سبط حسن صاحب مجتہد جو حائری صاحب مجتہد پنجاب سے علمی قابلیت میں بدرجہا فوقیت رکھتے ہیں اس سوال کے جواب میں چار روز تک سرگردان و پریشان رہے مگر وہ بجائے نبرد جلیل کی شکست، عظیم اعدائے قرآن کریم کو اس مناظرہ میں ہوئی سارا زمانہ جانتا ہے۔ ختم مناظرہ کے بعد ایک ہفتہ کے اندر اندر ہماری طرف سے وہ سوال مع ان وجوہ کے چھاپ کر شائع کر دیا گیا اور اعلان دے دیا گیا کہ شیعوں کے قبلہ و کعبہ نے اگر کوئی جواب اس سوال کی وجوہ کا مناظرہ میں دیا ہو یا اب اپنے علما و مجتہدین کی متفقہ قوت سے مدد لیکر دے سکتے ہوں تو اسکو جلد سے جلد چھاپ کر شائع کر دیں مگر اب تک کہ چوتھا سال ختم ہونے کو ہے صدائے برنخاست۔

پھر یہی اعلان کہ شیعوں کا ایمان قرآن شریف پر نہیں ہے اور نہ ہو سکتا ہے بمبئی میں بھی دیا گیا اور بڑے بڑے شیعہ تاجروں کے سامنے جن کو ملک التجار کہنا چاہیئے بآواز بلند کہا گیا کہ وہ اپنے مکان پر کسی شیعہ مجتہد کو بلالیں میں بھی بلا تکلف آجاؤں گا اس مسئلے کا پورا اطمینان کر لیں مگر کسی کی ہمت نہ ہوئی

پھر یہی اعلان پنجاب میں اور پنجاب کے صدر مقام لاہور میں دیا گیا، لاہور با وجودیکہ مجتہد پنجاب جناب حائری صاحب کا مستقر ہے، مگر وہاں بھی کسی کو جرأت نہ ہوئی۔

واقعی یہ مسئلہ اسی قابل ہے کہ اس کا جس قدر اعلان دیا جائے کم ہے اور اس کی تحقیقات میں جتنی کوشش کی جائے بجا ہے کیونکہ اس مسئلہ نے مذہب شیعہ کی حقیقت بالکل بے پردہ کر دی جب قرآن پر ایمان نہیں تو رہ کیا گیا دنیا میں، کوئی بیوقوف بھی اس شخص کو جس کا ایمان قرآن پر نہ ہو مسلمان نہیں کہہ سکتا۔ صدیوں تک شیعوں کا یہ عقیدہ تقیہ کے پردے میں رہا، عام طور پر علمائے اہلسنت کو اس کی خبر نہ ہوئی اسی وجہ سے شیعوں کی تکفیر میں اختلاف رہا، ملک العلما علامہ بحر العلوم فرنگی محلی کو شیعوں کی تفسیر مجمع البیان کہیں سے دیکھنے کو مل گئی تو اس تفسیر کا مصنف

لہ اور اب اس اعلان کو ۲۰ سال ہو گئے ۱۲

منجملہ ان چار اشخاص کے ہے جو اپنے مذہب کے خلاف قرآن پر ایمان رکھنے کے مدعی ہوئے ہیں، اور عقیدۂ تحریف کو بہت ہلکا کر کے دکھلاتے ہیں تاہم اس تفسیر کے دیکھنے سے علامۂ ممدوح کو تھوڑا اور بہت تھوڑا استراغ شیعوں کے اس عقیدہ کا مل گیا اور انھوں نے بڑے زور سے اپنی مشہور کتاب شرح مسلم الثبوت میں ان کے کفر کا فتویٰ دیا اور لکھا کہ قرآن شریف کے ایک حرف میں بھی جو شک کرے وہ قطعاً کافر ہے۔

اس مسئلہ نے اب دوسرے مسائل میں شیعوں سے بحث کرنیکی حاجت نہیں رکھی اب شیعوں سے مطاعن صحابہؓ کی بابت بحث کرنیکی حاجت نہ مسئلۂ امامت وخلافت کے بحث کی ضرورت نہ توہین انبیاء میں ان سے الجھنے کی حاجت نہ متعہ وزنا وشراب خوری وتقیہ وغیرہ پر ردوکد کی حاجت، جب ان کا ایمان ہی قرآن شریف پر نہیں ہے تو ان مباحث سے ان کو کیا تعلق ؎

چوں ترک قرآں کردہ آخر مسلمانی کجا — خود شمع ایماں کشتہ پس نور ایمانی کجا

ممکن ہے کہ یہ مسئلہ عوام کی سمجھ میں آجائے تو ان کی ہدایت کا ذریعہ بنے کیونکہ غالباً اکثر عوام نے اس مذہب کو اسلام کی شاخ سمجھ کر اختیار کیا ہے علمائے شیعہ اپنے مذہب کی اصلی باتیں اپنے لوگوں سے بھی چھپاتے ہیں ان کے ائمہ معصومین نے ان کو مذہب کے چھپانے کی بڑی تاکید کی ہے، امام جعفر صادقؑ کا ارشاد ہے کہ اے شیعو تمھارا مذہب ایک ایسا مذہب ہے کہ جو اسکو ظاہر کریگا اللہ اسکو ذلیل کریگا اور جو اسکو چھپائیگا اللہ اسکو عزت دیگا (دیکھو اصول کافی صفحہ ۴۸۶) یہ مسئلہ اب منقح بھی خوب ہوگیا ہے، ہر پہلو سے اس کی تحقیقات نہایت کامل ہوگئی ہیں ایک معمولی سمجھ کا آدمی بھی اس مسئلہ میں قول فیصل بآسانی معلوم کرسکتا ہے، علمائے اہلسنت میں علامہ خواجہ نصر اللہ کابلی نے صواقع میں مولانا شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی نے تحفۂ اثنا عشریہ میں مولانا سیف اللہ ابن اسد اللہ ملتانی نے تنبیہ السفیہ رد صوارم میں مولانا حیدر علی نے منتہی الکلام و ازالۃ الغین میں مولانا احتشام الدین صاحب مراد آبادی نے نصیحۃ الشیعہ میں اس مسئلہ پر خامہ فرسائی فرمائی رحمۃ اللہ علیہم اجمعین، اور علمائے شیعہ میں مرزا محمد کشمیری نے نزہہ میں، مولوی دلدار علی مجتہد اعظم نے صوارم میں شیعوں کے امام عالی مقام ان کے رئیس المناظرین مولوی حامد حسین نے استقصاء الافحام میں اس مسئلہ پر طبع آزمائی کی اور ان سب کے بعد اس حقیر نے النجم میں بہت بسط وتفصیل سے اس مسئلہ کے ہر پہلو پر تحقیق کی روشنی ڈالی وکم ترک الاول للآخر کما لایخفی علی المتتبع ۱۲منہ

---

یہ بہت باتیں اگلوں نے پچھلوں کیلئے چھوڑ دی ہیں چنانچہ جس شخص نے مذکورہ بالا تمام تحریرات دیکھی ہوں اس پر یہ بات پوشیدہ نہیں ۱۲

مجتہد پنجاب جناب حائری صاحب جن کے فرزند ارجمند ان کو ان خطابات سے یاد کرتے ہیں "اعلحضرت رئیس الشیعہ، مدار الشریعہ، حجۃ الاسلام، نائب امام، سلطان المحدثین والمفسرین محی الملۃ والدین سرکار شریعت مدار علامۃ السید علی الحائری مجتہد العصر والزمان" خدا جانے کس غار سامرہ میں راحت فرما رہے تھے کہ نہ انکو انجمن کے زلزلہ افگن مباحث کی خبر ہوئی نہ امروہہ کا قیامت خیز مناظرہ آپ کی نظر سے گذرا جس کا ماتم ابتک شیعی دنیا میں برپا ہے نہ اس ناچیز کے ان مواعظ کا علم ہوا جو خاص لاہور میں ان کے امامباڑہ کے قریب ہوئے۔ ایک مدت دراز کے بعد آپ اس غار سے برآمد ہوتے ہیں تو ایک مختصر رسالہ جو انجمن دارۃ الاصلاح لاہور نے شائع کیا ہے آپکی نظر سے گزرتا ہے اس رسالہ میں بہت مختصر طریقہ سے محض عوام کی آگاہی کے لئے اس مسئلہ کو بیان کیا ہے کہ شیعوں کا ایمان قرآن شریف پر نہیں ہے اور نہ ہو سکتا ہے اس رسالہ کے مطالعہ سے حائری صاحب کو بڑی غیرت آئی اور آپ جلدی سے وہ رسالہ ہاتھ میں لے کر وعظ کہنے کے لئے کھڑے ہو جاتے ہیں اور بزعم خود محققانہ طرز سے اس کا رد کر ڈالتے ہیں اور انکے فرزند ارجمند اسکو ایک رسالہ کی شکل میں چھپوا کر شایع کرتے ہیں اور اس کا نام "موعظہ تحریف قرآن" رکھتے ہیں، اول تو تحریف کا لفظ قرآن شریف کے نام کے ساتھ دیکھکر اہل ایمان کا خون یونہی جوش کرتا ہے پھر اس پر طرہ یہ کہ آجکل فتنۂ ارتداد کی وجہ سے آریوں اور مسلمانوں میں مقابلہ ہو رہا ہے، آریوں کو کس قدر مدد اس رسالہ سے ملی ہمیشہ شیعوں کی عادت رہی ہے کہ جب مسلمانوں اور کافروں سے مقابلہ ہوا تو اس فرقہ نے کافروں کا ساتھ دیا انکو مدد پہنچائی ہزارہا خونیں واقعات اس قسم کے صفحات تاریخ میں مرقوم ہیں اسی لئے علامہ ابن تیمیہ منہاج السنہ میں لکھتے ہیں وبالجملۃ فانہم فی الاسلام کلہا سود لوہین الوا اموالین لاعداء اللہ معادین لاولیائہ یعنی خلاصۂ کلام یہ ہے کہ ان شیعوں کے دن اسلام میں سب کے سب تاریک ہیں یہ لوگ ہمیشہ دشمنان خدا سے دوستی اور دوستان خدا سے دشمنی کرتے رہے، خدا کی قدرت اور اسکی غیرت تو دیکھو جو لوگ اس کے دوستوں کی مخالفت کرتے ہیں انکو کسطرح اعلان جنگ دیتا ہے بہترین انبیا صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحاب کرام کے دشمنوں کو اس نے کس طرح صحابۂ کرام کے مقابلہ سے اپنی مقدس کتاب کے مقابلہ میں لاکر ڈال دیا ہے کہ ہمارے نبی کے اصحاب سے تم کیا لڑتے ہو آؤ ہم سے لڑو اور ہماری کتاب کا مقابلہ کرو اور اس کا مزہ چکھو کفی اللہ المومنین القتال اہل ایمان کی طرف سے لڑنے کو اللہ کافی ہے **لہذا** اب ہم کو لازم ہے کہ شیعوں کو کسی دوسرے مسئلہ میں ہرگز گفتگو نہ کرنے دیں انکو خدا کی کتاب کے مقابلے سے ہٹنے کی مہلت نہ ملے اور اس سنگین قلعہ سے ٹکرا ٹکرا کر ان کے سر پاش پاش ہو جائیں۔

---

[illegible]

ایک بات اس مقام پر غور طلب ہے، وہ یہ کہ آیا ان دونوں باتوں میں اصل اور مقدم کون ہے اور نتیجہ کون ہے آیا اس فرقہ کو اصالتہً عداوت قرآن کریم سے ہے اور قرآن کریم کے مجروح کرنے کے لئے اس کے اولین راویوں یعنی صحابۂ کرامؓ پر طعن کئے گئے یا اصالتہً صحابۂ کرامؓ سے عداوت ہے اور ان کی ضد میں قرآن شریف پر حملے کئے گئے اور قرآن پر ایمان نہ رہا، راقم الحروف کی تحقیق میں اول الذکر بات صحیح ہے کیونکہ کسی کو کسی سے عداوت ہونے کیلئے بنائے خصومت ضروری ہے اور صحابۂ کرامؓ سے بنائے خصومت کوئی بھی نہیں انھوں نے شیعوں کو کیا نقصان پہنچایا، شیعوں کا تو اس وقت وجود بھی نہ تھا، ہاں قرآن شریف سے بنائے خصومت ظاہر ہے کہ جس مذہب کی بنیاد ابن سبا[1] اور اسکی ذریت ڈال رہے تھے قرآن شریف اس کی مزاحمت کر رہا ہے بہر حال کچھ بھی ہو خواہ عداوتِ قرآن اصل ہو یا عداوتِ صحابۂ کرامؓ نتیجہ لیکن یہ دونوں عداوتیں لازم ملزوم ہیں جیسا کہ اب آنکھوں سے مشاہدہ ہو رہا ہے۔

**المختصر** یہ رسالہ "موعظہ تحریف قرآن" اشاعت سے بہت دنوں بعد اب مجھے ملا میں نے اسکو دیکھا تو اول سے آخر تک جھوٹے حوالوں، خیانتوں، غلط استدلالوں اور بے علمی کی باتوں سے لبریز پایا، استقصاء الافحام کے مضامین مکذوبہ و مردودہ کا اردو میں ترجمہ کر دیا گیا ہے اور افسوس کہ وہ ترجمہ بھی صحیح نہیں پھر جو جواب ان مضامین کا النجم میں دیا گیا اس کا تو کہیں خفیف سا رد بھی نہیں ان مضامین کے علاوہ اگر کوئی بات حائری صاحب نے اپنی طرف سے بڑھائی ہے تو وہ ایسی ہے کہ عالم تو کیا کوئی جاہل بیوقوف بھی ایسی بات نہیں کہہ سکتا۔

جابجا حائری صاحب خود ایسی باتیں بھی زیب رقم فرما گئے ہیں جن سے مذہب شیعہ کا گھر زندہ بالکل مٹا جاتا

---

[1] ناواقفوں کے سامنے شیعہ قطعی انکار کر دیتے ہیں کہ ابن سبا سے ہمیں کوئی تعلق نہیں لہٰذا اس وقت ان کی ایک معتبر کتاب کا حوالہ دیا جاتا ہے رجال کشی (جس پر اسماء الرجال شیعہ کا دارومدار ہے) کے صفحہ ۷۱ میں ہے کہ ذکر بعض اهل العلم ان عبد الله ابن سبا کان یهودیا فاسلم ووالی علیا علیه السلام وکان یقول وهو علی یهودیته فی یوشع بن نون وصی موسی بالغلو فقال فی اسلامه بعد وفات رسول الله صلی الله علیه وآله فی علی علیه السلام مثل ذلک وکان اول من اشهر بالقول بفرض امامة علی واظهر البراءة من اعدائه وکاشف مخالفیه واكفرهم فمن ههنا قال من خالف الشیعة اصل التشیع والرفض ماخوذ من الیهودیة (ترجمہ) بعض اہل علم نے بیان کیا ہے کہ عبد اللہ ابن سبا یہودی تھا پھر وہ اسلام لایا اور علیؓ سے محبت کی اور وہ اپنی زمانۂ یہودیت میں یوشع ابن نون وصی موسیٰ کے بارہ میں بہت غلو کرتا تھا پھر وہ اپنے اسلام کے زمانہ میں رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد علیؓ کے متعلق بھی ویسا ہی غلو کرنے لگا اور یہ ابن سبا پہلا شخص ہے جس نے امامت علیؓ کے فرض ہونے کو مشہور کیا اور ان کے دشمنوں سے تبرا کیا اور ان کے مخالفوں سے کھل کھیلا اور ان کو کافر کہا اسی وجہ سے جو لوگ مذہب شیعہ کے مخالف ہیں وہ کہتے ہیں کہ تشیع و رفض کی بنیاد یہودیت سے لی گئی ہے

ہے فالحمد للہ یخربون بیوتھم بایدیھم وایدی المومنین ۔

چونکہ اس رسالہ سے بعض لوگوں کے بہک جانیکا اندیشہ تھا اور مجتہد صاحب کو اسپر ناز بھی بہت ہے جابجا اسکی لاجوابی کا راگ گایا ہے اور بڑی تحدی کے ساتھ لکھا ہے کہ کوئی شخص اس کا جواب نہیں لکھ سکتا یہ بھی لکھا ہے کہ ہم جواب کے منتظر ہیں اسلئے اسکے جواب کیطرف توجہ کیگئی اور چونکہ بمقام ڈیرہ غازی خان حائری صاحب نے میرے مقابلہ میں تقریری مناظرہ سے فرار کرتے ہوئے تحریری مناظرہ کا وعدہ کیا تھا گو اس وعدے سے بھی اسیوقت انحراف کر گئے پھر لاہور پہنچکر بھی ان سے مطالبہ کیا گیا لیکن وہ ایفا نہ کر سکے تاہم اس خیال سے کہ شاید اب اسکا ایفا کریں میں نے خود اسکا جواب لکھا ورنہ بہت ممکن تھا کہ کسی طالب علم سے اس کا جواب لکھوا دیا جاتا نام اس جواب کا میں نے **تنبیہ الحائریہ بحمایۃ الکتاب المبین** اور لقب **بسوط العذاب علی اعداء الکتاب** رکھا ۔ مجتہد پنجاب اب اپنی اور اپنے فرقہ کے تمام علماء و مجتہدین کی پوری طاقت صرف کر کے اس کا جواب لکھیں بلکہ ارواح طیبہ ابن سبا اور زرارہ و ابو بصیر وغیرہم بلکہ اپنے امام غائب کو بھی اپنی مدد کے لئے بلا لیں ادعوا شھداءکم من دون اللہ ان کنتم صدقین ۔

اس رسالہ میں چونکہ مجتہد صاحب نے شروع میں ایک تمہید لکھی ہے اس کے بعد یہ بحث اٹھائی ہے کہ شیعوں پر یہ بیجا الزام ہے کہ شیعوں کا ایمان قرآن شریف پر نہیں ہو سکتا، کوئی شیعہ تحریف قرآن کا قائل نہیں ہے بلکہ اہلسنت کی روایات سے تحریف قرآن ثابت ہے لہذا میں اس جواب کو ایک مقدمہ اور دو بحثوں اور ایک خاتمہ پر تقسیم کرتا ہوں **مقدمہ** میں ان کی تمہید کا جواب ہے اور **پہلی بحث** میں یہ ثابت کیا ہے کہ بلاشک کسی شیعہ کا ایمان قرآن مجید پر نہیں ہو سکتا، جو شیعہ ایمان بالقرآن کا دعویٰ کرتا ہے وہ موافق اپنی مذہبی تعلیم کے جھوٹ بولتا ہے ـــــ

**دوسری بحث** میں یہ ثابت کیا ہے کہ اہل سنت پر یہ بہتان لگانا کہ معاذ اللہ ان کی کسی روایت سے تحریف قرآن ثابت ہوتی ہے، یہ ایک ایسا جھوٹ ہے جو قیامت تک کبھی فروغ نہیں پا سکتا **خاتمہ** میں کچھ لطائف مذہب شیعہ کے بیان کئے ہیں،

حسبنا اللہ ونعم الوکیل ولا حول ولا قوۃ الا باللہ

# مقدّمہ

## رسالۂ تحریف کی تمہید کا جواب!

اس رسالہ کی تمہید میں کچھ باتیں تو محض جھوٹ اور بے اصل ہیں اور کچھ باتیں ایسی ہیں کہ اُن سے مذہب شیعہ نیست و نابود ہوا جاتا ہے۔ نمونہ کے طور پر چند نمبر ہدیۂ ناظرین کیے جاتے ہیں۔

(۱) سب سے پہلا مضمون یہ ہے کہ چھیڑ کی ابتدا سنیوں کی طرف سے ہوئی شیعہ ہمیشہ صبر و تحمل سے کام لیتے رہے اب مجبوری مدافعت کیلئے آمادہ ہوئے حالانکہ تمام دنیا جانتی ہے کہ ہر قسم کے شر و فساد کی ابتدا ہمیشہ شیعوں کی طرف سے ہوتی ہے، مناظرہ و مباحثہ کی ابتدا بھی انھیں نے کی پہلی کتاب مباحثہ شیعہ سنی نہج الحق ہے جو شیعوں کے امام اعظم شیخ حلی نے لکھی ساری بنیادِ فساد یہ ہے کہ شیعہ تبرا کہتے ہیں، بزرگان دین الٰہی کو برا کہتے ہیں۔ اسی پر آئے دن نزاعات ہوتے ہیں ہمارے مذہب میں کسی کو برا کہنا عبادت نہیں لہٰذا چھیڑ ہماری طرف سے ہو نہیں سکتی، شیعوں نے سینکڑوں مرتبہ ۲۹۸ تعزیرات ہند کے تحت میں سزائیں پائیں مگر پھر بھی باز نہیں آتے، لاہور میں ابتدا خود مجتہد پنجاب کی طرف سے ہوئی کہ انھوں نے چھپے و جلسوں میں اپنے رسالوں میں ہمارے مذہب پر سخت نجس و ناپاک حملے کیے، اگرچہ ہم ان کی حرکات سے خوش ہیں کیونکہ انھوں نے ہمارے غافل بھائیوں کو بیدار کر دیا۔

(۲) اہلسنت جو ان لوگوں کو رافضی کہتے ہیں اس کے انتقام میں اس رسالہ تحریف نیز دوسری مطبوعات میں ان کو خارجی کہا گیا ہے حالانکہ یہ سراسر جہالت و حماقت ہے، رافضی کی لفظ آپ کی پسند کی ہوئی لفظ ہے آپ کے امام معصوم کہتے ہیں کہ خدا کی طرف سے یہ لقب ہم کو ملا ہے بخلاف اس کے خارجی کی لفظ نہ ہماری پسند

---

کافی کتاب الروضہ صفحہ ۱۶ میں ہے کہ امام جعفر صادق نے فرمایا الرافضۃ قال قلت نعم قال لا واللّٰہ ما سموکم بل اللہ سماکم یعنی تمہارا نام رافضی مخالفوں نے نہیں رکھا بلکہ خدا نے تمہارا نام رافضی رکھا ہے، تعجب ہے کہ شیعہ اس نام سے کیوں چڑھتے ہیں معلوم ہوتا ہے ان کی روایات پر وہ خود بھی مطمئن نہیں ہیں۔

کی ہوئی نہ یہ لقب ہماری کتابوں میں اختیار کیا گیا۔ ابھی حضرت ابھی آپ نے خارجی کو دیکھا نہیں، ایک خارجی لاہور میں آجائے تو آپ ہندوستان چھوڑ دیں جیسے ناپاک الفاظ آپ بزرگوں کی شان میں استعمال کرتے ہیں، اس سے ہزار چند وہ حضرت علی کو کھر ڈالتے ہیں۔ (۳) تمہید کے صفحہ ۳ میں حائری صاحب کی بڑی تعریف ہے خطابات تو شیعوں کے یہاں بہت سستے ہیں۔

(۴) تحریف کے وعظ سے ہندو مسلمانوں کی عام دلچسپی علما و طلبہ اہلسنت کا شریک وعظ ہونا اور بعض انگریزی داں طلبہ کا نعوذ باللہ شیعہ ہو جانا بڑے فخر و مباہات سے بیان کیا ہے، ہندوؤں کی دلچسپی مسلم ہے کیونکہ آپ کا وعظ ان کے لیے حد درجہ مفید ہے ظاہر ہے مگر سنی علما و طلبہ کا آپ کے وعظ میں جانا اگر سچ ہوتا تو آپ زمین پر پاؤں نہ رکھتے بھلا یہ ممکن تھا کہ ان کے نام نہ چھاپتے خصوصاً جب کہ کسی نے تبدیل مذہب بھی کیا ہوتا۔ استغفراللہ

(۵) تمہید کے صفحہ ۵ پر ایک شیعہ رئیس کی سخت تعریف کی ہے، غالباً وہ نواب فتح علی خاں قزلباش ہیں انھوں نے کئی مرتبہ عام طور پر اس کا اظہار کیا کہ وہ ہی شیعہ سنی کے نزاعات کی بنیاد حائری صاحب ہیں بشنا ہے کہ انھوں نے حائری صاحب سے ملاقات بھی ترک کر دی ہے

(۶) صفحہ ۱۲ و ۱۳ پر شیعہ مشن کی کامیابی کے بڑے بڑے سبز باغ اپنی قوم کو دکھا کر ان سے چندہ طلب کیا ہے اور اس کے ساتھ ہی مذہب شیعہ کا مطابق عقل و موافق فطرت ہونا بھی بیان کیا ہے، جناب حائری صاحب چندہ بھی خوب لیں، سبز باغ بھی دکھلائیں کیونکہ چندہ بغیر اس کے نہیں مل سکتا مگر مذہب شیعہ کا مطابق عقل ہونا بیان کر کے انھوں نے اپنے کو مبتلائے مصیبت ہی کر دیا ؎

نہ گفتی ندارد کسے با تو کار　　　　ولیکن چو گفتی دلیلش بیار

مجتہد صاحب اگر مذہب شیعہ کا مطابق عقل ہونا ثابت کر دیں تو ہم بھی سمجھیں کہ وہ مجتہد ہیں مگر یاد رہے کہ مذہب شیعہ کے برابر خلاف عقل کوئی مذہب دنیا میں نہیں نہ اصول مطابق عقل ہیں نہ فروع ؎

نے فروعت محکم آمد نے اصول　　　　شرم بادت از خدا و از رسول

بانیان مذہب شیعہ خود بھی جانتے تھے کہ جس مذہب کو وہ ایجاد کر رہے ہیں اس کی کوئی بات عقل کے مطابق نہیں ہے اسلئے بطور پیش بندی کے انھوں نے یہ حدیث تصنیف کر لی کہ ائمہ معصومین فرماتے ہیں ان علم العلماء صعب مستصعب لا یحتمله الا نبی مرسل او ملک مقرب او عبد مؤمن امتحن اللہ قلبه للایمان (الصافی شرح اصول کافی کتاب الحجۃ ج ۳ حصہ ۲ ص ۶۴) (ترجمہ) ہمارے علماء کا علم سخت مشکل ہے سوائے نبی مرسل یا فرشتہ مقرب کے یا اس بندہ مومن کے جس کے قلب کو خدا نے ایمان کے

لیے جانچ لیا ہو کوئی شخص ان کو کچھ نہیں سکتا یہ تو آپ کے مذہب کی حالت ہے اس پر آپ کہہ رہے ہیں کہ یہی ایک مذہب عقل کے مطابق ہے اچھا فرمائیے؛

(۱) خدا کی بابت یہ عقیدہ رکھنا کہ اسکو بدا ہوتا ہے یعنی وہ جاہل اور اسی وجہ سے اس کی اکثر پیشین گوئیاں غلط ہو جاتی ہیں اور وہ نادم و پشیمان ہوتا ہے اور پھر اس عقیدے کو اس قدر ضروری بتانا کہ جب تک اس عقیدہ کا اقرار نہیں لے لیا گیا کسی نبی کو نبوت نہیں ملی کس عقل کے مطابق ہے؟

(۲) خدا کی بابت یہ عقیدہ رکھنا کہ جب اکو غصہ آتا ہے تو دوست و دشمن کی اسکو تمیز نہیں رہتی کس عقل کے مطابق ہے؛

(۳) خدا کی بابت یہ عقیدہ رکھنا کہ وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہؓ سے ڈرتا تھا اسلیئے اس نے بعض کام ان سے چھپا کر کیئے، کس عقل کے مطابق ہے؟

(۴) خدا کی بابت یہ عقیدہ رکھنا کہ وہ بندوں کی عقل کا محکوم ہے اور اس پر عدل واجب ہے اصلح واجب ہے یعنی بندوں کے حق میں جو کام زیادہ مفید ہو خدا پر واجب ہے کہ وہی کام کیا کرے اسی بنا پر خدا کے ذمہ واجب کیا گیا کہ ہر زمانے میں ایک امام معصوم کو قائم رکھے جس کا نتیجہ یہ ہے کہ شیعوں کا سوچا ہوا انتظام جب دنیا میں نہ پایا جائے اور اکثر ایسا ہی ہوتا ہے تو خدا پر ترک واجب کا جرم قائم ہوا آجکل بھی صدیوں سے خدا ترک واجب کا ارتکاب کر رہا ہے کہ کوئی امام معصوم اس نے قائم نہیں کیا ایک صاحب صدیوں سے کسی غار میں روپوش بیان کیے جاتے ہیں مگر ان کا ہونا نہ ہونا برابر ہے کیوں کہ ان سے کسی کو فائدہ پہونچنا تو درکنار ملاقات تک نہیں ہو سکتی یہ عقیدہ کس عقل کے مطابق ہے؟

(۵) تقلید مجوس یہ عقیدہ رکھنا کہ خدا تمام چیزوں کا خالق نہیں بلکہ بندے بھی بہت سی چیزوں کے خالق ہیں صفت خالقیت میں خدا کے لاکھوں کروڑوں بے گنتی بے شمار شریک ہیں اور پھر اپنے کو موحد کہنا کس عقل کے مطابق ہے؟

سچ پوچھو تو شیعوں کا یہ عقیدہ مجوسیوں سے بڑھ چڑھ گیا، مجوسی صرف دو خالق کے قائل ہیں ایک یزداں دوسرا اہرمن مگر شیعہ تو بے گنتی بے شمار خالق بتلاتے ہیں پھر نہ معلوم کس قانون سے مجوسی بیچارے تو مشرک قرار دیئے جائیں اور شیعہ موحد اِنّ ھٰذا لشیئٌ عجیب۔

(۶) نبیوں کے متعلق یہ عقیدہ رکھنا کہ ان میں اصول کفر موجود ہوتے ہیں، کس عقل کے مطابق ہے؟

(۷) نبیوں کے متعلق یہ عقیدہ رکھنا کہ ان سے بعض ایسی خطائیں سرزد ہوتی ہیں کہ اس کی سزا میں ان سے نور نبوت چھن جاتا ہے، کس عقل کے مطابق ہے؟

(۸) نبیوں کے متعلق یہ عقیدہ رکھنا کہ وہ مخلوق سے اس قدر ڈرتے ہیں کہ احکام خداوندی کی تبلیغ مارے ڈر کے نہیں کرتے حتیٰ کہ سید الانبیاءؐ نے بہت سی آیتیں قرآن شریف کی صحابہ کے ڈر سے چھپا لیں جن کا آجتک کسی کو علم نہیں ہوا نہ اب ہو سکتا ہے جب کوئی حکم خواہ مخواہ تبلیغ کرانا ہوتا تو خدا کو بار بار تاکید کرنا پڑتی تھی اس پر بھی کام نہ نکلتا تو خدا کو وعدہ حفاظت کرنا پڑتا تھا کس عقل کے مطابق ہے؟

(۹) نبیوں کے متعلق یہ عقیدہ رکھنا کہ وہ خدا کے انعام کو واپس کر دیا کرتے تھے بار بار خدا انعام بھیجتا تھا اور وہ بار بار واپس کرتے تھے آخر خدا کو کچھ اور لالچ دینا پڑتا تھا اس وقت اس انعام کو قبول کرتے تھے کس عقل کے مطابق ہے؟

(۱۰) نبیوں کی بابت یہ عقیدہ رکھنا کہ وہ اپنی تعلیم کی اُجرت مخلوق سے مانگتے تھے اور خدا نے ان کو ایسے قابل شرم کام کی اجازت دی تھی، کس عقل کے مطابق ہے؟

(۱۱) آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق یہ عقیدہ رکھنا کہ آپ نے اپنی رحلت کے قریب ایک بڑی آمدنی کی جائداد جو بحیثیت جہاد حاصل ہوئی تھی اپنی بیٹی کو ہبہ کر دی تھی جبکہ حکومت اسلامیہ بالکل مفلس اور حاجتمند تھی کس عقل کے مطابق ہے؟

(۱۲) قرآن شریف کی بابت یہ عقیدہ رکھنا کہ اس میں پانچ قسم کی تحریف ہوئی کم کر دیا گیا، بڑھا دیا گیا، الفاظ بدل دیئے گئے، حروف بدل دیئے گئے، اس کی ترتیب آیتوں اور سورتوں کی خراب کر دی گئی اور اب موجودہ قرآن میں نہ فصاحت و بلاغت ہے نہ وہ معجزہ ہے بلکہ وہ دین اسلام کی بیخ کنی کر رہا ہے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی توہین اس میں ہے پھر یہ بھی کہنا کہ باوجود ان سب باتوں کے دین اسلام باقی ہے کس عقل کے مطابق ہے؟

(۱۳) آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات جن کو قرآن شریف میں ایمان والوں کی ماں فرمایا اور نبی کو حکم دیا کہ اگر یہ طالب دنیا ہوں تو ان کو طلاق دیدیجئے، ان کی بابت یہ عقیدہ رکھنا کہ وہ نعوذ باللہ منافقہ تھیں، طالب دنیا تھیں اور باوجود اس کے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ان کو اپنی صحبت میں رکھتے، ان سے اختلاط و ملاطفت فرماتے رہے، کس عقل کے مطابق ہے؟

(۱۴) یہ عقیدہ رکھنا کہ حضرت علی کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج کے طلاق دینے کا اختیار تھا اسلئے انھوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی میں بھی نہیں بلکہ آپ کی وفات کے بعد اور بہت بعد حضرت عائشہ صدیقہؓ کو طلاق دے دی کس عقل کے مطابق ہے ؟

(۱۵) آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہراتؓ کو اہل بیت سے خارج کرنا کس عقل کے مطابق ہے؟ لفظ اہلبیت از روئے قواعد و لغت عرب محاورہ قرآنی زوجہ کیلئے مخصوص ہی شیعوں نے زوجہ کو تو اہلبیت سے خارج کر دیا اور جن لوگوں کو مجازی طور پر از راہ محبت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اہلبیت فرمایا تھا ان کیلئے اس لفظ کو خاص کر دیا۔

(۱۶) صحابہؓ جنھوں نے تمام دنیا میں اسلام پھیلایا جو قبل ہجرت ایسے نازک وقت میں اسلام لائے کہ اس وقت کلمۂ اسلام کا پڑھنا اژدھے کے منہ میں ہاتھ ڈالنا تھا اور جبکہ بظاہر اسباب کوئی امید نہ تھی کہ کبھی اس دین کا عروج ہوگا، جنھوں نے دین کیلئے بڑی بڑی تکلیفیں سالہا سال تک اٹھائیں جنھوں نے دین کیلئے اپنا وطن چھوڑا اپنے اعزہ اقارب سے قطع تعلق کیا، جنھوں نے کافروں کی بڑی بڑی سلطنتیں زیر و زبر کر کے اسلامی تعلیما کو وہاں رواج دیا جو تئیس برس تک شب و روز سفر و حضر میں ہمرکاب و ہمصحبت سید الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم کے رہے ان حضرات کی بابت (جو ہزاروں لاکھوں تھے) یہ اعتقاد رکھنا کہ یہ سب لوگ دین اسلام کے دشمن تھے مال دنیا کے موہوم لالچ میں منافقانہ مسلمان ہوئے تھے اور نبی کے بعد سب کے سب سوا تین چار کے مرتد ہو گئے قرآن میں تحریف کر دی اور وہی محرّف قرآن تمام دنیا میں رائج ہو گیا، نبی کی بیٹی کو انھوں نے مارا پیٹا، حمل گرایا مار ڈالا۔ سید الانبیاء کی ۲۳ برس کی صحبت و تربیت نے ان پر ذرہ برابر اثر نہ کیا وغیرہ وغیرہ یہ اعتقاد کس عقل کے مطابق ہے ؟

(۱۷) اپنے خانہ ساز اماموں کے متعلق یہ عقیدہ رکھنا کہ وہ نبیوں کی طرح معصوم و مفترض الطاعۃ ہوتے ہیں اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ہم رتبہ اور باقی انبیاء سے افضل تھے باوجود اس کے ان کو نبی نہ کہنا چاہیے، کس عقل کے مطابق ہے ؟

(۱۸) اماموں کے بابت اعتقاد رکھنا کہ وہ ران سے پیدا ہوتے ہیں اور ان کی پیشانی پر آیت لکھی ہوتی ہے کس عقل کے مطابق ہے ؟

(۱۹) امام مہدی کے متعلق یہ عقیدہ رکھنا کہ وہ چار برس کی عمر میں قرآن شریف اور تمام تبرکات لے کر بھاگ گئے اور سنیوں کے خوف سے ایک غار میں جا کر چھپ رہے اور صدیوں سے اسی غار میں چھپے بیٹھے ہیں کسی کو نظر نہیں

آتے کس عقل کے مطابق ہے ؟

ف :۔ امام مہدی کے غائب ہونے کا قصہ تمام تر خلاف عقل باتوں سے بھرا ہوا ہے بھلا بتائیے تو اب کونسا خوف ہے جو وہ باہر نہیں نکلتے ۔ مرزا غلام احمد قادیانی ڈنکے کی چوٹ پر دعوائے نبوت کا کرے اپنے کو انبیائے سے افضل کہے ، حضرت عیسیٰ کی توہین کرے جھوٹی پیشین گوئیاں بیان کرے اپنے نہ ماننے والے مسلمان کو کافر کہے اور کوئی اس کا کچھ نہ بگاڑ سکے ، آپکے امام مہدی مرزا سے زیادہ کون ایسی بات کہتے وہ بھی اپنے کو نبیوں سے افضل کہتے صحابہ کرامؓ کی توہین کرتے ، جھوٹی پیشین گوئیاں بیان کرتے ، اپنے کو معصوم مفترض الطاعۃ کہتے ، اپنے نہ ماننے والوں کو ناری کہتے ، قرآن کی توہین کرتے ۔ بس پھر ان کو ایسا کیا خوف ہے کہ وہ باہر نہیں نکلتے ۔

(۲۰) اماموں کی بابت یہ عقیدہ رکھنا کہ ان کے پاس عصائے موسیٰ ، انگشتری سلیمان اور بڑے بڑے معجزات اور بڑے بڑے لشکر جنات کے ہوتے ہیں اور ان کو اپنے مرنے کا وقت بھی معلوم ہوتا ہے اور ان کی موت ان کے اختیار میں ہوتی ہے بالخصوص حضرت علیؓ میں علاوہ ان اوصاف کے قوت جسمانی بھی مافوق الفطرت تھی کہ جبرئیل جیسے شدید القویٰ فرشتہ کے پر کاٹ ڈالے پھر باوجود ان عظیم الشان طاقتوں کے یہ عقیدہ رکھنا کہ قرآن محرف ہو گیا ، فدک چھن گیا حضرت فاطمہؓ پر مار پڑی ، حمل گرا یا گیا ، شہید کی گئیں حضرت علیؓ کی لڑکی بجبر چھین لی گئی ، حضرت علیؓ گردن میں رسی ڈالکر کھینچے گئے ، زبردستی بیعت لی گئی مگر وہ کچھ نہ بولے ، نہ معجزات سے کام لیا نہ لشکر جنات سے نہ اسی پر کچھ دل مضبوط ہوا کہ میری موت کا تو فلاں وقت مقرر ہے پھر وہ بھی میرے اختیار میں ہے ، کس عقل کے مطابق ہے ؟

(۲۱) باوجود ان سب قوتوں اور سامانوں کے یہ عقیدہ رکھنا کہ حضرت علیؓ کو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم وصیت کر گئے تھے کہ اے علیؓ خواہ قرآن محرف ہو جائے ، کعبہ گرا دیا جائے ، تمہاری عزت خاک میں ملا دی جائے مگر تم صبر کئے ہوئے خاموش بیٹھے رہنا ، کس عقل کے مطابق ہے ؟

(۲۲) باوجود وصیت رسول کے اور باوصف معصوم ہونیکے حضرت علیؓ کا ام المومنین حضرت صدیقہؓ اور حضرت معاویہؓ سے اس بنیاد پر لڑنا کہ وہ لوگ بے دینی کا کام کرتے تھے ، کس عقل کے مطابق ہے ؟ ام المومنینؓ اور حضرت معاویہؓ نے کونسی بے دینی خلفائے ثلاثہؓ سے بڑھکر کی تھی بلکہ سچ تو یہ ہے کہ (معاذ اللہ) خلفائے ثلاثہؓ کے کام حضرت معاویہؓ وغیرہ سے بدرجہا بڑھکر تھے ، قرآن میں تحریف کرنا ، متعہ جیسی مرغوب عبادت کو

حرام کرنا، نماز تراویح جیسے گناہ بے لذت کو رواج دینا، فدک چھیننا، حضرت فاطمہؓ کو زدوکوب کرنا، حضرت علیؓ کی گردن میں رسی ڈالکر زبردستی بیعت لینا، ام کلثوم کو غصب کرنا ان مظالم سے بڑھکر بلکہ ان کے برابر کوئی ظلم حضرت معاویہؓ وغیرہ کا تھا، حضرت علیؓ خلفائے ثلثہؓ سے نہ لڑے اور ان سے لڑے، زندگی بھر خلفائے ثلثہ کی خوشامد اور ان کی جھوٹی تعریفیں کرتے رہے اور حضرت معاویہؓ سے برسرپیکار ہوگئے جناب رئیس صاحب صرف اسی ایک بات کو کسی طرح مطابق عقل کرکے دکھادیں۔

(۲۳) باوجود اسکے کہ حضرت علیؓ کے حالات خلاف شجاعت وخلاف حمیت وغیرت کتب معتبرہ شیعہ میں بکثرت موجود ہیں جن میں سے کچھ قدر قلیل اوپر بیان ہوئے بقول شیعہ حضرت علی رضی اللہ عنہ عمر بھر اپنا اصلی مذہب چھپائے رہے ہمیشہ جھوٹ بولا کئے لوگوں کو جھوٹے مسئلے بتلاتے رہے پھر ان کو اسد اللہ الغالب اور اشجع الاشجعین کہنا کس عقل کے مطابق ہے؟

(۲۴) باوجود حضرت علیؓ کے ان حالات کے اور باوجود اس کے کہ حضرت علیؓ سے زندگی بھر کوئی کارنمایاں نہیں ہوا زمانہ رسول میں جو کام انھوں نے کئے وہ رسول کی پشت پناہی اور ان کے اقبال سے انکا فاتی جوہر تو اس وقت معلوم ہوتا جب وہ رسول کے بعد کوئی کام کرکے دکھاتے مگر ایسا ایک واقعہ بھی کوئی شیعہ پیش نہیں کرسکتا ایسے شخص کی بابت یہ عقیدہ رکھنا کہ اصلاح عالم اسی کی خلافت میں تھی اور رسول نے اسی کو اپنا خلیفہ بنایا تھا کس عقل کے مطابق ہے؟

(۲۵) اصحاب ائمہ میں باہم نزاع ہوا اور باوصف امام کے زندہ موجود ہونے کے وہ نزاع رفع نہ ہو بلکہ ترک سلام وکلام کی نوبت آجائے مگر شیعہ انہیں سے کسی کو خاطی نہ کہیں سب کو اچھا سمجھیں اور اصحاب رسولؐ میں اگر کوئی ایسا واقعہ ہوگیا تو وہاں ایک فریق کو برا کہنا ضروری سمجھیں کس عقل کے مطابق ہے؟

(۲۶) اصحاب ائمہ میں باقرار شیعہ نہ امانت تھی نہ صدق ائمہ پر افترا بھی کرتے تھے ائمہ کی تکذیب بھی کرتے تھے، ائمہ سے نہ انھوں نے اصول دین کو یقین کیساتھ حاصل کیا تھا نہ فروع کو ائمہ ان سے تقیہ کرتے رہے۔ اپنا اصلی مذہب ان سے چھپالیے کئے باایں ہمہ ان اصحاب ائمہ کی روایات پر اعتبار کرنا اور مذہب شیعہ کی تعلیمات کو ائمہ کی طرف منسوب کرنا کس عقل کے مطابق ہے؟

(۲۷) اولاد رسول میں گنتی کے بارہ تیرہ اشخاص کو مانکر باقی سیکڑوں ہزاروں نفوس کو برا کہنا ان سے عداوت رکھنا ان پر تبرا بھیجنا اور اس حالت پر محبت اولاد رسول کا دعویٰ کرنا کس عقل کے مطابق ہے؟

یہانتک تو آپ کے اعتقادات کا نمونہ یکے از ہزار دمشتے از خروار دکھایا گیا، اب ذرا اعمال کی طرف توجہ فرمائیے،

(۲۸) جھوٹ بولنا جسکو ہر زمانہ میں تمام دنیا کے عقلا نے بدترین عیب قرار دیا تمام مذاہب نے اسکو گناہ عظیم مانا اس کو عبادت قرار دینا اور پھر عبادت بھی اس درجہ کی کہ دین کے دس حصہ ہیں ان میں سے نو حصے جھوٹ میں ہیں اور ایک حصہ باقی عبادات نماز روزہ حج زکوٰۃ جہاد وغیرہ میں ہے اور جو جھوٹ نہ بولے وہ بے دین و بے ایمان ہے اور انبیاء و ائمہ و پیشوایان دین مبلغین شریعت کا دین یہی تھا کہ وہ جھوٹ بولتے اور جھوٹے مسئلے لوگوں کو بتایا کرتے تھے کس عقل کے مطابق ہے ؟

ضرورت شدیدہ کے وقت جھوٹ بولنا اگر جائز ہوتا یعنی اس کے ارتکاب میں نہ گناہ ہوتا نہ ثواب تو اسمیں کچھ اعتراض نہوتا ضرورت شدیدہ کے وقت سور کا گوشت کھا لینا بھی جائز ہے جو کچھ اعتراض ہے وہ اس کے عبادت اور بے انتہا ثواب اور اس کے رکنِ اعظمِ دین ہونے پر اور اس پر کہ پیشوایان مذہب کا اسکو شیوہ گنا جاتا ہے اور وہ بھی دینی تعلیم میں،

(۲۹) دین و مذہب کے چھپانے کی تاکید کرنا اور اپنا اصلی مذہب ظاہر کرنے کو بدترین گناہ قرار دینا کس عقل کے مطابق ہے؟

(۳۰) زنا کی اجازت دینا اور اسکو حلال کہنا عورت و مرد کی رضامندی کو نکاح کیلئے کافی قرار دینا نہ گواہ کی ضرورت نہ مہر کی نہ کسی اور شرط کی کس عقل کے مطابق ہے ؟

(۳۱) متعہ کو نہ صرف حلال کہنا بلکہ اسکو ایسی اعلیٰ عبادت قرار دینا اور اس میں ایسا ثواب بیان کرنا کہ نکاح تو نکاح نماز و روزہ حج و زکوٰۃ میں بھی وہ ثواب نہیں کس عقل کے مطابق ہے ؟

کتب شیعہ میں لکھا ہے کہ متعی مرد و عورت جو حرکات کرتے ہیں ہر حرکت پر ان کو ثواب ملتا ہے غسل کرتے ہیں تو غسالہ کے ہر قطرہ سے فرشتے پیدا ہوتے ہیں اور یہ فرشتے قیامت تک تسبیح و تقدیس کرتے ہیں اور اسکا ثواب متعی مرد و عورت کو ملتا ہے۔ ایک مرتبہ متعہ کرے تو امام حسینؑ کا دو مرتبہ کرے تو امام حسنؑ کا تین مرتبہ کرے تو حضرت علیؑ کا چار مرتبہ کرے تو رسولِ خدا کا رتبہ ملتا ہے جو متعہ نہ کریگا وہ قیامت کے دن نکٹا اٹھیگا استغفر اللہ۔

(۳۲) اصحاب رسولؐ کو برا کہنا گالی دینا اور سب و شتم کو اعلیٰ درجہ کی عبادت سمجھنا کس عقل کے مطابق ہے؟

دشنام بمذہبے کہ طاعت باشد      مذہب معلوم اہل مذہب معلوم

(۳۳) کافر عورتوں کو ننگا دیکھنے کا جواز کس عقل کے مطابق ہے؟

(۳۴) ستر عورت صرف بدن کے رنگ کو قرار دینا اور کوئی ایسا ضماد وغیرہ جس سے صرف بدن کا رنگ بدل جائے لگا کر لوگوں کے سامنے برہنہ ہو جانا کس عقل کے مطابق ہے؟

(۳۵) عورتوں کے ساتھ وطی فی الدبر یعنی فعل خلاف وضع فطری کا ارتکاب جائز کہنا کس عقل کے مطابق ہے؟

(۳۶) بے وضو و بلاغسل سجدۂ تلاوت اور نماز جنازہ کو جائز کہنا کس عقل کے مطابق ہے؟

(۳۷) کسی میت کی نماز جنازہ میں شریک ہو کر بجائے دعا کے اسکو بددعا دینا یقیناً سخت دغا و فریب ہے کیونکہ نماز جنازہ دعائے خیر کیلئے ہے نہ دعائے بد کیلئے یہ دغا و فریب کس عقل کے مطابق ہے؟

(۳۸) نماز زیارت ائمہ ان کی قبروں کی طرف منہ کر کے پڑھنا قبلہ کی طرف پیٹھ ہو جائے کس عقل کے مطابق ہے؟

(۳۹) نجاست میں پڑی ہوئی روٹی کو ائمہ معصومین کی غذا بتانا اور یہ کہنا کہ جو ایسی غذا کھالے وہ جنتی ہے کس عقل کے مطابق ہے؟

(۴۰) احادیث ائمہ میں اس قدر اختلاف ہونا کہ کوئی مسئلہ نہیں جس میں اماموں نے مختلف و متضاد فتوے نہ دیئے ہوں کس عقل کے مطابق ہے؟

اکابر مجتہدین شیعہ اپنی احادیث کے اس عظیم الشان اختلاف سے سخت حیران و پریشان ہیں واقعی ایسا اختلاف کسی مذہب کی روایات میں نہیں ہے مجتہدین شیعہ کو مجبور ہو کر اس کا اقرار کرنا پڑا کہ ہمارے ائمہ معصومین کا اختلاف سنیوں کے شافعی حنفی کے اختلاف سے بدرجہا زائد ہے، بہت سے شیعہ جب اپنے اس مذہبی اختلاف سے واقف ہوئے تو مذہب شیعہ سے پھر گئے اس کا بھی اقرار مجتہدین شیعہ کی زبان سے موجود ہے۔

ان تمام مسائل کیلئے کتب شیعہ کا حوالہ انکی کتابوں کی اصلی عبارتیں انشاء اللہ تعالیٰ خاتمہ میں ملیں گی۔

جناب حائری صاحب نے مذہب شیعہ کے مطابق عقل ہونیکی چند مثالیں بھی پیش کی ہیں جن سے تعجب آتا ہے کہ اس قدر غلط بیانی سے آخر کیا نتیجہ ہوتا ہے مثلاً یہ کہ مذہب شیعہ اصول فرقہ بندی کے نزاعات سے ارفع ہے حالانکہ مذہب شیعہ نے جسقدر نزاعات برپا کئے ہیں تاریخ شاہد ہے اسی امامت کیلئے بھائی بھائی میں لڑائی، چچا بھتیجے میں لڑائی و کشت و خون ہوا کئے، مذہب شیعہ میں اتنے فرقے پیدا ہوئے کہ خدا کی پناہ کوئی کسی کو امام کہتا ہے کوئی کسی کو، اور مثلاً یہ کہ مذہب شیعہ غیر معصوم کی پیروی سے نجات دیتا ہے کس قدر غلط بات ہے اول تو جن کو آپ معصوم کہتے ہیں وہ غیر معصوم تھے دوسرے مجتہدوں کی تقلید جیسی آپکے یہاں ہے سب جانتے ہیں اور مثلاً

یہ کہ مذہب شیعہ احجار پرستی کو مٹاتا ہے کیسا جھوٹ ہے انسان پرستی تو آپ کے مذہب کی بنیاد ہے، ائمہ کو خدائی اختیارات دینا، تعزیہ پرستی کی تعلیم کرنا اور اس پر یہ دعوے آپ ہی کا کام ہے اور مثلاً یہ کہ مذہب شیعہ چند الفاظ کے دہرانے پر اغراض مذہب کو ختم نہیں بلکہ ہمہ وقت عبادت کی تعلیم دیتا ہے کیسا نمایاں دروغ ہے مذہب شیعہ میں عبادت کونسی ہے گالی دینا جھوٹ بولنا متعہ کرنا زیادہ سے زیادہ تعزیے نکالنا ماتم کرنا اور مثلاً یہ کہ مذہب شیعہ بڑی عمدہ صفات والا خدا پیش کرتا ہے مذہب شیعہ کے خدا کی حالت اوپر معلوم ہو چکی اور مثلاً یہ کہ مذہب شیعہ قوم و ملک کا امتیاز نہیں کرتا سب مسلمانوں کو ایک رتبہ میں کر دیتا ہے کیسا تاریک جھوٹ ہے سادات کی اس قدر فضیلت سید ہونے پر اتنا ناز اور پھر یہ دعوے سبحان اللہ! اہلسنت البتہ نسب کی وجہ سے کسی کو کسی پر فضیلت نہیں دیتے بلکہ مدار فضیلت تقویٰ ہے اسی وجہ سے حضرت ابوبکر صدیقؓ کو اور حضرت عمر فاروقؓ کو حضرت علی رضی اللہ عنہ سے اور تمام صحابہؓ کرام سے افضل مانا گیا غرضیکہ جناب حائری صاحب نے مذہب اہلسنت کے تمام صفات اپنے مذہب کیلئے ثابت کر دیئے ان کو کیا خبر تھی کہ کوئی ان خرافات کا جواب لکھیگا اور ان دروغ بیانیوں کی حقیقت کھل جائیگی۔

اب دیکھیے کہ جناب حائری صاحب نے مذہب شیعہ کو کسطرح مٹایا ہے کہ اس کی خاک کا ایک ذرہ بھی باقی نہیں رکھا قرآن شریف پر ایمان رکھنے کا دعوے کرکے اس کے ثبوت میں صفحہ ۱۸ میں فرماتے ہیں:

اس مقدس کتاب کی سب سے بڑی خصوصیت جس میں دنیا کی کوئی کتاب اس کے مثل ہونے کا دعوی نہیں کر سکتی وہ حیرت انگیز روحانی انقلاب ہے جو اس کے ذریعہ سے دنیا میں نمودار ہوا اور اسی کی طرف اس کے ان پاک الفاظ میں اشارہ ہے جس سے یہ کتاب (قرآن) شروع ہوتی ہے ذلک الکتاب لاریب فیہ ھدی للمتقین یعنی کتاب (قرآن) اس میں کوئی شک نہیں ایک عظیم الشان اور کامل ہدایت ہے متقیوں کیلئے،

یہ بات کہ جو انقلاب اس کتاب نے پیدا کیا اس کی کوئی نظیر دنیا کی تاریخ میں نہیں ملتی سب کو مسلم ہے پیغمبر اسلام علیہ وآلہ السلام جو تمام نبیوں سے اور تمام مذہبی مصلحوں سے بڑھ کر کامیاب ہوئے تو یہ کامیابی اسی پاک کتاب قرآن کے ذریعہ سے وقوع میں آئی اس کے احکام نے ہر قسم کی خطرناک بدیوں کو جو ہزاروں سالوں سے جڑ پکڑے ہوئے تھیں جیسے بت پرستی شراب خواری وغیرہ خس و خاشاک کیطرح نیست و نابود کر دیا اور جزیرہ نمائے عرب میں ان کا

نشان تک باقی نہ چھوڑا۔ خطرناک جنگجو قوموں کو جن کی عداوتیں صدیوں سے چلی آتی تھیں ایک متحد قوم بنا دیا اور ایک ان پڑھ قوم کو اعلیٰ سے اعلیٰ علوم و تہذیب کے علم بردار بنا کر انکو دنیا کا پیشرو بنایا،

عزیزو! ایک غائر نظر ڈالو دیکھو قرآن کا ایک ایک لفظ اللہ تعالیٰ کی شوکت و عظمت کا ایک ایسا موثر نقشہ کھینچتا ہے جسکی نظیر ہمیں کسی دوسری مقدس کتاب میں نظر نہیں آتی اور اس طرح پر قرآن یہ تحدی کرتا ہے فاتوا بسورة من مثله یعنی اس جیسی ایک ہی صورت پیدا کرو جس کا جواب دنیا میں نہیں ہو سکا۔

عرب کو چھوڑو ساری نسل انسانی قرآن مجید کے نزول سے پہلے قعر ذلت میں گر پڑی تھی جہالت اور تاریکی کے بادل اخلاق و روحانیت کے آسمان پر ایسے چھائے ہوئے تھے کہ روشنی کی شعاع نظر نہ آتی تھی خدا کے قانون بڑی دلیری سے توڑ دیئے جاتے اور الٰہی حد بندیوں سے بڑی بیباکی کیساتھ تجاوز کیا جاتا تھا، فسق و فجور کی حکومت ساری روئے زمین پر تھی مگر عرب کا ملک سب سے بڑھا ہوا تھا وہ نہ صرف ہر ایک قسم کے فاحش امور کے ہی مرتکب ہوتے بلکہ ان کے ارتکاب پر اپنی مجلسوں میں اور اپنے اشعار میں فخر کرتے ایک تھوڑے عرصے کے اندر اسی قرآن کی تعلیم نے ان کو ایک خدا پرست راستباز انسانوں کی جماعت بنا کر دنیا کی اصلاح کیلئے کھڑا کر دیا، اور دوسروں میں بھی انھوں نے وہی روح پھونک دی جو قرآنی تعلیم کے مطابق خود ان کے اندر کام کر رہی تھی۔ قرآن کے متعلق بھی تمام شیعوں کا یہی عقیدہ ہے، اس پر شیعوں کو کہا جاتا ہے کہ قرآن پر ان کا ایمان نہیں اور نہ ہو سکتا ہے، (اسی قسم کا مضمون رسالہ مذکورہ کے صفحہ ۸ پر ہے)

حائری صاحب نے قرآن شریف کی عظمت اور اس کی عجیب و غریب تاثیرات کی بابت جو کچھ لکھا ہے لکھا ہے اور واقعی اگر شیعوں کا عقیدہ یہی ہے تو انکا ایمان قرآن شریف پر ہو سکتا ہے مگر افسوس کہ شیعوں کا عقیدہ بالکل اسکے خلاف ہے،

کیا یہ مذہب شیعوں کا ہے یا ہو سکتا ہے کہ قرآن مجید نے حیرت انگیز روحانی انقلاب پیدا کیا جس میں دنیا کی کوئی قوم اس کی مثلیت کا دعویٰ نہیں کر سکتی ہرگز نہیں شیعوں کا مذہب تو یہ ہے کہ قرآن مجید کی تعلیم نے کچھ بھی اثر نہیں کیا ۲۳ برس میں صرف تین چار شخص مسلمان ہوئے باقی تمام لوگ طمع دنیا سے منافقانہ اسلام لائے تھے اور نبی کی وفات پاتے ہی اعلانیہ مرتد ہو گئے کیا مذہب شیعوں کا ہے یا ہو سکتا ہے کہ پیغمبر اسلام علیہ التحیۃ والسلام سب

نبیوں سے زیادہ کامیاب ہوئے، تین چار شخصوں کو تیئیس برس کی کوشش بلیغ میں مسلمان کر لیا وہ بھی اس طرح کہ کامل الایمان صرف دو ہی تھے، ایک علی اور دوسرے مقداد۔ رجال کشی صفحہ میں ہے ارتد الناس الا ثلثۃ نفر سلمان وابوذر والمقداد وان اردت الذی لم یشک ولم یدخلہ شیئ فالمقداد یعنی سب لوگ مرتد ہوگئے سوا تین اشخاص کے سلمان، ابوذر، مقداد اور اگر تم ایک ایسا شخص چاہتے ہو جس نے بالکل شک نہ کیا ہو اور اسکے دل میں کوئی برائی نہ ہو تو وہ صرف مقداد تھے پس تبلایئے یہ کونسی کامیابی ہے بلکہ آپ کے مذہب کے رو سے تو پیغمبر اسلام سب نبیوں سے زیادہ ناکام رہے۔

کیا یہ مذہب شیعوں کا ہے یا ہو سکتا ہے کہ جزیرۂ عرب سے تمام خطرناک بدیاں بت پرستی شراب خواری وغیرہ کا نشان قرآن نے مٹا دیا تھا، کیا صحابۂ کرام کو تمام بدیوں سے پاک سمجھنا آپ کا مذہب ہے؟ آپ کا مذہب تو یہی ہے کہ تمام عرب سوا تین چار کے انھیں بدیوں میں مبتلا رہا خلیفہ ثانی آخر وقت تک شراب پیتے رہے نعوذ باللہ

کیا یہ مذہب شیعوں کا ہے یا ہو سکتا ہے کہ صحابۂ کرامؓ باہمی عداوت و جنگجوئی سے پاک ہو کر ایک معتمر قوم بنگئے تھے، تمام دنیا جانتی ہے کہ آپ کا مذہب بالکل اس کے خلاف ہے ان میں وہی دیرینہ عداوتیں آخر تک قائم رہیں اور آپس میں برابر لڑتے اور بغض و عناد رکھتے تھے۔

کیا یہ مذہب شیعوں کا ہے یا ہو سکتا ہے کہ صحابۂ کرام اعلیٰ علوم اور تہذیب کے علمبردار اور تمام دنیا کے بشیر و ادی پیشوا تھے آپ کا مذہب تو یہ ہے کہ وہ علم دین سے بے بہرہ اور نعوذ باللہ گمراہ تھے اور انھوں نے وہ وہ ظلم کئے جس کی نظیر دنیا میں نہیں ملتی اپنے نبی کی بیٹی کو مارا حمل گرایا ان کا حق چھین لیا خلیفۂ برحق کو ذلیل و خوار کیا قرآن میں تحریف کر ڈالی کیا اسی کا نام تہذیب اعلیٰ علوم کی علمبرداری ہے۔

کیا یہ مذہب شیعوں کا ہے یا ہو سکتا ہے کہ صحابۂ کرام خدا پرست اور راستباز انسانوں کی جماعت بنگئی تھے اور قرآنی تعلیم کی روح ان کے اندر کام کر رہی تھی اور وہی روح انھوں نے دوسروں میں پھونکدی تھی اور وہ تمام دنیا کے ہادی و مصلح تھے تمام عالم جانتا ہے کہ صحابۂ کرامؓ کے یہ فضائل و مناقب جو آپکی اس عبارت میں ہیں آپکے مذہب کے بالکل خلاف ہیں یہ تمام چیزیں تو اہل سنت کے مذہب کی ہیں،

جناب حائری صاحب قرآن شریف پر ایمان رکھنے کا جو آپ نے دعویٰ کیا۔ یہ اسکا نتیجہ ہے کہ آپ کو اہلسنت کے دامن میں پناہ لینی پڑی صحابۂ کرامؓ کے تمام بدیوں سے پاک ہونے اور اعلیٰ علوم و تہذیب کے

محمد وار بنکر تمام عالم کے پیشوا ہونے خدا پرست و راستباز خدا پرستی اور قرآنی تعلیم کے مروج ہونیکا اقرار کر رہا۔ کیا ان سب اقراروں کے بعد مذہب شیعہ کا نام و نشان باقی رہ گیا اور کیا اب بھی اس میں کچھ شک ہے کہ کسی شیعہ کا ایمان قرآن پر نہیں اور نہ ہو سکتا ہے، قرآن شریف پر ایمان بغیر اہل سنت کے دامن میں پناہ لئے ہوئے نصیب نہیں ہو سکتا۔ انشاء اللہ تعالیٰ بحث اول میں ہم اکابر علمائے شیعہ کا اقرار بھی اس مضمون کے متعلق نقل کریں گے کہ جن لوگوں نے قرآن پر ایمان رکھنے کا دعوی کیا ہے انھوں نے مذہب امامیہ کو مٹا دیا اور اہل سنت کے ان اعتراضات کو جو مسئلہ امامت پر ہیں دانستہ یا نادانستہ زندہ کر دیا۔

## بحث اول۔ شیعوں کا ایمان قرآن شریف پر نہ ہو سکتا ہے

واضح ہو کہ شیعوں کا ایمان نہ قرآن موجود پر ہو سکتا ہے نہ کسی اور موہوم فرضی قرآن پر اور ان کے ایمان نہ ہو سکنے کی وجہ صرف عقیدہ تحریف نہیں بلکہ بہت سی وجوہ ہیں جن میں سے صرف وہی تین وجوہ اسوقت پیش کیجاتی ہیں جو آج سے چار برس پہلے مناظرہ امروہہ میں پیش ہو چکی ہیں۔ شاید اتنے دنوں کی غور و فکر کے بعد اجاروی صاحب یا کوئی مجتہد شیعہ ان کا جواب دے سکیں۔

وجہ اول یہ کہ حضرات شیعہ کا نہایت ضروری عقیدہ بلکہ ان کے مذہب کی بنیاد یہ ہے کہ ناقلان قرآن و راویان دین و ایمان کی پہلی جماعت یعنی صحابہ کرامؓ کی جماعت ساری کی ساری جھوٹی تھی ان میں ایک متنفس بھی ایسا نہ تھا جو جھوٹا نہ ہو، فرق صرف اس قدر ہے کہ بخیال شیعہ اس جماعت میں دو گروہ تھے، ایک حضرات خلفائے ثلاثہؓ اور ان کے ساتھیوں کا جو بڑا گروہ تھا[1] ہزاروں لاکھوں آدمی اس میں تھے، دوسرا گروہ حضرت علی مرتضیٰؓ اور ان کے ساتھیوں کا جس میں گنتی کے چار پانچ آدمی بیان کیے جاتے ہیں، بنا بر مذہب شیعہ جھوٹے یہ دونوں گروہ تھے مگر پہلے گروہ کے جھوٹ کا نام نفاق ہے اور دوسرے گروہ کے جھوٹ کا نام تقیہ ہے دوسرا فرق یہ ہے کہ پہلا گروہ جھوٹ بولتا تھا مگر جھوٹ کو عبادت نہ جانتا تھا اور دوسرا گروہ یعنی حضرت علیؓ اور انکے ساتھ

---

[1] کتاب احتجاج طبرسی مطبوعہ ایران جو مذہب شیعہ کی معتبر کتاب ہے اسکے صفحہ ۴۸ میں ہے ما من الامۃ احد بایع مکرھا غیر علی واربعتنا یعنی امت میں کوئی ایسا نہ تھا جس نے بغیر دلی رضامندی کے ابوبکر کے ہاتھ پر بیعت کی ہو سوا علی اور ہمارے چار خاص کے مراد ابوذرؓ سلمانؓ مقدادؓ عمارؓ معلوم ہوا کہ تمام امت دل و زبان سے حضرت ابوبکرؓ کے ساتھ تھی یہ پانچ شخص جن کا ظاہر و باطن یکساں نہ تھا زبان سے تو حضرت ابوبکر صدیقؓ کے ساتھ تھے دل کسی اور طرف تھا۔ یہی مضمون دوسری کتب کافی وغیرہ بروایات کثیرہ منقول ہے ۱۲

والے جھوٹ بولنے کو بہت بڑی عبادت اور بہت ضروری فرض جانتے تھے، نیز یہ لا گروہ بخیال شیعہ مافوق الفطرت قوت اپنے اپنے رکھتا تھا کہ اپنے مختلف الطبائع اشخاص کو جن کی تعداد حد تواتر کو پہونچی ہوئی تھی۔ بآسانی جھوٹ پر متفق[1] کر لیتا تھا حالانکہ اتنے بڑے گروہ کو جھوٹ پر متفق کر لینا فطرۃً محال ہے

لہذا شیعوں کو نہ صرف قرآن کا بلکہ دین کی کسی چیز کا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دعوے نبوت دلائل نبوت وغیرہ کا کسی طرح یقین نہیں ہو سکتا کیونکہ ان کی ہر چیز صحابۂ کرامؓ ہی کے نقل و روایت سے مابعد والوں کو ملی ہے اور ظاہر ہے کہ جھوٹوں اور جھوٹ پر اتفاق کرنے والوں کی نقل و روایت پر کسی طرح یقین و ایمان نہیں ہو سکتا،

وجہ دوم:۔ یہ کہ باقرار شیعہ و مطابق روایات شیعہ یہ قرآن خلفائے ثلثہؓ کے اہتمام و انتظام سے جمع ہوا اور انہیں کے ذریعہ سے تمام عالم میں پھیلا اور اسکی کوئی قابل وثوق تصدیق ان حضرات سے جنکو شیعہ ائمہ معصومین کہتے ہیں شیعوں کی کتابوں میں منقول نہیں ہے اور حضرات خلفائے ثلثہؓ کے متعلق شیعوں کا یہ عقیدہ ہے کہ معاذ اللہ وہ صرف مخالف دین نہیں بلکہ دشمن دین تھے۔

لہذا جو چیز دین کی دشمن دین کے ہاتھ سے ملے جو معاذ اللہ خائن بھی ہو کاذب بھی ہو تخریب دین کے درپے بھی ہو صاحب سلطنت و شوکت بھی ہو ایسی فوق الفطرت قوت بھی رکھتا ہو کہ جھوٹ پر سب کو متفق کر کے ایک بے بنیاد بات کو متواتر اور ایک متواتر کو بے بنیاد بنا دے اور اس دشمن کے سوا کوئی دوسرا انکاس بھی اس چیز کا نہ ہو

---

[1] یہ مسئلہ خاتمہ میں بحوالہ کتب شیعہ مفصل بیان کیا جائے گا ۱۲ منہ اس کی مثالیں بنا بر مذہب شیعہ بہت ہیں منجملہ ان کے یہ کہ بقول شیعہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے مقام غدیر میں ستر ہزار کے سامنے حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی خلافت کا اعلان کر دیا مگر خلفائے ثلثہ نے اس واقعہ کو جھٹلا دیا اور سب کو اس بات پر متفق کر دیا کہ حضرت نے کسی کی خلافت کا اعلان نہیں دیا اور مثلاً رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے مرض وفات میں حضرت ابوبکر صدیق کو امام نماز نہ بنایا تھا مگر خلفائے ثلثہ نے سب کو اس جھوٹ پر متفق اور اس کی روایت کو متواتر بنا دیا ۱۲ منہ اقرار شیعہ کی قید اسلئے کی گئی کہ اہل سنت میں تو اس کی بابت کچھ اختلاف بھی ہے بعض علماء اس طرف گئے ہیں کہ یہ قرآن خود جناب رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم کا جمع کیا ہوا ہے مگر شیعوں میں اس کی بابت کوئی اختلاف نہیں ہے انکی تمام روایات اس پر متفق ہیں کہ یہ قرآن جمع کیا ہوا خلفائے ثلثہ کا ہے جو شیعہ اس کے خلاف ہو وہ اپنے مذہب کی کوئی روایت اپنی تائید میں نہیں پیش کر سکتا ۱۲

(کسی دوسرے معتبر ذریعہ سے اسکی تصدیق ہوئی ہو بھلا وہ چیز قابل اعتبار ہو سکتی ہے اس پر کسی سمجھدار کا ایمان ہو سکتا ہے؟ حاشا ثم حاشا ہرگز نہیں،

وہ زمانہ تو بالکل آغاز اسلام کا تھا آج اگر کوئی یہودی قرآن شریف لکھکر فروخت کرے تو کوئی مسلمان اس پر اعتبار نہ کریگا نہ اسکو خریدیگا تاوقتیکہ کسی معتبر حافظ کو دکھلا کر اس کی تصدیق نہ کرائے یا کسی صحیح نسخہ سے اس کا مقابلہ نہ کرائے یہ بالکل بدیہی بات ہے لہذا شیعوں کا ایمان کسی طرح قرآن شریف پر نہیں ہو سکتا۔

وجہ سوم: یہ کہ شیعوں کی معتبر اور نہایت معتبر کتابوں میں زائد از دو ہزار روایات قرآن شریف میں پانچ قسم کی تحریف موجود ہیں کمی، بیشی، تبدیل الفاظ، تبدیل حروف، خرابی ترتیب آیات و سور و کلمات اور یہ روایات ان تین اقراروں کے ساتھ ہیں۔ اقرار اول علمائے شیعہ کا یہ کہ روایات کثیر اور متواتر ہیں، اقرار دوم علمائے شیعہ کا یہ کہ یہ روایات تحریف قرآن پر صراحۃً دلالت کرتی ہیں اقرار سوم علمائے شیعہ کا یہ کہ انھیں روایات کے مطابق شیعہ تحریف قرآن کے معتقد بھی ہیں،

نمونے کے طور پر ہر قسم کی تحریف کی روایتیں علیحدہ علیحدہ لکھتا ہوں اسکے بعد یہ تینوں اقرار نقل کروں گا۔ کتب شیعہ کے تتبع کی محنت اٹھا چکنے کے بعد جبکہ النجم میں بحث تحریف لکھی جا چکی ایک مفرد و بے نظیر کتاب مبحث تحریف کی مجھے ملی جس کا نام فَصْلُ الْخِطَابِ فِیْ اِثْبَاتِ تَحْرِیْفِ کِتَابِ رَبِّ الْاَرْبَابِ ہے یہ کتاب ۱۲۹۸ھ میں ایران میں چھپی ہے مصنف اسکے علامہ حسین بن محمد تقی نوری طبرسی اکابر علمائے شیعہ سے ہیں۔ واقعی یہ کتاب نہایت جامع کتاب ہے عقلی و نقلی ہر طریقے سے انھوں نے قرآن کا محرف ہونا اپنے مذہب کی بنا پر ثابت کر کے تمام روایات تحریف جمع کی ہیں اور شیعوں میں گنتی کے چار اشخاص جو بعض اقسام تحریف کے منکر ہیں ان کی خوب خبر لی ہے اور ثابت کر دیا ہے کہ کوئی شیعہ تحریف کا منکر نہیں ہے نہ منکر ہو سکتا ہے اس کتاب کے بعض منقولات ان شاء اللہ تعالیٰ مناسب موقع پر پیش کیے جائینگے اب ہر قسم کی روایتیں دیکھیے،

## قرآن شریف کے کم کیے جانے کی روایتیں

(۱) اصول کافی جو مذہب شیعہ کی سب سے زیادہ معتبر کتاب ہے جسکے مصنف محمد بن یعقوب کلینی[1] ہیں جو بیک واسطہ امام معصوم مفترض الطاعۃ یعنی حضرت امام حسن عسکری کے شاگرد ہیں یہ کتاب بذریعہ سفیروں کے امام غائب

---

[1] کلینی بضم کاف بروزن حمیر کلین قریہ ہے مضافات رَے میں اسی قریہ کی طرف نسبت ہے ۱۲

قلت انه لشدة حرصه على اثبات مذهبه يتعلق بكل ما يحتمل فيه تائيد لمذهبه ولا يلتفت الى لوازمه الفاسدة التي لا يمكنه الالتزام به فان ما ذكره من الشبهة هي الشبهة التي ذكرها المخالفون بعينها واوردها على اصحابنا المدعين ثبوت النص الجلي على امامة مولانا علي عليه السلام واجابوا عنها بما لا يبقى معه ريب وقد احياها بعد طول المدة غفلة وتناسيا عما هو مذكور في كتب الامامية

میں کہتا ہوں کہ صدوق اپنے مذہب کے ثابت کرنے کا اتنا سخت حریص ہے کہ جس بات میں ذرا سا بھی احتمال اپنے مذہب کی تائید کا پاتا ہے اسکو لے لیتا ہے اور اس کے نتائج فاسدہ کی طرف توجہ نہیں کرتا کہ ان نتائج کو تسلیم کرنا اسکے امکان میں نہیں جو اعتراض اس نے تحریف قرآن پر کیا ہے بعینہ یہ وہی اعتراض ہے جو مخالفین ہمارے اصحاب پر حضرت علی کی امامت پر نص جلی موجود ہونیکے متعلق کیا کرتے ہیں اور ہماری اصحاب نے انکے اعتراض کا جواب ایسے عمدہ دلائل سے دیا ہے کہ پھر کوئی شبہ باقی نہیں رہتا مگر صدوق وغیرہ نے ایک زمانہ دراز کے بعد پھر اس اعتراض کو زندہ کر دیا اور جو کچھ کتب امیہ میں لکھا ہے اس سے غفلت یا فراموشی کی۔

واقعی علامہ نوری نے بالکل صحیح لکھا کہ اگر منکرین تحریف کی دلیل صحیح ہو اور صحابہ ایسے کامل ایماندار اور حافظ دین مان لئے جائیں کہ ان کی دینداری اور حفاظت دین کے بھروسہ پر قرآن میں تحریف کا ہونا محال ہو تو پھر خلافت کے معاملہ میں بھی ماننا پڑیگا کہ اگر رسول نے حضرت علی کو خلیفہ بنایا ہوتا تو ناممکن تھا کہ ایسے دیندار اور دین کے جانثار حکم رسول کے خلاف کسی دوسرے کو خلیفہ بناتے علی ہذا فدک اگر حضرت فاطمہ کا حق ہوتا تو بھی یہ دیندار جماعت رسول کی بیٹی کی حق تلفی نہ کرتی غرض صحابہ کے تمام مظالم کے افسانے بے بنیاد ہو جائیں گے۔ خلاصہ یہ ہوا کہ سنی ہو جاؤ سنیوں کی طرح صحابہ کرام کی دینداری اور تقدس کا عقیدہ رکھو اور شیعوں کی تمام روایات کو زور وبہتان سمجھو تو قرآن پر ایمان ہو سکتا ہے ورنہ نہیں۔

مومن قرآن شدن بافض ودن :: ایں خیال است ومحال ست جنوں

الحمد للہ کہ یہ بحث پوری ہو چکی اور قطعی طور پر ثابت ہو گیا کہ اصلی مذہب شیعوں کا یہی ہے کہ قرآن محرف ہے کمی بیشی تغیر تبدل الفاظ وحروف کا اور آیات وسور بلکہ کلمات کی ترتیب کا سب ہونا غرض ہر قسم کی تحریف اس میں ہے جو شیعہ تحریف کا انکار کرتا ہے وہ تقیہ کر رہا ہے۔ جائز تقیہ جب

اگر شیعوں کی پیشانی سے اس داغ کو مٹانا چاہتے ہیں تو ہماری اس تحریر کا جواب لکھیں اور اپنا وعدہ پورا کریں اور جواب میں ان کو تین کام کرنا ضروری ہیں۔

اول یہ کہ زائد از دو ہزار روایات تحریف قرآن کی جو ان کی کتابوں میں ہیں جن کو محدثین شیعہ متواتر و مستفیض کہتے ہیں ان کے غیر معتبر ہونے کی کوئی ایسی معقول وجہ بیان کریں جو ان کے اصولِ حدیث کے مطابق ہو اور ان روایات کے غیر معتبر ہونے سے کوئی اثر ان کے فن حدیث پر خصوصاً روایات امامت پر نہ پڑنے پائے۔

دوم یہ کہ اپنی کتابوں سے کچھ معتبر حدیثیں ائمہ معصومین کی پیش کریں جن میں اس مضمون کی تصریح ہو کہ قرآن میں تحریف نہیں ہوئی اگر صحیح روایت نہ دستیاب ہو تو کوئی ضعیف ہی روایت دکھلادیں

سوم ایک فتوی تیار کریں کہ جو شخص تحریف قرآن کا قائل ہو وہ کافر ہے اور قطعاً دائرہ اسلام سے خارج ہے اور ان علماء اکابر شیعہ کو جو تحریف قرآن کے قائل تھے جن میں اصحاب ائمہ و سفرائے امام غائب بھی ہیں کافر نہ سہی گمراہ تو لکھدیں اور اس فتوی پر اپنی مہر کر کے شائع کر دیں اور اچھا ہو کہ دوسرے مجتہدین شیعہ مقیم لکھنؤ وغیرہ سے بھی اس فتوی پر تصدیقی مہریں کرا دیں۔

بغیر ان تین کاموں کے کے صرف یہ کہدینا کہ ہم تحریف کے قائل نہیں ہیں کسی طرح لائق سماعت نہیں ہو سکتا بلکہ بدیہیات کا انکار کرنا بے حیائی کی دلیل ہوگا۔

# بحث دوم

## اس بیان میں کہ اہلسنت کے یہاں نہ تحریف کی کوئی روایت ہے نہ انکا کوئی متنفس کبھی تحریف کا قائل ہوا

بحث سابق میں بیان ہو چکا کہ شیعوں کا ایمان قرآن شریف پر نہیں ہے نہ ہو سکتا ہے اور اس کی تین زبردست وجوہ بھی بیان ہو چکیں پہلی دونوں وجہوں کا کوئی تعلق مبحث تحریف سے نہیں ہے اگر کتب شیعہ میں کوئی روایت تحریف قرآن کی نہ ہوتی تو بھی یہ دونوں وجہیں بتا رہی ہیں کہ شیعوں کا ایمان قرآن شریف نہیں ہو سکتا ان دونوں وجہوں میں باہم فرق یہ ہے کہ پہلی وجہ کے رو سے نہ صرف قرآن بلکہ دین کی ہر چیز مذہب شیعہ کی رو سے ناقابل اعتبار ہو گئی قرآن خواہ خلفائے ثلثہ کا جمع کیا ہوا ہو خواہ رسول کا جمع کیا ہوا ہو ہر حالت میں پہلی وجہ کی رو

ناقابل اعتبار ہوگیا اور دوسری وجہ صرف قرآن کے ناقابل اعتبار ہونے پر دلالت کرتی ہے وہ بھی اس صورت میں جبکہ قرآن کا جامع خلفائے ثلثہ کو کہا جائے جیسا کہ شیعوں کو مسلم ہے۔

ان وجوہ میں صرف تیسری وجہ کا تعلق مبحث تحریف سے ہے۔

پہلی دونوں وجہوں کا کوئی جواب معقول یا نا معقول کسی شیعہ نے ابتک نہیں دیا اور نہ دے سکتا ہے امروہہ میں بڑے معرکہ کا مناظرہ ہوا اور یہ تینوں وجہیں پیش کی گئیں مگر شیعہ مناظر نے پہلی دونوں وجہوں کو ہاتھ تک نہ لگایا۔

صرف تیسری وجہ کے جواب میں مصنف نزہہ و مصنف استقصاء کی کورانہ تقلید کر کے شیعہ کہہ اٹھتے ہیں کہ صاحبو! روایات تحریف سنیوں کے یہاں بھی ہیں حائری صاحب مجتہد پنجاب نے اتنی دلیری اور کی کہ روایات تحریف کا اپنے یہاں سے بالکل انکار کر کے صرف سنیوں پر افترا کیا اور اپنے کو آیۂ کریمہ ومن یکسب خطیئۃ او اثما ثم یرم بہ بریئا فقد احتمل بھتانا و اثما مبینا کا مصداق بنایا۔

لھذا اب ہم بعونہ تعالیٰ اس بات کو ثابت کرتے ہیں کہ سنیوں کے یہاں ہرگز ہرگز کوئی روایت تحریف قرآن کی نہیں ہے اور نہ کوئی سُنّی کبھی قائل تحریف ہوا نہ ہو سکتا ہے مذہب اہلسنت میں جو شخص تحریف قرآن کا قائل ہو وہ قطعاً کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہے۔

شیعوں کو اس موقع پر لازم یہ تھا کہ جس طرح ہم نے ان کی معتبر کتابوں سے تحریف قرآن کی روایتیں تین اقرار کے ساتھ نقل کر دیں اسی طرح وہ بھی ہماری معتبر کتابوں کی روایتیں پیش کر کے ہمارے علما کا اقرار دکھاتے کہ یہ روایات متواتر ہیں اور یہ کہ یہ روایات تحریف قرآن پر دلالت کرتی ہیں اور یہ کہ انھیں روایات کے مطابق سنی تحریف کے معتقد ہیں مگر کسی شیعہ مجتہد نے ایسا نہ کیا نہ کر سکتا ہے صرف روایات بغیر ان تینوں اقراروں کے نقل کرتے ہیں اور اس روایت کا غلط مطلب اپنی طرف سے بیان کر کے کہدیتے ہیں کہ تحریف ثابت ہوگئی۔ غلط مطلب بیان کرنے میں حائری صاحب اپنے علمائے سابقین سے بھی دو قدم آگے ہیں چنانچہ انشاء اللہ تعالیٰ عنقریب واضح ہوگا۔

## آغاز مقصد

کسی شیعہ کی اب تک جراءت نہیں ہوئی کہ اہل سنت کو معتقد تحریف قرآن کا کہتا بڑے بڑے

بے انصاف مکابروں نے اس بات کا اقرار کیا کہ اہل سنت کا ایمان قرآن شریف پر ایسا پختہ ہے کہ جو شخص قرآن مجید کو محرف کہے اہلسنت اسکو کافر جانتے ہیں حتی کہ شیعوں کے امام المناظرین مولوی حامد حسین استقصاء الافحام جلد اول کے صفحہ ۹ پر لکھتے ہیں۔

"مصحف عثمانی کہ اہل سنت آنرا قرآن کامل اعتقاد کنند و معتقد نقصان آنرا ناقص الایمان بلکہ خارج از اسلام پندارند"

مگر معلی القاب مجتہد پنجاب نے اپنے سابقین سے بھی دو قدم آگے بڑھ کر سنیوں کو معتقد تحریف قرآن بیان کیا ہے گو اپنے اس دعوی کے ثبوت میں ایک لفظ بھی پورے رسالہ میں نہیں لکھ سکے۔

مولوی حامد حسین وغیرہ صرف اس بات کے مدعی ہوئے تھے کہ سنیوں کی کتابوں میں تحریف قرآن کی روایات موجود ہیں گو یہ بہتان بھی کچھ کم نہ تھا مگر حائری صاحب انھیں کی کورانہ تقلید پر قناعت کرتے تو بھی غنیمت تھا۔

بہر کیف جن لوگوں نے یہ بہتان اٹھایا تھا کہ سنیوں کے یہاں تحریف قرآن کی روایتیں موجود ہیں ان کو ہماری کتابوں سے عبارتوں کو نقل کرنے منقولہ عبارتوں کے ترجمہ کرنے مطلب بیان کرنے میں طرح طرح کی خیانتیں کرنی پڑیں مگر افسوس کہ خیانت کرنے پر بھی انکا کام نہ بنا۔

اس موقع پر چند باتیں سب سے پہلے یاد رکھنے کی ہیں۔

(۱) اہل سنت کی وہ روایتیں جنکو یہ دھوکہ دینے والے تحریف کی روایتیں کہتے ہیں وہ نسخ کی اور اختلاف قرات کی روایتیں ہیں جیسا کہ علمائے اہلسنت نے تصریح کی ہے ایک عالم نے بھی ان روایات سے تحریف کو نہیں سمجھا اور نہ سمجھ سکتا ہے اور لطف یہ کہ مناظرہ کے مقام سے علاحدہ اپنی جگہ پر بیٹھ کر خود علمائے شیعہ[1] نے اس امر کا اقرار کیا ہے کہ یہ روایات نسخ کی ہیں نہ تحریف کی چنانچہ

---

[1] چنانچہ علامہ طبرسی شیعی اپنی مشہور تفسیر مجمع البیان میں (اس تفسیر سے حائری صاحب نے اپنے اسی رسالہ موعظہ تحریف میں استناد کیا ہے) بذیل آیہ کریمہ ما ننسخ من آیۃ لکھتے ہیں والنسخ فی القرآن علی ضروب منہا ان یرفع حکم الآیۃ وتلاوتہا کما روی عن ابی بکر انہ قال کنا نقرء لا ترغبوا عن آبائکم فانہ کفر بکم ومنہا ان یثبت الآیۃ فی الخط ویرفع حکمہا کقولہ وان فاتکم شیء من ازواجکم الی الکفار فعاقبتم فہذہ ثابتۃ اللفظ فی الخط مرتفعۃ الحکم ومنہا ما یرتفع اللفظ ویثبت الحکم کآیۃ الرجم فقد قیل انہا کانت منزلۃ فرفع لفظہا وقد جاءت اخبار کثیرۃ بان اشیاء

عنقریب ہم ان شاء اللہ تعالیٰ ہر ہر روایات کو نقل کر کے یہ بات آنکھوں سے دکھا دیں گے بخلاف اسکے شیعوں کی روایات صراحۃً تحریف قرآن کو بیان کر رہی ہیں کہ سوا تحریف کے نسخ یا اختلافِ قراءت پر وہ کسی طرح محمول نہیں ہو سکتیں چنانچہ خود علمائے شیعہ نے بھی اسکا اقرار کیا ہے اور وہ اقرار اوپر نقل ہو چکا۔

---

حاشیہ صفحہ گزشتہ:۔ کانت فی القرآن فنسخ تلاوتہا فمنہا ما روی عن ابی موسیٰ انہم کانوا یقرؤن لو کان لابن آدم وادیین من مال لابتغی الیہما ثالثا ولا یملا جوف ابن آدم الا التراب ویتوب اللہ علی من تاب ثم رفع وعن انس ان السبعین من الانصار الذین قتلوا ببئر معونۃ نزل فیہم قرآن بلغوا عنا قومنا انا لقینا ربنا فرضی عنا وارضانا ثم ان ذلک رفع (ترجمہ) نسخ قرآن میں کئی قسم کا ہوا از انجملہ یہ کہ آیت کا حکم اور اس کی تلاوت دونوں منسوخ ہو جائیں چنانچہ ابوبکر سے منقول ہے کہ وہ کہتے ہیں ہم لا ترغبوا عن آبائکم فانہ کفر بکم پڑھا کرتے تھے اور از انجملہ یہ کہ آیت کی تلاوت و کتابت باقی رہے مگر حکم منسوخ ہو جائے جیسے اللہ تعالیٰ کا قول وان فاتکم شیئ من ازواجکم الی الکفار فعاقبتم ہے اس آیت کے کتابت میں قائم ہیں مگر حکم منسوخ ہے اور از انجملہ یہ کہ آیت کی تلاوت منسوخ ہو جائے مگر حکم باقی رہے جیسے آیت رجم میں اس کی تحقیق بیان کیا گیا ہے کہ آیت رجم نازل ہوئی تھی تلاوت اسکی منسوخ ہو گئی اور تحقیق بہت سی روایتیں وارد ہوئی ہیں کہ کچھ آیتیں قرآن میں ایسی تھیں کہ جن کی تلاوت منسوخ ہو گئی منجملہ ان کے ایک روایت وہ ہے جو ابو موسیٰ سے منقول ہے کہ لوگ لو کان لابن آدم وادیین من مال لا تبتغی الیہما ثالثا ولا یملا جوف ابن آدم الا التراب ویتوب اللہ علی من تاب کی تلاوت کرتے تھے پھر یہ منسوخ ہو گئی انس سے روایت ہے کہ ستر انصار جو بیر معونہ میں شہید ہو گئے تھے ان کے متعلق ایک قرآن (یعنی کچھ آیتیں۔ قرآن پوری کتاب کا نام بھی ہے اور مجازاً لغت کے اس کے اجزا کو بھی قرآن کہتے ہیں) نازل ہوا یعنی بلغوا عنا قومنا انا لقینا ربنا فرضی عنا وارضانا پھر منسوخ ہو گیا اس کے بعد صاحب مجمع البیان لکھتے ہیں کہ وقد ذکرنا حقیقۃ النسخ عند المحققین یعنی نسخ کی جو حقیقت محققین کے نزدیک تھی وہ ہم نے بیان کر دی معلوم ہوا کہ تمام محققین شیعہ بھی نسخ کی تین قسمیں بیان کرتے ہیں اور جن روایات کو مولوی ولدار علی و مولوی حامد حسین وغیرہ اور ان کی تقلید کر کے حائری صاحب تحریف کی روایات بتلاتے ہیں محققین شیعہ انکو نسخ پر محمول کرتے ہیں نہ تحریف پر۔ تحریف کی روایتیں تو وہ ہیں جو کتب شیعہ کے ساتھ مخصوص ہیں سوا شیعوں کے۔ کلمہ گویان اسلام میں سے کسی فرقہ کی کتابوں میں ان کا نام و نشان نہیں ملتا ذیل سنا ہو۔ ذرا ان لوگوں کی غیرت و دلیری تو دیکھئے۔ اپنے گھر کی تحقیقات سے بھی آنکھیں بند کر کے کس طرح انھوں نے متفق علیہ روایات نسخ کو تحریف کی روایات کہہ دیا حائری صاحب نے اپنے اس رسالہ میں یہی سب روایتیں ذکر کی ہیں جیسا کہ آئندہ ہم دکھائینگے اور جہاں کہیں اپنی طرف سے اضافہ کیا ہے وہ اور بھی لطیف ہے۔ کما سیجیئ ان شاء اللہ تعالیٰ۔

حاشیہ صفحہ ہذا:۔ کیونکہ روایات شیعہ میں صراحۃً یہ مضامین ہیں کہ قرآن منافقوں نے جمع کیا۔ منافقوں نے اس میں سے بہت کچھ نکال ڈالا اس کے نکل جانے سے موجودہ آیتیں خبط و بے ربط ہو گئیں منافقوں نے اپنے کفر کی تائید میں قابل نفرت و خلاف فصاحت مضامین اس میں بڑھا دئیے جو باتیں خدا نے نہ فرمائی تھیں وہ قرآن میں درج کر دیں نبی کی توہین قرآن میں بڑھا دی منافقوں کے نام بدل دئیے۔ تقیہ روکتا ہے کہ تحریف کئے ہوئے مقامات معین کئے جائیں اگر ذرا بھی کچھ بھی نہ ہو گئی ہوتی تو ائمہ معصومین کا حق کسی پر مخفی نہ رہتا ان تمام مضامین کی روایتیں بطور نمونہ کے کتب شیعہ سے صفحات گزشتہ میں نقل ہو چکیں

(۲) اہلسنت کی یہ روایتیں اخبار احاد ہیں متواتر نہیں ہیں بلکہ ان روایات میں سے اکثر کے صحیح ہونے میں بھی کلام ہے لہذا بالفرض محال اگر یہ روایتیں تحریف پر دلالت بھی کریں تو اہلسنت کے نزدیک قابل اعتبار نہ ہوں گی کیونکہ قرآن شریف متواتر ہے اور غیر متواتر شے متواتر کا مقابلہ نہیں کر سکتی اور نہ بنیاد اعتقاد بن سکتی ہے بخلاف اس کے شیعوں کی روایات تحریف متواتر ہیں ان کے متواتر ہونیکا اور دو ہزار ہونیکا علمائے شیعہ نے اقرار کیا ہے جیسا کہ اوپر منقول ہوا۔

(۳) اہل سنت کے یہاں تحریف قرآن کا نا ممکن و محال ہونا قرآن[۱] اور متواتر حدیثوں اور اجماع متواتر

---

حاشیہ صفحہ گذشتہ۔ اور اختلاف قراءت پر روایات شیعہ کے محمول نہ ہو سکنے کی وجہ تو اس کے علاوہ یہ بھی ہے کہ جس طرح اہلسنت قائل ہیں کہ قرآن سات قراءتوں کے ساتھ نازل ہوا ہے شیعہ اسکے قائل نہیں ہیں اصول کافی مطبوعہ لکھنؤ صفحہ ۶۰۰ میں امام باقر علیہ السلام سے منقول ہے ان القرآن واحد نزل من عند واحد ولکن الاختلاف یجیئ من قبل الرواۃ یعنی قرآن ایک ہے اور ایک ہی کے پاس سے نازل ہوا ہے لیکن اختلاف راویوں کی طرف سے پیدا ہو گیا ہے نیز اصول کافی کے اسی صفحہ میں روایت ہے عن الفضیل بن یسار قال قلت لابی عبد اللہ علیہ السلام ان الناس یقولون ان القرآن نزل علی سبعۃ احرف فقال کذبوا اعداء اللہ ولکنہ نزل علی حرف واحد من عند الواحد یعنی فضیل بن یسار کہتے ہیں کہ میں نے امام جعفر صادق علیہ السلام سے کہا کہ لوگ کہتے ہیں کہ قرآن سات قراءتوں پر نازل ہوا ہے تو امام نے فرمایا کہ وہ دشمنان خدا جھوٹ بولتے ہیں بلکہ قرآن صرف ایک قراءت پر نازل ہوا ہے اور ایک کے پاس سے نازل ہوا ہے ۱۲۔ حاشیہ صفحہ ہذا[۱] چنانچہ علامہ جلال الدین سیوطی نے اتقان کی اسی نوع ۴۷ میں صفحہ ۲۶ جزو دوم میں لکھا ہے تنبیہ حکی القاضی ابو بکر فی الانتصار عن قوم انکار ھذا الضرب لان الاخبار فیہ اخبار احاد ولا یجوز القطع علی انزال قرآن ونسخہ باخبار احاد لا حجۃ فیہا (ترجمہ) آگاہ کرنے کی ایک بات یہ ہے کہ قاضی ابو بکر نے اپنی کتاب انتصار میں علما کی ایک جماعت سے نسخ کی اس قسم خاص کا انکار نقل کیا ہے کیونکہ روایتیں اس بارہ میں خبر احاد ہیں اور جائز نہیں ہے یقین کرنا قرآن کے نازل ہونے پھر منسوخ ہو جانیکا اخبار احاد کی بنیاد پر جو کسی طرح سند نہیں ہو سکتیں اور ان روایات میں سے اکثر کے صحیح ہونے میں کلام اس وجہ سے بھی ہے کہ سوا دو ایک روایت کے اکثر روایات کی پوری سند نہیں ملتی یا سند میں راوی مجہول و شیعہ ہے اور قرآن شریف کے متعلق شیعوں کی روایت ہرگز مقبول نہیں ہو سکتی ۱۲۔ اسلئے قرآن شریف میں کئی آیتیں ہیں جن سے تحریف کا محال ہونا ثابت ہوتا ہے از انجملہ ایک آیت یہ بھی ہے انا نحن نزلنا الذکر وانا لہ لحافظون یعنی تحقیق ہم نے نازل کیا ہے اس نصیحت کو اور تحقیق ہم اس کے حفاظت کرنے والے ہیں ظاہر ہے کہ جب خدا نے اس کی حفاظت کا وعدہ کیا تو اسمیں کسی قسم کی تحریف نہیں ہو سکتی نہ کمی بیشی نہ تغیر و تبدیل نہ خرابی ترتیب۔ اسیطرح کی آیتیں صاف و صریح قرآن میں ہیں اور کچھ آیتیں وہ ہیں جو التزاما قرآن شریف کے محفوظ و غیر محرف ہونے پر دلالت کرتی ہیں مثلاً آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ختم نبوت کی آیت ظاہر ہے کہ جب ختم نبوت ہو چکی اور قرآن شریف آخری کتاب ٹھہری اور اگر وہ محرف ہو جائے تو حجت خدا بندوں پر کسطرح قائم ہوگی متواتر حدیثوں کا بھی ایک بڑا ذخیرہ ہے جو قرآن شریف کے محفوظ و غیر محرف ہونے پر صراحتہً دلالت کرتا ہے مثلاً آنحضرت صلعم کا یہ فرمانا کہ قرآن کو پانی نہیں مٹا سکتا حوادث دہر اسکو فنا نہیں کر سکتے اور مثلاً یہ کہ قیامت تک میرا دین باقی رہیگا وغیرہ۔ اجماع متواتر اگر کسی کو دیکھنا ہو تو آیہ انا لہ لحافظون کی تفسیر حق المبین

سے ثابت ہے لہذا بالفرض کفرض شریک الباری اگر کوئی روایت تحریف قرآن کی کتب اہلسنت میں معاذ اللہ موجود بھی ہوتی تو قطعاً واجب الرد ہوتی بخلاف اسکے کہ شیعوں کے یہاں تحریف قرآن کا ناممکن ہونا نہ قرآن سے ثابت ہے نہ متواتر و غیر متواتر کسی قسم کی حدیث سے نہ ان کے اجماع سے بلکہ تحریف قرآن کا وقوع ان کے نزدیک قرآن سے اور متواتر و غیر متواتر احادیث سے اور انکے اجماع سے ثابت ہے لہذا بالفرض اگر کوئی روایت عدم تحریف قرآن کی ان کے کتب میں موجود بھی ہوتی تو قطعاً واجب الرد ہوتی۔

(۴) اہلسنت کی جن روایتوں کو یہ فریب دینے والے تحریف کی روایتیں کہتے ہیں ان روایتوں میں رسولخدا صلی اللہ علیہ وسلم کا قول نہیں بیان کیا گیا اور اہلسنت کے مذہب میں سوا رسول کے اور کوئی معصوم نہیں لہذا یہ روایتیں بالفرض کفرض اجتماع النقیضین تحریف قرآن پر دلالت بھی کرتیں اور بالفرض متواتر بھی ہوتیں تو بھی لائق اعتبار نہ ہوتیں کیونکہ غیر معصوم سے غلط فہمی سہو و نسیان و خطائے اجتہادی وغیر اجتہادی ہر طرح کی ممکن ہے اسی لئے غیر معصوم کا قول و فعل بالاتفاق حجت نہیں اس پر اعتقاد تو بڑی چیز ہے عمل کی بنیاد رکھنا بھی حرام ہے بخلاف اس کے شیعوں کی روایات تحریف میں ائمہ معصومین کے اقوال ہیں جو ان کے زعم باطل میں مثل پیغمبر کے معصوم و واجب الاطاعت ہیں

(۵) اہلسنت تحریف قرآن کے معتقد نہیں ہیں بلکہ معتقد تحریف کو قطعی کافر جانتے ہیں لہذا بالفرض کفرض

---

حاشیہ صفحہ گزشتہ:۔ لکھی ہیں دیکھئے دلائل عقلیہ اگر کسی کو مطلوب ہوں تو وہ سید البشر امام الرسل صلی اللہ علیہ وسلم کے اس اہتمام کو دیکھے جو آپ نے حفاظت قرآن کے لئے کیا اس اہتمام کو دیکھکر ایک غیر مسلم بھی کہہ اٹھتا ہے کہ بیشک ایک ایسے صاحب الرائے انسان کامل مدبر اعظم کے اس فوق الفوق اہتمام کے بعد قرآن کا محرف ہو جانا عند العقل محال عادی ضرور ہے قرآن شریف میں تحریف کے محال ہونے کو النجم کے مناظرہ حصہ دوم میں جو گستاخی سنہ اور میں شائع ہوا تھا بڑے پیمانے کے پوری بیس صفحوں میں ہم بیان کر چکے ہیں جس میں عقلی و نقلی ہر قسم کے دلائل اپنی بضاعت کے مطابق جمع کر دئیے ہیں اور وہ بھی جمع کر دکھلا دیا ہے کہ قرآن کریم کی جس قدر خدمات حق تعالی کو مطلوب تھیں وہ سب شروع سے اس وقت تک اہلسنت و بندگان اہلسنت سے لیں اور لے رہا ہے کسی ایرے غیرے بکلیان کو خدا نے ان خدمات میں شریک نہیں کیا سچ ہے یختص من یشاء فی رحمتہ جس کو اس بحث کے دیکھنے کا شوق ہو وہ مناظرہ حصہ دوم کو دیکھے والیوا اللہ فیہ نفع لا دام اولی الالباب و شفاء للاسقام والادصاب ۱۲

حاشیہ صفحہ ہذا:۔ شیعوں کے نزدیک قرآن میں کوئی آیت ایسی نہیں ہے جس میں خدا نے قرآن کی حفاظت کا وعدہ کیا ہو آیہ انا لہ لحافظون میں کہتے ہیں کہ ذکر سے رسول کی ذات مراد ہے اور انہیں کی حفاظت کا وعدہ ہے کہ کوئی کافر ان کو قتل نہ کرسکے گا چنانچہ حائری صاحب بھی موعظہ تحریف قرآن میں یہی لکھ رہے ہیں دیکھو رسالہ مذکورہ صفحہ ۴۶ سے ۱۲ سے چنانچہ چند روایات کتب شیعہ کی ساتھ ہم نقل کر چکے ہیں اور ان کا متواتر ہونا تصریحاً بھی ان کے علما کی زبان سے بیان ہو چکی ہے اور زیادہ دیکھنا ہو تو کتاب احتجاج طبرسی صفحہ ۱۱۹ سے ۱۳۲ تک دیکھو ۱۲

المحالات ہزاروں روایتیں بھی تحریف کی ہوتیں تو یہ نہ کہا جاتا کہ ان کے مذہب کی رو سے قرآن محرف ہے بخلاف اس کے شیعہ تحریف قرآن کے معتقد ہیں، معتقدین تحریف کو کافر کہنا کجا ان کو اپنا پیشوا مانتے ہیں۔ لہذا یہ کہنا درست ہے کہ ان کے مذہب کی رو سے قرآن محرف ہے۔

ان پانچ باتوں کے سمجھ لینے کے بعد جو نہایت پختہ اور اصولی باتیں ہیں کوئی بیوقوف بھی کسی کے فریب میں نہیں آسکتا اور اچھی طرح معلوم کر سکتا ہے کہ بحث تحریف میں شیعوں کو معارضہ بالمثل کی ہوس کا ذلت و رسوائی کے اور کچھ نتیجہ نہیں دے سکتی۔ ع

(ملال آورد آرزوئے محال)

## حائری صاحب کی پیش کردہ روایات کی حقیقت

اب ہم حائری صاحب کی پیش کردہ روایات کی حقیقت اور حائری صاحب کے استدلال کی لطافت اور ان کے علم و دیانت کی حالت ظاہر کرتے ہیں اور اس حقیقت کو چند نمبروں پر تقسیم کرتے ہیں۔

**نمبر اول** حائری صاحب کو معلوم تھا کہ اہل سنت کی جو روایتیں میں تحریف کی روایات کہہ کر پیش کر رہا ہوں وہ نسخ کی ہیں لہذا آپ نے اپنے دام افتادوں اور جاہلوں کو مغالطہ دینے کے لئے نسخ کے معنی اپنی طرف سے گڑھ کر یہ بیان کر دیے کہ "نسخ کے معنی ہیں دوسرے حکم سے پہلے کا حکم زائل اور باطل ہونا" انتہی بلفظہ رسالہ تحریف صفحہ ۱۵۔ دوسرا زبردست مغالطہ آپ نے یہ دیا کہ صفحہ ۱۵ میں یہ لکھ کر کہ نسخ کے لئے اہل سنت کے یہاں سات شرطیں ہیں پھر سات شرطیں نواب صدیق حسن خانصاحب مرحوم کی کتاب افادۃ الشیوخ سے نقل کر کے صفحہ ۱۶ میں لکھتے ہیں۔ پس یاد رکھنا چاہئے کہ اہلسنت کے یہاں ان سات شرطوں کے ساتھ کسی آیت میں نسخ وارد ہو سکتا ہے ان کے سوا بنا بر روایات اہلسنت اگر کسی آیت میں لفظی معنوی یا اعرابی تغیر ہوا ہو تو وہ نسخ نہیں بلکہ یقینیاً تحریف ہے۔ بعض سنیوں نے جان چھوڑانے کے لئے یہ روایہ اختیار کر رکھا ہے کہ ان کی مذہبی کتابوں سے جب انھیں تحریف ہونا دکھایا جاتا ہے تو وہ جھٹ کہہ دیا کرتے ہیں کہ تحریف نہیں نسخ ہے اس لئے اسی وقت فوراً اس سے یہ مطالبہ کیا جانا چاہئیے کہ وہ انہی ان سات مسلمہ شرطوں کے ساتھ نسخ کو ثابت کرے ورنہ ان کی ان سات مسلمہ شرطوں کے خلاف تحریف کو نسخ کہہ کر ٹال دینے کا ان کو کوئی حق حاصل نہیں ہو سکتا اور ایسی صورت میں جبکہ وہ مسلمہ سات شرطوں کو

مطابق۔ نسخ ثابت نہ کر سکے گا تو لازماً اس کو تحریف کا قائل ہونا پڑے گا تفسیر اتقان مطبوعہ احمدی نوع ۴۷ صفحہ ۳۲ سطر ۲۹ میں علامہ امام سیوطی نے نسخ کے متعلق ابن حصار کا قول بڑی وضاحت سے لکھا ہے ان ما یرجع الی نقل صریح عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم او عن صحابی یقول آیۃ انتہیٰ بلفظہ یعنی اس کے سوا نہیں کہ نسخ قبول کرنے کے لئے رجوع کیا جائیگا ایسی صریح حدیث کی طرف جو پیغمبر صلعم سے منقول یا ثقہ صحابی سے جس پر ناسخ آیت موجود ہو انتہیٰ بلفظہ۔

اے اہل انصاف دیکھو یہ شیعوں کے قبلہ وکعبہ اور مجتہد پنجاب ہیں جو ایسی معمولی معمولی باتوں میں ایسے زبردست مغالطے مخلوق خدا کو دیتے ہیں اور اس پر القاب یہ کہ سرکار شریعت مدار ہیں سلطان المحدثین ہیں صدر المفسرین ہیں۔ لاحول ولا قوۃ الا باللہ۔

اچھا اب دونوں مغالطوں کی حقیقت سنیئے مفسرین نے نسخ کی تین قسمیں بیان کی ہیں۔ اول نسخ تلاوت فقط دوم نسخ حکم فقط سوم نسخ تلاوت وحکم معاً چنانچہ اتقان مطبوعہ مصر جزو دوم صفحہ ۲۳ میں ہے النسخ فی القرآن علی ثلثۃ اضرب احدھا ما نسخ تلاوتہ وحکمہ یعنی نسخ قرآن شریف میں تین قسم کا ہوا ہے ایک وہ کہ تلاوت وحکم دونوں منسوخ ہوں پھر آگے چل کر لکھتے ہیں۔۔۔ الضرب الثانی ما نسخ حکمہ دون تلاوتہ وھذا الضرب ھو الذی فیہ الکتب المؤلفۃ دوسری قسم نسخ کی یہ ہے کہ صرف حکم منسوخ ہوا ہو تلاوت منسوخ نہیں ہوئی اور یہی وہ قسم ہے جس میں بہت سی کتابیں لکھی گئیں پھر اسی قسم خاص کے متعلق ابن حصار کا وہ قول نقل کیا ہے جسکو حائری صاحب نے مطلق نسخ کے متعلق ظاہر کیا اور اسی قسم خاص کے متعلق وہ سات شرائط بھی ہیں جو حائری صاحب نے افادۃ الشیوخ سے نقل کی ہیں پھر اس کے بعد اتقان میں ہے الضرب الثالث ما نسخ تلاوتہ دون حکمہ یعنی تیسری قسم نسخ کی یہ ہے کہ صرف تلاوت منسوخ ہوئی حکم منسوخ نہ ہوا اور دوسرے مفسرین نے مثل صاحب معالم التنزیل وتفسیر کبیر وغیرہ کے یہی نسخ کی تین قسمیں بیان کی ہیں اور لطف یہ ہے کہ علمائے شیعہ نے بھی نسخ کی ان تین قسموں کو قبول کر لیا ہے۔

پس جب نسخ کی تین قسمیں ہیں تو حائری صاحب کا نسخ کو صرف ایک قسم میں منحصر کر دینا اور نسخ کی تعریف میں حکم کی قید لگانا اور کہنا کہ "نسخ کے معنی ہیں دوسرے حکم سے پہلے حکم کا زائل اور باطل ہونا" کیسا زبردست مغالطہ ہے یہ تعریف اگر ہوسکتی ہے تو نسخ کی قسم دوم یعنی نسخ حکم کی نہ مطلق نسخ کی نیز جب معلوم

ہو چکا کہ حائری صاحب نے جس قدر شرائط نسخ کے افادۃ الشیوخ یا اتقان سے نقل کئے ہیں وہ نسخ کی ایک خاص قسم یعنی قسم دوم سے تعلق رکھتی ہیں تو حائری صاحب کا یہ کہنا کہ بغیر ان شرائط کے نسخ کا ثبوت ہو ہی نہیں سکتا اور جب نسخ نہ ثابت ہوا تو تحریف ماننا پڑے گی کیسا کھلا ہوا فریب ہے ( اعاذنا اللہ منہ ) اجی حضرت اگر نسخ کی ایک قسم خاص ثابت نہ ہوئی تو دوسری قسم یعنی نسخ تلاوت تو ثابت ہو گئی۔

حائری صاحب کی مذکورہ بالا عبارت کو دیکھ کر ہر شخص نے سمجھ لیا ہو گا کہ حائری صاحب جن روایات اہل سنت کو تحریف قرآن کی روایت کہہ کر پیش کریں گے نہ ان میں تحریف کا ذکر ہے نہ علمائے اہل سنت ان روایات سے تحریف کا مضمون سمجھتے ہیں بلکہ حائری صاحب ان روایات سے اس طرح کھینچ تان کر تحریف ثابت کریں گے کہ وہ روایات نسخ پر محمول نہیں ہو سکتیں لہذا تحریف کا قائل ہونا پڑے گا۔ اگر نسخ پر محمول نہ ہو سکنے کی یہ وجہ آپ نے تراشی کہ نسخ کی صرف ایک قسم ہے یعنی نسخ حکم اور اس کے لئے سات شرطیں ہیں وہ شرطیں ان روایات میں نہیں پائی جاتیں۔

پس جب کہ ہم حائری صاحب کی اس خود تراشیدہ وجہ کا فریب خالص ہونا ظاہر کر چکے اور دکھلا چکے کہ یہ خود تراشیدہ خود مذہب شیعہ کے بھی خلاف ہے علمائے شیعہ نے بھی نسخ کی تین قسمیں بیان کی ہیں تو اب کوئی حاجت حائری صاحب کی پیش کردہ روایات سے بحث کرنے کی باقی نہ رہی مگر چونکہ ہم کو حائری صاحب کی علمیت اور دیانت کا نمونہ کچھ اور بھی دکھانا ہے اسلئے ان روایات سے آئندہ بحث کی جائے گی۔

حائری صاحب کی مذکورہ بالا عبارت میں ابھی بہت سے لطائف باقی ہیں لہذا ان کو بھی مختصراً ملاحظہ کیجئے کیونکہ یہی عبارت آپ کے تمام استدلالات کی سنگ بنیاد ہے۔ قولہ اہل سنت کے یہاں ان سات شرطوں کے ساتھ الخ بالکل غلط اور محض فریب یہ شرائط صرف نسخ حکم کی ہیں نہ نسخ تلاوت کی اور وہ روایتیں جو آپ پیش کریں گے نسخ تلاوت سے تعلق رکھتی ہیں نہ نسخ حکم سے لہذا ان میں ان شرائط کی ضرورت نہیں۔

قولہ بعض سنیوں نے جان چھڑانے کے لئے الخ یہ آپ کی علم سے بے خبری یا دیدہ و دانستہ دروغ بافی ہے سنیوں نے جان چھڑانے کے لئے ان روایات کو نسخ پر محمول نہیں کیا۔ بلکہ آپ اور آپ کے اکابر اپنی جان چھڑانے کے لئے ان روایات سے کھینچ تان کر تحریف ثابت کرنا چاہتے ہیں مگر سوا ناکامی کے آپ

لوگوں کے حصہ میں کچھ نہیں آتا تحریف کا استنباط ان روایات سے کسی طرح ہو نہیں سکتا نہ کسی شیعہ نے ان روایات کو تحریف کے ثبوت میں پیش کیا تھا بلکہ علمائے شیعہ بھی ان روایات کو نسخ ہی پر محمول کرتے چلے آتے تھے یہ بے حیائی اور بے انصافی تو اب چند روز سے شروع ہوئی ہے غالباً مولوی دلدار علی و مرزا محمد کاشمیری پہلے شخص ہیں جنھوں نے تحفۂ اثنا عشریہ کے جواب میں بہوت ہو کر یہ ہنگامہ بے ہنگام اٹھائی کہ سنیوں کی روایات سے بھی تحریف قرآن ثابت ہے لہٰذا امام فخر الدین رازی صاحب تفسیر کبیر امام بغوی صاحب معالم التنزیل ابو عبداللہ حاکم مصنف مستدرک حافظ الحدیث علامہ ابن عبد البر مصنف تمہید علامہ سیوطی مصنف اتقان وغیرہ وغیرہ جو اپنی کتب نا سبردہ وغیرہ میں ان روایات کو نسخ پر محمول ہونا بیان کر گئے اس کو جان چھڑانا کس طرح کہا جا سکتا ہے جب کہ اس بہتان کے ایجاد کرنے والے مولوی دلدار علی وغیرہ ان علمائے کرام کے صدیوں بعد پیدا ہوئے۔

قولہ جھٹ کہدیا کرتے ہیں کہ یہ تحریف نہیں نسخ ہے الخ جھٹ کہدینا نہیں اصلی اور حقیقی بات یہی ہے کہ اہل سنت کی کسی روایت میں تحریف قرآن کا نام و نشان نہیں ہے نسخ کا البتہ ذکر ہے چنانچہ عنقریب ہم روایات ــــ اہل سنت منقولہ حائری صاحب کے لفظ سے دکھا دینگے کہ ان روایات سے تحریف کا مضمون کھینچ تان کر بھی کوئی شخص نہیں نکال سکتا۔

> تمام دنیا کے شیعہ مجتہدین مل کر ایک بھی روایت تحریف قرآن کی اہلسنت کی کسی معتبر کتاب میں دکھلا دیں تو میں ان کو جو انعام مانگیں دینے کے لئے تیار ہوں۔

قولہ اسی وقت فوراً اس سے یہ مطالبہ کیا جانا چاہئے کہ وہ اپنی ان مسلمہ سات شرطوں الخ کوئی ایسا ہی جاہل بے عقل ہوگا جو نسخ حکم کی شرائط کا مطالبہ نسخ تلاوت کے مدعی سے کرے گا۔

قولہ لازماً اس کو تحریف قرآن کا قائل ہونا پڑے گا الخ جناب حائری صاحب۔ ملاں آں اور آرزوئے محال۔ اہل سنت کے کسی جاہل سے جاہل کو بھی تحریف قرآن کا قائل بنالینا ابلیس کی طاقت سے بھی باہر ہے۔ قرآن شریف کی حقانیت و محفوظیت کا عقیدہ ہمارے دلوں میں اور دلوں کے

رگ و ریشہ میں اب سرایت کر گیا ہے کہ انشاء اللہ نکل نہیں سکتا۔
قولہ یا ثقہ صحابی سے منقول ہوا الخ جناب حائری صاحب سے فوراً یہ مطالبہ کیا جاتا ہے کہ آپ نے ثقہ کی قید صحابی کے ساتھ اپنی طرف سے کیوں لگائی۔ علامہ سیوطی کی عبارت جس کا آپ ترجمہ کر رہے ہیں اس میں تو کوئی لفظ نہیں جس کا ترجمہ ثقہ ہو اور لطف یہ کہ اصل عبارت بھی آپنے نقل کر دی ہے۔ درحقیقت یہ آپ ہی کا حصہ ہے۔ چہ دلاور ست دزدے کہ بکف چراغ دارد، ایک سنی کی عبارت کے ترجمہ میں صحابی میں ثقہ غیر ثقہ کی تشقیق پیدا کرنا یقیناً سخت خیانت ہے لیکن اس قسم کی خیانتیں ترجمہ میں بیان مطلب میں کتابوں کے حوالہ میں آپ کے اس رسالہ میں بکثرت ہیں کیوں نہ ہو آخر آپ مجتہد بھی ہیں۔

**نمبر دوم** نسخ کے معنی اور اس کے شرائط اپنی طرف سے تصنیف کر چکنے کے بعد درمیان میں کچھ اور فضولیات زیب رقم فرما کر جناب حائری صاحب بحث تحریف کو شروع کرتے ہیں اور فرماتے ہیں۔

> اہل سنت کا قرآن ناقص ہے۔ فرمایا صاحبان اہلسنت و جماعت نے عام طور پر یہ مشہور کر رکھا ہے کہ شیعوں کا قرآن ناقص ہے یہ محض غلط بہتان اور افترا ہے صرف دھوکا دینے کی غرض سے یہ لوگ ایسا کہدیا کرتے ہیں سنو! شیعوں کا یہی قرآن کامل ہے جس کا ثبوت میرے ذمہ ہے ابھی ابھی میں نے اس دعوی کا مدلل ثبوت آپکے سامنے پیش کروں گا مگر عطائے شما بلقائے شما کے اقتضا سے پہلے ان کا اعتراض انھیں کی مسلمہ کتب سے انھیں پر پیش کرتا ہوں تا کہ گرہ بجوٹ اور محققین میں تعلیم یافتہ طبقہ اچھی طرح سمجھ جائے کہ ایسے لوگوں کو دوسروں پر اعتراض کرنے کا سبب اور کیا ہو سکتا ہے سوا اس کے کہ تعصب کی عینک آنکھوں پر لگی ہوئی ہے جس سے دور کا تنکا تو آسانی نظر آجاتا ہے لیکن قریب کا شہتیر بھی نہیں دکھائی دیتا اپنی مذہبی روایات سے ناواقف ہو کر خواہ مخواہ دوسروں کو چھیڑ چھاڑ کر طعن کرنے کا یہ نتیجہ ہوا کرتا ہے کہ طاعن کے مذہب کا بخیہ اُدھیڑ کر تمام پُرزے سامنے رکھدیے جاتے ہیں جس پر وہ طاعن حسرت سے

---

لہ ان فضولیات کا جواب بھی انشاء اللہ آئندہ دیا جائیگا ۱۲

افسوس کے ہاتھ ملتا رہجاتا ہے۔

تفسیر اتقان مطبوعہ مطبع احمدی صفحہ ۲۱۶ سطر ۹ میں امام جلال الدین سیوطی نے لکھا ہے قال ابوعبید ثنا اسمٰعیل بن ابراھیم عن ایوب عن نافع عن ابن عمر قال لایقولن احدکم قد اخذت القرآن کلہ ومایدریہ ما کلہ قد ذھب منہ قرآن کثیر انتہی بلفظہ یعنی ابن عمر سے مروی ہیکہ تم میں سے کوئی شخص بھی یہ نہیں دعوےٰ کر سکتا کہ اس نے پورا اور مکمل قرآن تمسک[1] کیا ہے اور اسکو کیونکر معلوم ہو سکتا ہے کہ مکمل اور پورا قرآن کیا ہے کیونکہ اکثر قرآن کا بہت سا حصہ اس میں سے نکل گیا ہے۔ فرمایا کیوں صاحب فرمائیے اب کس کا قرآن ناقص ہوا شیعوں کا یا سنیوں کا خلیفہ زادہ حضرت ابن عمر سنی تھا یا شیعہ اس نے تو بیانگ دہل یہ کھول کر کہدیا ہے کہ ایک نفر بھی تم میں سے اس امر کا دعویٰ نہیں کر سکتا کہ اس نے پورے اور مکمل قرآن کا تمسک کیا کیونکہ سنیوں کے خلیفہ زادہ کے قول سے تو یہ قرآن ناقص ہے پھر ناقص قرآن کا ماننے اور تمسک کرنیوالا سنیوں کا گروہ کامل قرآن کے ماننے والے شیعوں پر طعن کرنیکا کیا حق رکھتا ہے۔

جناب حائری صاحب کی پوری عبارت بلفظہ ختم ہوگئی اب جواب ملاحظہ ہو۔

## الجواب بعون الملک الوہاب

تاہم پہلے لکھ چکا ہوں کہ جناب حائری صاحب نے جو کچھ اس رسالہ میں لکھا ہے ایک جز بھی ان کی قوت علمی یا تتبع کا نتیجہ نہیں سوا چند لطائف کے جوان کے مجتہد اور سرکار شریعت مدار ہونے کی سند ہیں چنانچہ یہ روایت مرزا محمد صاحب کشمیری نزہہ میں اور مولوی دلدار علی صاحب مجتہد اعظم شیعہ صوارم میں پیش کر چکے تھے اور اس کا جواب باصواب مولانا سیف الدین بن اسد اللہ ملتانی تنبیہ السفیہ میں جیسا کہ چاہئے دے چکے تھے پھر شیعوں کے امام عالی مقام مولوی حامد حسین نے اسی روایت کو استقصار الافحام میں پیش کیا جس کا زلزلہ افگن جواب اس حقیر نے آج سے انیس[2]

---

[1] اس ترجمہ میں کئی غلطیاں ہیں چنانچہ آگے ان پر شان مقدس کا [illegible] ہے۔ ہمارے جواب میں اس کی توضیح ہوگی ۱۲

[2] تنبیہ الحائرین ۱۳۴۰ھ میں لکھی گئی اور اس سے انیس سال قبل ۱۳۲۱ھ [illegible] دیا گیا تھا۔ ۱۲

سال پہلے النجم مورخہ ۷ صفر ۱۳۴۳ھ میں دیا تھا جس کے رد کرنے کی اس وقت تک کسی شیعہ کو ہمت نہیں ہوئی اسی روایت کو پھر پیش کر رہے اور ان جوابات کا نام تک نہیں لیتے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جیسے آپ کی تازہ بتازہ نو بنو تحقیقات ہے۔ سبحان اللہ لہٰذا میں اسوقت بجائے اس کے کہ نئی عبارت میں جواب دوں اپنے اسی پرانے انیس برس کے چھپے ہوئے جواب کو مع عبارت استقصاء الافحام کے نقل کئے دیتا ہوں۔ اس سے یہ بات بھی معلوم ہو جائیگی کہ جناب حائری صاحب استقصا کی خوشہ چینی بھی نہ کر سکے۔

نقل عبارت النجم مورخہ ۲۸ محرم و ۷ صفر ۱۳۴۳ھ

جناب مولانا موصوف یعنی مولوی حامد حسین (استقصاء الافحام کے) مبحث تحریف کے آغاز میں فرماتے ہیں۔

بعض روایات ناصہ بر وقوع نقصان و حذف اسقاط و تبدیل و تحریف در قرآن دریں جا نقل نمودہ می شود فمنھا مافی الدر المنثور للسیوطی اخرج ابوعبیدہ وابن الضریس وابن الانباری فی المصاحف عن ابن عمر قال لایقولن احدکم قد اخذت القرآن کلہ ما یدریہ کلہ قد ذہب منہ قرآن کثیر ولکن یقل قد اخذت ما ظہر منہ انتہی تحیر است کہ جناب ابن عمر قائل بوقوع نقصان در قرآن باشند و مردم را از راہ شفقت و نصیحت از ادعائے باطل اخذ تمام قرآن منع نمایند و تصریح فرمایند کہ بسیارے از قرآن دستخوش نقصان گردیدہ و کسے زبان ایشان نگیرد و دست رد بر سینۂ ایشاں

بعض وہ روایتیں جو قرآن میں نقصان اور حذف و اسقاط و تبدیل و تحریف کے واقع ہو جانے پر نص صریح ہیں اس جگہ لکھی جاتی ہیں منجملہ ان روایتوں کے ایک وہ روایت ہے جو سیوطی کے درمنثور میں ہے کہ ابوعبیدہ اور ابن ضریس اور ابن انباری نے مصاحف میں حضرت ابن عمر سے روایت کی ہے کہ انھوں نے فرمایا کوئی شخص تم میں سے یہ نہ کہے کہ میں نے پورا قرآن یاد کر لیا ہے وہ نہیں جانتا کہ کل قرآن کس قدر تھا بہت سا قرآن جاتا رہا ہے بلکہ یہ کہے کہ جس قدر قرآن موجود ہے اُسے میں نے یاد کیا ہے انتہی۔ حیرت ہے کہ جناب ابن عمر قرآن میں کمی کے قائل ہوں اور لوگوں کو از راہ شفقت و نصیحت پورے قرآن کے حفظ کر لینے کے جھوٹے دعویٰ سے منع کریں اور

نگزاردواگر بے چارہ شیعہ بمقتضائے احادیث
کثیرہ اہل بیت طاہرین مصرحہ بوقوع نقصان در
قرآن حرف تحریف ونقصان برزبان آرد ہدف
سہام وطعن وملام ومایہ استہزاد تشنیع
گردد ان هذا الشئ عجاب فاعتبروا
یا اولی الالباب واما تاویل افادۂ
ابن عمر پس کہ غرض جنابش ازفقرہ قد
ذہب منہ قرآن کثیر این ست کہ انچہ منسوخ
التلاوۃ بودہ ازان رفتہ ست ازضحکہ بیش نیست
زیراکہ ہر قدر کہ منسوخ التلاوۃ شد از حقیقت
قرآن وماہیت آن خارج گردیدہ آنرا قرآن
دانستن معنائے ندارد بلکہ کتابت آن ہم در قرآن جائز
نیست وبنابراین ادعائے اخذ تمام قرآن
صحیح باشد ومنع ازان ممنوع وقطعاً غیر جائز
پس گو این تاویل دافع ثبوت نقصان
قرآن باشد لیکن نقصان عقل و
خفت رائے جناب ابن عمر کہ بجہت
ذہاب منسوخ التلاوۃ از دعائے اخذ
تمام قرآن منع فرمودہ اند
ثابت می نماید وابواب طعن وملام را
بر روئے جنابش می کشاید۔
ولعل صیانة القرآن عن النقصان
لاتکون اهم عندهم من صیانة
وعرض جنابه عن الملام والهوان

اور تصریح فرمائیں کہ بہت سا قرآن کم ہوگیا ہے
اور کوئی ان کی زبان نہ پکڑے اور ان کے سینہ پر
ردوکد کا ہاتھ نہ رکھے اور اگر بے چارہ کوئی شیعہ
اہل بیت طاہرین کی بہت سی احادیث کے
موافق جو قرآن کے ناقص ہوجانیکی تصریح کررہی
ہیں تحریف اور نقصان کا لفظ زبان سے نکالے
تو طعن وملامت کے تیروں کا نشانہ بنجائے اور اسپر تشنیع و
استہزا ہونے لگے یہ ایک عجیب بات ہے اے عقلمند عبرت حاصل
کرو باقی رہا ابن عمر کے اس قول کی یہ تاویل کرنا کہ انکی
غرض قرآن کے جاتے رہنے سے یہ ہے کہ جس قدر منسوخ التلاوۃ
ہوگیا وہ نکل گیا ہے ایک ہنسی کی بات ہے کیونکہ جسقدر قرآن
منسوخ التلاوۃ ہوگیا وہ قرآن کی حقیقت و ماہیت
سے خارج ہوگیا اس کو قرآن سمجھنے کا کوئی مطلب نہیں
بلکہ اسکا لکھنا بھی قرآن میں جائز نہیں ہے اور اس بنا
پر پورے قرآن کے حفظ کا دعویٰ کرنا صحیح ہوگا اور
اس دعویٰ سے منع کرنا جائز نہ ہوگا پس گو یہ تاویل
قرآن میں کمی کے ثبوت کو دفع کردے مگر ابن عمر کے
عقل کی کمی اور انکے رائے کی سبکی کو بھی ثابت کردیگی
کہ انھوں نے منسوخ التلاوت کے نکل جانے کے سبب سے
پورے قرآن کے حفظ کا دعویٰ کرنیکو منع کیا اور یہ تاویل
انکے منہ پر طعن وملامت کے دروازوں کو کھول دے گی
اور شاید سنیوں کے نزدیک قرآن کو ناقص ہونے
سے بچانا ابن عمر کی آبرو کو ملامت وذلت
سے بچانے سے زیادہ اہم نہ ہو۔

ناظرین اس عبارت کو غور سے دیکھیں تو انھیں خود ہی جناب مولوی صاحب کے استدلال کی لطافت ظاہر ہو جائے گی۔ اس روایت کے کسی لفظ سے بھی یہ مطلب نہیں نکلتا کہ قرآن میں تحریف ہو گئی ہے۔

حاصل اس روایت کا صرف اس قدر ہے کہ حضرت ابن عمر نے فرمایا کہ کوئی یہ نہ کہے کہ مجھے پورا قرآن یاد ہے کیونکہ بہت سا حصہ قرآن کا چلا گیا ہے لہٰذا یہ کہنا چاہیے کہ جس قدر موجود ہے وہ مجھے یاد ہے مقصود حضرت ابن عمر کا درحقیقت یہی ہے کہ قرآن کا بہت سا حصہ منسوخ ہو جانے کی وجہ سے اس مصحف میں نہیں ہے۔ لہٰذا یہ کہنا کہ قرآن پورا مجھے یاد ہے جھوٹ ہوگا۔

مولوی حامد حسین صاحب نے جو اس روایت میں یہ لفظ دیکھا کہ "بہت سا قرآن کا حصہ چلا گیا" وہ خوش ہو گئے انھیں اس سے کچھ مطلب نہیں کہ یہ حصہ تحریف کے سبب سے چلا گیا یا نسخ کے سبب سے۔

علامہ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ نے اتقان کی سینتالیسویں نوع میں اسی روایت کو منسوخ التلاوۃ کی مثال میں لکھا ہے وہ فرماتے ہیں والضرب الثالث ما نسخ تلاوته دون حکمه وامثلة هذا الضرب کثیرة قال ابوعبید الخ یعنی تیسری قسم منسوخ کی وہ ہے جس کی تلاوت منسوخ ہو گئی مگر حکم منسوخ نہیں ہوا اس قسم کی مثالیں بہت ہیں اس کے بعد انھوں نے یہ روایت ذکر کی ہے۔

باقی رہا جناب مولانا حامد حسین صاحب نے جو یہ فرمایا ہے کہ روایت نسخ پر محمول نہیں ہو سکتی اسلئے کہ حضرت ابن عمر نے اس حصہ کو جو کہ نکل گیا قرآن کہا ہے اور منسوخ التلاوۃ کو قرآن نہیں کہتے، منسوخ تو قرآن کی حقیقت ہی سے خارج ہے یہ جناب مولانا کی خوش فہمی اور قوت علمی کا نتیجہ ہے بلکہ یہ زور قلم ہے کہ کسی مقام پر رکتا ہی نہیں۔ یہ پوچھئے یہ آپ کو کہاں سے معلوم ہوا کہ منسوخ قرآن کی حقیقت و ماہیت سے خارج ہے قرآن کی حقیقت سوا کلام نفسی الٰہی کے اور کیا ہے تو کیا جس قدر آیتیں منسوخ ہو گئیں وہ کلام نفسی الٰہی نہیں رہیں جس قدر حدیثیں منسوخ ہو گئیں اب وہ حدیث ہی نہیں ہیں کوئی شخص اپنے کسی کلام کو منسوخ کر دے تو کیا وہ اس کا کلام ہی نہ رہے گا۔ یہ عجیب بات ہے جو سوا مولوی حامد حسین صاحب کے اور کوئی نہ کہے گا شاید مولوی صاحب نے اصول فقہ میں قرآن کی یہ تعریف دیکھی ہو گی المکتوب فی المصاحف المنقول الینا نقلا متواترا یعنی صحیفوں میں لکھا ہوا اور ہم تک متواتر منقول ہوا اور یہ تعریف چونکہ منسوخ التلاوۃ

پر صادق نہیں آتی اسلیئے انھوں نے یہ خیال کر لیا کہ آیات منسوخہ قرآن کی حقیقت ہی سے خارج ہیں مگر مولوی حامد حسین صاحب یہ کیوں نہ سمجھے کہ اصول فقہ کی اصطلاحات قرن صحابہ کے بعد منعقد ہوئی ہیں ان اصطلاحات کا صحابہ کے کلام میں جاری کرنا بالکل بعید از عقل ہے بلکہ یہ اصطلاحی تعریف سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد مبارک میں جب کہ قرآن مصاحف میں نہ لکھا گیا تھا غیر منسوخ پر بھی صادق نہیں آتی اصولیوں نے یہ تعریف بیشک آیات منسوخہ کے اخراج کیلئے کی ہے کیونکہ ان کے زمانے میں آیات منسوخہ بسبب عدم تواتر کے یقینی طور پر قرآن نہیں کہی جا سکتی تھیں اور ان کو حدیث سے زیادہ کوئی رتبہ نہیں دیا جا سکتا تھا لیکن جن لوگوں نے بلا واسطہ ان آیات کو سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان مبارک سے سنا تھا انھیں ان آیات کے قرآن ہونے میں کیا شبہہ ہو سکتا تھا حضرت ابن عمر نے ان آیات کو بلا واسطہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہوگا لہذا انھیں حق تھا کہ وہ ان کو قرآن کہتے اور چونکہ وہ آیتیں مصحف میں نہیں ہیں لہذا انکی احتیاط اسی کی مقتضی تھیں کہ وہ بغیر ان تمام آیتوں کے یاد کیئے ہوئے پورے قرآن کے یاد کر لینے کے دعویٰ کو منع فرماتے اصل استدلال کا تو جواب ہو چکا اب مولوی صاحب کی فضول باتوں کے جواب دینے کی ضرورت نہیں اگرچہ انتصار الاسلام میں ہم نے انکے لفظ لفظ کو اڑا دیا ہے آخر میں جو مولوی صاحب موصوف نے فرمایا ہے کہ شاید سنیوں کے نزدیک قرآن کا الخ اس کا جواب یہ ہے کہ یہ شیوہ سنیوں کا نہیں ہے سنی قرآن کے برابر کسی کی عظمت نہیں سمجھتے خواہ حضرت ابن عمر ہوں یا حضرت عمر یہ شیوہ شیعوں ہی کو مبارک رہے۔

مولانا سیف اللہ بن اسد اللہ ملتانی نے اس روایت کے جواب میں ایک بات نہایت عمدہ لکھی ہے کہ حضرت ابن عمر کے مزاج میں اس قسم کی احتیاط بہت تھی چنانچہ وہ یہ بھی منع کرتے تھے کہ کوئی یہ نہ کہے میں نے پورے رمضان کے روزے رکھے کیونکہ پورے رمضان میں رات بھی داخل ہے اور کوئی شخص رات کو روزہ نہیں رکھتا انکی عبارت (کتاب تنبیہ السلفیہ ردّ صوارم کی) یہ ہے۔

وعبد اللہ ابن عمر در گفتگو ایں قسم احتیاط بسیار مرعی می داشت چنانچہ ابن ابی شیبہ ودیگر ان از وے روایت کردہ اند کہ او منع میکرد از گفتن ایں کہ صمت رمضان کلّہ زیراکہ شب داخل رمضان است ومحل صوم نیست

النجم کی عبارت ختم ہوئی

حائری صاحب کی پیش کردہ روایت کا توشافی وکافی جواب ہو چکا اور اچھی طرح ثابت ہو گیا کہ اس روایت کو اگر صحیح مان لیا جائے اور بالفرض کفرض المحالات یہ بھی تسلیم کر لیا جائے کہ یہ روایت ایسی زبردست ہے کہ تواتر قرآن کا مقابلہ کر سکتی ہے تو بھی اس روایت سے نہ قرآن کا ناقص ہونا ثابت ہو سکتا ہے نہ یہ کہ حضرت ابن عمر نے اس قرآن کو ناقص کہا کوئی مصنف اگر اپنی کتاب کا کوئی حصہ خود منسوخ کر دے اور کوئی اس پر یہ کہدے کہ یہ کتاب پوری جس قدر تصنیف ہوئی تھی اتنی نہیں ہے تو اس سے نہ یہ ثابت ہو سکتا ہے کہ وہ کتاب ناقص ہو گئی نہ یہ ثابت ہو سکتا ہے کہ اس کہنے والے نے اسکو ناقص کہا۔

اب ذرا یہ بھی دیکھنا چاہیے کہ حائری صاحب کی جسارت اور مولوی حامد حسین کی جرات میں کیا فرق ہے۔

(۱) مولوی حامد حسین چونکہ کچھ علم بھی رکھتے تھے اور اپنی کتابوں پر بھی ان کی نظر تھی اسلئے یہ ہمت نہ کر سکے کہ حائری صاحب کی طرح یہ کہدیتے کہ شیعوں کو قرآن کے ناقص کہنے کا الزام دینا محض غلط بہتان اور افترا ہے اور شیعوں کا یہی کامل قرآن ہے بلکہ انھوں نے صاف اقرار کر لیا کہ کتب شیعہ میں بکثرت احادیث اہل بیت طاہرین کی موجود ہیں جن کا مقتضیٰ یہ ہے کہ قرآن میں تحریف ہو گئی۔ جناب حائری صاحب کی نظر اپنی کتابوں پر بھی نہیں ہے جس کا تجربہ لاہور میں کئی بار ہوا۔

ع در کفر ہم ثابت نہ زنار را رسوا مکن

(۲) مولوی حامد حسین نے اس روایت کے نسخ تلاوت پر محمول ہونے کو اس طرح رد کرنا چاہا کہ جو آیتیں منسوخ التلاوۃ ہو گئیں وہ قرآن کی حقیقت سے خارج ہو گئیں الخ حائری صاحب کی طرح ان سے یہ بہادری نہ ہو سکی کہ نسخ حکم کی شرطوں کو نسخ تلاوت پر چسپاں کر کے کہدیتے کہ صاحبو! سنیوں کے یہاں نسخ کی سات شرطیں ہیں جب یہ شرطیں یہاں موجود نہیں تو یہ روایت نسخ پر کیسے محمول ہو سکتی ہے۔ کیونکہ وہ خوب جانتے تھے کہ ایسی کھلی ہوئی خیانت بہت جلد ذلیل کر دیگی۔

(۳) مولوی حامد حسین نے یہ بھی اقرار کر لیا کہ یہ روایت نسخ تلاوت پر محمول کی جائے تو قرآن کے ناقص ہونے کا ثبوت اس روایت سے دفع ہو جائے گا مگر حائری صاحب تو پہلے ہی یہ فقرہ تراش چکے تھے کہ شرائط نسخ نہیں پائے جاتے لہذا یہ روایت نسخ پر محمول ہو ہی نہیں سکتی۔ وہ کیوں ایسا اقرار کرتے۔

(۴) یہ روایت درمنثور میں بھی ہے اور اتقان میں بھی مولوی حامد حسین نے اتقان کا حوالہ دینے کی جرات نہ کی کیوں کہ وہ جانتے تھے کہ اتقان میں اول تو تصریح اس بات کی ہے کہ یہ روایت نسخ تلاوت کی ہے دوسرے اتقان میں یہ بھی تصریح ہے کہ ایک بڑی جماعت علمائے تفسیر و حدیث کی ان روایتوں کو نہیں مانتی مگر حائری صاحب نے یا تو اتقان دیکھی نہیں اتقان کی عبارت کہیں ان کو نقل کی ہوئی مل گئی یا ان میں اتنی حیا بھی نہیں جتنی مولوی حامد حسین جیسے مکار میں ہے۔

ابھی اور بہت سے فرق ہیں مگر تبرکاً بعدد خلفائے راشدین صرف چار پر اکتفا کی گئی۔ اب حائری صاحب کی فضولیات بلکہ خرافات کا جواب ملاحظہ ہو۔

قولہ، صرف دھوکا دینے کی غرض سے الخ جناب حائری صاحب اِکلوخ انداز را پاداش سنگ است۔ خوب یاد رکھئے سنیوں کا شیوہ دھوکا دینا نہیں، دھوکا دینا ان کے مذہب میں حرام ہے، خود آپ کے اصحاب نے ائمہ سے بیان کیا ہے کہ سنیوں میں سچائی ہے، امانت ہے، وفا ہے اور شیعوں میں نہ سچائی ہے نہ امانت نہ وفا۔ دھوکا دینا آپ کا شیوہ ہے جیسا کہ اسی رسالہ میں آپ نے نسخ حکم کے شرائط کو نسخ تلاوت پر چسپاں کر دیا۔ دھوکا دینا آپ کے اکابر کا شیوہ ہے خاص کر آپ کے جناب جعفر صاحب کا۔ جو ہر بات میں ستر ستر پہلو اپنے نکل جانے کے رکھ لیتے تھے جنھوں نے جھوٹ بولنے، دھوکا دینے کو ہر شیعہ کے لئے رکن اعظم دین کا قرار دیا اور ان کے والد ماجد جناب باقر صاحب نے فرمایا کہ یہی میرا بھی دین ہے اور میرے باپ دادا کا بھی یہی شیوہ تھا بلکہ یہ بھی ارشاد ہوا کہ خدا کا شیوہ بھی یہی ہے (نعوذ باللہ)

قولہ، یہ نتیجہ ہوا کرتا ہے کہ طاعن کے مذہب کا بخیہ الخ یہ بات تو آپ نے بالکل سچ کہی الکذوب قد یصدق بیشک اس کا تجربہ آپ لوگوں کو ہو چکا ہے مگر افسوس پھر بھی باز نہیں آتے حضرت رحمۃ للعالمین کے اصحاب کرام اور ازواج مطہرات اور ان کی ذریت طیبہ جناب سیدہ حضرت فاطمہ زہرا کے جگر گوشوں پر طعن کرنے کا نتیجہ آپ نے بارہا دیکھا ہوگا کہ ابن سبا کی گھڑی ہوئی مذہبی چادر کا بخیہ نہیں تار تار الگ الگ ہو گیا۔ سچ ہے ؎

چوں خدا خواہد کہ پردہ کس درد
میلش اندر طعنہ پاکاں برد

---

(۱) حوالہ کتاب خاتمہ کتاب ہذا میں دیکھو ۱۲ (۲) حوالہ خاتمہ میں ہوگا ۱۲

قولہ خلیفہ زادہ حضرت ابن عمر سنی تھا کہ شیعہ الخ یہ آپ کیا پوچھتے ہیں ہمارا تو خلیفہ علی بھی سنی تھا اور قرن اول میں شیعہ تھا کون کوئی بھی نہیں صرف پانچ آدمیوں کو آپ کے اکابر دین نے شیعہ بتایا ہے تو ان کی بابت بھی آپ لوگوں کا بیان ہے کہ کوٹھری میں بیٹھ کر تنہائی میں ہم سے مذہب شیعہ کی باتیں کرتے تھے مجمع عام میں سنی بنے رہتے تھے حتیٰ کہ حضرت علی اپنی خلافت میں بھی تقیہ کر کے سنی بنے رہے۔ اب آپ لوگوں کی روایت وہ بھی کوٹھری کے اندر کی جس کا نہ کوئی گواہ نہ شاہد اور وہ روایت بھی سراسر عقل کے خلاف جس وقعت کی نظر سے دیکھی جاسکتی ہے اور دیکھی جاتی ہے سب کو آپ کا دل ہی جانتا ہے۔

قولہ کامل قرآن کے ماننے والے شیعوں الخ یہ جملہ خود اپنے ضمیر کے خلاف لکھ رہے ہیں ورنہ یہ مصرعہ آپ پر چسپاں ہوتا کہ ع "گر موشے بخواب اندر شتر باشد"

اجی حضرت اب وہ زمانہ گیا کہ جس بیوقوف کو جس طرح چاہا آپ نے سمجھا لیا اب سب کو اچھی طرح معلوم ہو گیا کہ کسی شیعہ کا ایمان قرآن شریف کے کسی ایک حرف پر بھی نہیں ہے اور نہ ہو سکتا ہے۔

اب ترجمے کے اغلاط ملاحظہ ہوں۔ روایت اتقان میں لایقولن نہی کا صیغہ ہے یعنی حضرت ابن عمر حکم دے رہے ہیں کہ ہرگز نہ کہے۔ حائری صاحب اس کا ترجمہ کرتے ہیں دعویٰ نہیں کر سکتا انشا کو خبر بنا دیا یہ تو علمی غلطی تھی۔ اب دیانت کی خوبی دیکھیے اخذت کے معنی تمسک کیا اور اس قرآن کا لفظ اپنی طرف سے بڑھا دیا تاکہ معلوم ہو کہ ابن عمر کے یا کسی اور کے پاس کوئی اور قرآن بھی تھا لاحول ولاقوۃ الا باللہ۔

نمبر سوم جناب حائری صاحب عبارت منقولہ کے بعد رقم فرماتے ہیں۔

سنیوں کے قرآن میں زیادتی فرمایا صاحبان! آپ یہ خیال نہ فرمائیں کہ سنیوں کے اعتقاد میں صرف نقصان ہی ان کے قرآن میں واقع ہوا ہے بلکہ جہاں بعض آیتوں کا ان کی مسلمہ روایات کی بنا پر قرآن سے نکل جانا ثابت ہوتا ہے۔ زیادہ کیا جانا بھی ان کی معتبر روایتوں سے ثابت ہے جن سے معلوم ہوا کہ زیادتی اور کمی دونوں قسم کی تحریف قرآن میں سنیوں کا اعتقاد اور مذہب ہے، نمونہ کے طور پر

زیادتی کی بھی دو چار مثالیں سن لیجئے۔

(۱) تفسیر اتقان مطبوعہ احمدی صفحہ ۴۶ سطر ۴ میں امام جلال الدین رقمطراز ہے وسورۃ الاعراف زید فیہا الصاد علی الٓمٓ لما فیہا من شرح القصص انتھی بلفظہ۔

یعنی سورۂ اعراف پارہ ۸ رکوع ۸ کا شروع جو موجودہ قرآن میں المٓصٓ سے ہوتا ہے یہ دراصل الٓمٓ تین حرف تھے اس میں ایک حرف صاد اس لیے زیادہ کر دیا گیا ہے کہ اس میں نبیوں کے قصہ کا بیان ہے۔

(۲) ایضاً صفحہ ۴۶ سطر ۴ میں مرقوم ہے وزید فی الرعد "ر" لاجل الرعد انتھی بلفظہ۔ سورہ رعد پ ۱۳ ع ۶ کا شروع جو موجودہ قرآن میں المٓرٓ سے ہوتا ہے دراصل المٓ نازل ہوا تھا اس میں ایک حرف "ر" زیادہ کر دیا گیا کیونکہ اس سورہ میں رعد و برق کا ذکر ہے۔

فرمایا کیوں جناب فرمائیے اب تو قرآن میں کمی اور زیادتی ہونے کا اعتقاد سنیوں کا ہوا یا شیعوں کا۔ غیرت مند کے لئے تو ڈوب مرنے کا مقام ہے کہ جس کے گھر کا یہ حال ہو وہ کسی کامل الایمان مذہب پر تحریف کا بہتان کیونکر کر سکتا ہے۔

# الجواب بعون الملک الوہاب

جناب حائری صاحب نے جو پر لطف کارروائی اس استدلال میں کی ہے واقعی لائق انعام ہے میں نہیں کہہ سکتا کہ اس کارروائی کا ارتکاب کم علمی کی وجہ سے ہوا یا دیدہ و دانستہ اپنے مذہب شریف کی اس عبادت عظمیٰ کو ادا کیا ہے جسکو تمام انسان دروغ اور فریب کہتے ہیں ؎

فان کنت لا تدری فتلک مصیبۃ  وان کنت تدری فالمصیبۃ اعظم

اتقان کی عبارت میں جو زید کی لفظ حائری صاحب نے دیکھی تو خوش ہو گئے کہ لیجئے قرآن میں زیادتی کا ثبوت مل گیا اس سے انھیں کیا مطلب کہ یہ زیادتی خود خدا کی کی ہوئی ہے یا کسی بندہ کی

جناب حائری صاحب کیا ہم نے آپ کی کتب کی اس قسم کی عبارات سے قرآن میں زیادتی کا ثبوت دیا تھا آپ اسی تنبیہ الحائرین کے بحث اول صفحہ ۱۳ کو نکال کر دیکھئے کہ آپ کی کتب معتبرہ کی کیسی عبارتوں اور روایتوں سے قرآن میں بطور تحریف بڑھائے جانے کا ثبوت دیا گیا ہے چند فقرات اس قسم کے میں پھر دوبارہ آپ کو دکھاتا ہوں والذی بدأ فی الکتاب من الازدراء علی النبی صلی اللہ علیہ[۱] الٰہ من فریۃ الملحدین انہم[۲] اثبتوا فی الکتب مالم یقلہ اللہ لیلبسوا علی الخلیقۃ۔ الزیادۃ[۳] فی ایاتہ علی ما اثبتوہ من تلقاءھم فی الکتب تضمینہ[۴] من تلقاءھم ما یقیمون بہ دعائم کفرھم زادوفیہ ماظھر تناکرہ وتنافرہ[۵] لولا انہ زید فی القراٰن ونقص ماخفی حقنا علی ذی حجی[۶]۔" زید کی لفظ پر اس قدر آپ کا جامہ عقل سے باہر ہو جانا اس حکایت مشہورہ کی یاد تازہ کرتا ہے۔

**حکایت:** ایک سنی اور ایک شیعہ میں کچھ مذہبی گفتگو ہو رہی تھی متعہ کی بحث چھڑ گئی۔

شیعہ: متعہ ایسی حلال وطیب چیز جسکی قرآن سے اس کی حلت ثابت مگر افسوس حضرت عمر نے اس کو حرام کر دیا اور آپ لوگوں نے حضرت عمر کے حکم کے سامنے آیت قرآنی کو بالائے طاق رکھ دیا۔

سنی: نعوذ باللہ متعہ کی حلت، قرآن تو قرآن کسی صحیح حدیث سے بھی ثابت نہیں، البتہ آیات قرآنی اور احادیث صحیحہ مقبولہ فریقین سے اس کی حرمت ثابت ہے (دیکھو کشف الغطا، والنجم کے مضامین عالیہ) اور نعوذ باللہ یہ بھی غلط ہے کہ حضرت عمر نے اس کو حرام کیا، ہمارے مذہب میں تحلیل وتحریم کا اختیار خاصہ نبوت ہے جو آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر ختم ہو چکا البتہ یہ اختیارات آپ کے مذہب نے اپنے ائمہ کو دیئے ہیں کہ جس حلال کو چاہیں حرام کر دیں اور جس حرام کو چاہیں حلال بنا دیں۔

اچھا براہ مہربانی قرآن شریف کی وہ آیت تو دکھلایئے جس سے متعہ کی حلت ثابت ہوتی ہے مگر غار والے قرآن کی آیت نہ ہو۔

---

[۱] یعنی قرآن میں جو توہین نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی ہے یہ ملحدوں کی بڑھائی ہوئی ہے ۱۲ [۲] یعنی منافقوں نے قرآن میں وہ باتیں درج کر دیں جو خدا نے نہیں فرمائی تھیں، مخلوق کو دھوکہ دینے کے لئے ۱۲ [۳] یعنی اور نہ اسوقت یہ تعرض وہ زیادتی جو آیات قرآنی میں منافقوں نے اپنی طرف سے کی ہے بتائی جا چکی ہو ۱۲ [۴] منافقوں نے اپنی طرف سے وہ باتیں قرآن میں شامل کر دیں جن سے وہ اپنے کفر کے ستون قائم کرتے ہیں ۱۲ [۵] ... [۶] اگر قرآن میں کمی اور زیادتی نہ کی گئی ہوتی تو ہمارا (یعنی ائمہ شیعہ کا) حق کسی پر مخفی نہ رہتا ۱۲۔

شیعہ: غار والا قرآن تو ہم نے دیکھا بھی نہیں سنتے ہیں کہ امام مہدی علیہ السلام جب قریب قیامت غار سے باہر نکلیں گے تو اس وقت وہ قرآن ظاہر ہوگا لہذا میں اسی قرآن کی آیت پیش کرتا ہوں فما استمتعتم بہ منھن فاٰتوھن اجورھن فریضۃ (ترجمہ) جس عورت سے متعہ کرو اس کو متعہ کی اجرت دیدیا کرو۔

سُنی: سبحان اللہ آیت کا مطلب خوب آپ نے بیان کیا ترجمہ بہت اچھا کیا آیت کا ترجمہ تو یہ ہے کہ جن عورتوں سے تم فائدہ اٹھاؤ ان کو بدلا یعنی مہر دے دیا کرو۔

شیعہ: مہر ہرگز مراد نہیں ہو سکتا مہر تو محض نکاح ہی سے لازم ہو جاتا ہے فائدہ اٹھانے کی شرط نہیں لہذا ضرور اجرت متعہ مراد ہے۔

سُنی: یہ بھی غلط ہے، محض نکاح سے پورا مہر نہیں واجب ہوگا بلکہ نکاح کے بعد قبل خلوت طلاق دی جائے تو نصف مہر دینا پڑتا ہے اور آیت میں پورے مہر کے دینے کا حکم ہے۔

شیعہ: آیت میں پورے کی لفظ کہاں ہے۔

سُنی: نصف کا لفظ نہ ہونے ہی سے پورا مہر سمجھ لیا جاتا ہے۔

شیعہ: ہم یہ کچھ نہیں جانتے آیت میں استمتعتم کی لفظ صاف موجود ہے جس کا ماخذ متعہ ہے۔

سُنی: مگر متعہ کے معنی عربی لغت میں کیا ہیں آیا یہی آپ کا اصطلاحی متعہ یا مطلق فائدہ حاصل کرنا۔

شیعہ: اس سے ہم کو کچھ بحث نہیں۔

سُنی: بہت اچھا۔ مگر آپ لوگوں کو یہ بھی معلوم ہے کہ قرآن شریف میں یزید کی بڑی تعریف ہے آپ نے وہ آیت دیکھی ہے۔

شیعہ: اجی توبہ کیجئے یزید نزول قرآن کے وقت تھا بھی نہیں۔

سُنی: ہم یہ کچھ نہیں جانتے اس سے ہم کو کچھ بحث نہیں ہم تو اس آیت میں صاف صاف یزید کا نام دیکھتے ہیں۔

شیعہ: اچھا جناب وہ کونسی آیت ہے۔

سنئے: لیجئے ویزیدھم من فضلہ (ترجمہ) اور زیادہ ان کا خدا کے فضل سے ہے یعنی بنوامیہ کا یزید خدا کے فضل سے پیدا ہوا یا حاکم ہوا ہے۔

شیعہ صاحب سمجھ گئے یہ میری دھاندلی کا جواب ترکی بترکی ہے بس پھر تو ایسے خاموش ہوئے کہ فبھت الذی کفر کانہ التقم الحجر

جناب حائری صاحب آپ کی یہ کارروائی بلاشبہ اس حکایت سے بھی بڑھ گئی اور بہت بڑھ گئی عبارت اتقان کا نہ وہ مطلب ہوسکتا ہے نہ وہ اس کا ترجمہ آپ اپنا مطلب و ترجمہ بھی گورنمنٹ کے دفتر تراجم میں بھیج دیجئے اور میرا مطلب و ترجمہ بھی اگر وہ آپ کے مطلب کی تصدیق و تائید کر دے تو ایک ہزار روپیہ انعام آپ کو دیا جائے گا۔

آپ کے مجتہد اعظم مولوی سید محمد لکھنوی نے ایک مرتبہ ایک غیر معمولی مکابرہ کیا مگر وہ آپ کے مکابرہ سے بدرجہا بہتر تھا تو حضرت مولانا حیدر علی صاحب مصنف ازالۃ الغین و منتہی الکلام نے ان کو لکھا کہ "از مسند تکلیم و تکلم برخیزد و خاک نذلت بر سر خود بریزد" آپ جیسا سلطان المفسرین اگر حضرت ممدوح کے زمانہ میں ہوتا اور ایسی لطیف کارروائی کرتا تو خدا جانے وہ کیا لکھتے مگر کیا کرسکتے تھے سوا اس کے کہ آپ کو مخاطب نہ بناتے جیسا کہ اب تک کسی عالم اہلسنت نے آپ کو قابل خطاب نہ سمجھا اور اسی وجہ سے آپ کے رسائل مزخرفہ کا جواب نہیں لکھا۔

سنئے کتاب اتقان میں اسی نوع ہیں ان میں سے باسٹھویں نوع آیتوں اور سورتوں کی مناسبت کے بیان میں ہے۔ یعنی آیات قرآنیہ کا باہم ربط اور سورتوں کے ترتیب کی حکمت اور انکا باہم ربط۔

اسی باسٹھویں نوع میں ایک خاص فصل حروف مقطعات کی حکمت کے بیان میں ہے اس فصل کی بعض عبارت کے ٹکڑے آپ نے نقل کئے ہیں میں اس مقام کی پوری عبارت نقل کئے دیتا ہوں

| | |
|---|---|
| فصل، قال فی البرھان ومن ذالک | **فصل** برہان میں بیان کیا ہے کہ اسی قبیل سے |
| افتتاح السور بالحروف المقطعۃ و | ہے سورتوں کا آغاز کرنا حروف مقطعات سے اور |
| اختصاص کل واحدۃ بما بدأت حتی | خاص ہونا ہر سورۃ کا ان حروف کے ساتھ جن سے |
| لم یکن لترد الم فی موضع الر و | شروع کی گئی یہاں تک کہ ایسا نہ ہوسکے کہ الٓمٓ |

لا حمٓ فی موضع طسٓمٓ قال و
ذلک ان کل سورۃ بدأت بحروف
منها فان اکثر کلماتها وحروفها مماثل
لہ فحق لکل سورۃ منها ان لا یناسبها
غیر الوارد فیها فلو وضع قٓ موضع
نٓ لم یکن لعدم التناسب الواجب
مراعاتہ فی کلام اللہ ———

وسورۃ قٓ بدأت بہ لما تکرر
فیها من الکلمات بلفظ القاف من
ذکر القرآن والخلق وتکریر
القول ومراجعتہ مرارا والقرب
من ابن آدم وتلقی الملکین وقول
العتید والرقیب والسائق والالقاء
فی جہنم والتقدم بالوعید وذکر
المتقین والقلب والقرون والتنقیب
فی البلاد وتشقق الارض وحقوق

بجائے الٓمٓ کے وارد ہونا یا حٰمٓ بجائے طٰسٓمٓ کے
ہونا مصنف برہان نے کہا ہے کہ اس کی وجہ یہ ہے
کہ جو سورۃ حروف مقطعات میں سے کسی حرف سے
شروع کی گئی ہے اس سورۃ کے اکثر الفاظ و حروف
اس حرف مقطعہ کے مثل ہے پس ہر سورۃ کا حق یہ
ہے کہ جو حرف اس میں وارد ہوا ہے اس کے سوا
دوسرا حرف اس سورۃ کے مناسب نہ ہو مثلاً اگر
قٓ بجائے نٓ کے رکھ دیا جائے تو نہیں ہو سکتا
کیونکہ مناسبت جس کی رعایت کلام اللہ میں ضروری
ہے نہ رہے گی۔

سورۂ قاف کی ابتداء قٓ سے اسلئے ہوئی کہ
اس میں وہ الفاظ بار بار آئے ہیں جن میں حرف
قاف ہے مثلاً قرآن کا ذکر اور خلق کا ذکر اور قول
کی تکرار اور اس کا بار بار اعادہ اور (خدا کا) ابن
آدم سے قریب ہونا اور ہر انسان کے ساتھ ہر
وقت دو فرشتوں (یعنی کراماً کاتبین کا ملاقی

---

[1] علمائے اہل اسلام نے قرآن کریم کی خوب خوب خدمتیں کی ہیں اتنی فن علم تفسیر قرآن سے تعلق رکھتے ہیں اور ہر فن کے متعلق ہزاروں مستقل تصنیفات لکھی گئیں اور اللہ تعالیٰ اپنے کتاب کی اس خدمت کو قبول فرمائے علمائے شیعہ کو ہماری یہ خدمتیں دیکھکر بڑی حسرت ہے چنانچہ صاحب تفسیر مجمع البیان جس سے آگے چل کر حائری صاحب نے استفادہ کیا ہے اپنی تفسیر کے دیباچہ میں بہت رویا ہے کہ علمائے اہلسنت نے دریائے تفسیر میں گہرے غوطے لگائے ہیں اور اچھے اچھے موتی نکالے ہیں مگر افسوس ہمارے اصحاب امامیہ نے کچھ نہیں کیا مگر یہ حسرت و آہ و زاری بے کار ہے

این سعادت بزور بازو نیست — تا نہ بخشد خدائے بخشندہ

چنانچہ اس فن یعنی ربط آیات و سور میں بھی بہت سی کتابیں لکھی گئیں منجملہ ان کے یہ کتاب ہے جس کا پورا نام البرہان فی مناسبۃ القرآن ہے۔ مصنف اس کے علامہ ابو جعفر بن زبیر ہیں رحمہ اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ سائر علماء المسلمین آمین ۱۲

الوعيد وغير ذلك.

وقد تكرر في سورة يونس من الكلم الواقعة في الر مائتا كلمة او اكثر فلهذا افتتحت بالر و اشتملت سورة ص على خصومات متعددة فاولها خصومة النبي صلى الله عليه وسلم مع الكفار وقولهم اجعل الآلهة الها واحدا ثم اختصام الخصمين عند داود ثم تخاصم اهل النار ثم اختصام الملا الاعلى ثم تخاصم ابليس في شان آدم ثم في شان بنيه واغوائهم والم جمعت المخارج الثلاثة الحلق واللسان والشفتين على ترتيبها و ذلك اشارة الى البداية التي هي بدء الخلق والنهاية التي هي المعاد والوسط الذي هو المعاش من التشريع بالاوامر والنواهي وكل سورة افتتحت بها فهي مشتملة على الامور الثلثة وسورة الاعراف زيد فيها الصاد على الم لما فيها من شرح القصص قصة آدم فمن بعده من الانبياء عليهم الصلوٰة

رہنا اور ان کا قعید یعنی ہم نشین رہنا اور رقیب کا اور سابق کا ذکر اور جہنم میں القا یعنی ڈالے جانے کا ذکر اور وعید کے مقدم کرنے کا ذکر اور منقبون کا ذکر اور قلب کا ذکر اور قرون کا ذکر۔ شہروں میں تنقیب یعنی گشت کا ذکر زمین کے شق ہونے اور وعید کے حق ہونے کا ذکر وغیرہ وغیرہ۔

اور سورۂ یونس میں وہ الفاظ بار بار آئے ہیں جن میں الف لام را ہے دو سو لفظیں بلکہ اس سے بھی زیادہ ہیں اسلئے سورۂ یونس الر سے شروع کی گئی اور سورہ صاد متعدد خصوموں پر شامل ہے اول تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خصومت کفار کے ساتھ اور ان کا یہ کہنا کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے تو بہت سے خداؤں کی بجائے ایک خدا کر دیا پھر دو فریق کا داؤد علیہ السلام کے سامنے خصومت کرنا پھر دوزخیوں کا باہم خصومت کرنا پھر اعلیٰ کا باہم خصومت کرنا پھر ابلیس کا آدم کے بارے میں اور ان کے بعد ان کی ذریت کے بارے میں خصومت کرنا اور انکو بہکانا اور الم میں تینوں مخرج بہ ترتیب جمع ہیں حلق (جو مخرج ہمزہ کا ہے) اور زبان (جو مخرج لام کا ہے) اور دونوں ہونٹ (جو مخرج میم کے ہیں) اور یہ اشارہ ہے طرف ابتدا یعنی آغاز آفرینش عالم کے اور طرف انتہا کے کہ وہ عالم

والسلام لما فیہا من ذکر فلا یکن فی صدرك حرج ولهذا قال بعضهم معنی المص المر نشرح لك صدرك و زید فی الرعد لاجل قوله رفع السموٰت والاجل ذکر الرعد والبرق وغیرهما

واعلم ان عادة القرآن العظیم فی ذکر هذه الحروف ان یذکر بعدها ما یتعلق بالقرآن کقوله الم ذلك الکتاب المر نزل علیك الکتٰب المص کتاب انزل الیك الٓر تلك آیت الکتاب طٰه ما انزلنا علیك القرآن لتشقی طسم تلك ایات الکتاب یٰس والقرآن صٓ والقرآن حٰم تنزیل الکتٰب قٓ والقرآن الا ثلث سور العنکبوت الروم و النون لیس فیها ما یتعلق به و قد ذکرت حکمة ذلك فی اسرار التنزیل۔

سعادت ہے اور طرف وسط کے کہ وہ عالم معاش ہے یعنی اوامر و نواہی کا شروع کرنا اور جس سورت کے شروع میں الٓم ہے اس میں یہ تینوں بیان ہیں اور سورۂ اعراف میں الم سے زائد ایک حرف صاد لایا گیا اس لئے کہ اس سورت میں قصوں کی شرح ہے آدم اور ان کے بعد کے انبیاء علیہم السلام کے قصوں اور اس لئے کہ اس میں فلا یکن فی صدرک حرج کا ذکر ہے اسی وجہ سے بعض مفسرین نے کہا ہے کہ المص کے معنی ہیں الم نشرح لک صدرک اور سورۂ رعد میں الم سے زائد ایک حرف را لایا گیا بوجہ قول الٰہی رفع السموات کے اور بوجہ ذکر رعد و برق وغیرہما کے۔

اور جاننا چاہیئے کہ عادت قرآن عظیم کی ان حروف کے ذکر کرنے میں یہ ہے کہ ان حروف کے بعد وہ باتیں ذکر کرتا ہے جو قرآن سے تعلق رکھتی ہیں جیسے الم ذلک الکتاب۔ المر نزل علیک الکتاب، المص کتاب انزل الیک۔ الر تلک آیات الکتاب۔ طہ ما انزلنا علیک القرآن لتشقی طسم تلک آیت الکتاب۔ یس والقرآن الحکیم ص والقرآن ذی الذکر حم تنزیل الکتاب ق والقرآن المجید۔ یہ عادت قرآن کی برابر جاری ہے اور سوا تین سورتوں کے یعنی عنکبوت اور روم اور نون ان تین سورتوں میں البتہ حروف مقطعات کے بعد قرآن کے متعلق ذکر نہیں ہے جس کی حکمت میں نے اسرار التنزیل میں بیان کی ہے۔

اے صاحبانِ عقل انصاف کرو کتنی صاف عبارت ہے قرآن شریف کے خاص خاص سورتوں کے شروع جو خاص خاص حروف مقطعات ہیں ان کی وجہ بیان ہو رہی ہے کہ جن سورتوں کے شروع میں الف لام میم ہے اس کی کیا وجہ پھر سورۂ اعراف میں ایک صاد زیادہ کر کے المص وارد ہوا اس کا کیا سبب اور سورۂ رعد میں ایک رے زائد کر کے المر وارد ہوا اس کی کیا حکمت ہے پھر شروع میں یہ تصریح کہ جو حروف جس سورت کے شروع میں ہیں ناممکن ہے کہ بجائے ان کے دوسرے حرف رکھے جائیں پھر آخر میں یہ تصریح کہ قرآن عظیم کی عادت ان حروف کے ذکر کے بعد یہ ہے کہ قرآن کے متعلق کوئی بات بیان کی جاتی ہے جس سے قطعاً واضح ہے کہ یہ حروف متکلم قرآن نے ذکر کئے ہیں نہ کسی انسان نے اور زید کا فاعل متکلم قرآن جل شانہٗ ہے نہ کوئی انسان۔

اب میں اس سے زیادہ کیا کہوں کہ واقعی حائری صاحب کی یہ حیرت انگیز کارروائی جوان کے علم و دیانت و حیاء و جسارت پر کافی روشنی ڈالتی ہے، کسی عجائب خانہ میں رکھنے کے لائق ہے

اسکے بعد حائری صاحب کی عبارت کے لفظ لفظ کو رد کرنا بے ضرورت ہے عبارت اتقان کے ترجمہ میں یہ الفاظ انھوں نے اپنی طرف سے بڑھائے ہیں کہ دراصل الم میں تین حرف تھے وغیرہ وغیرہ۔ یہ صریح خیانت محتاج بیان نہیں۔

**نمبر چہاردہم:** عبارت منقولہ بالا کے بعد حائری صاحب لکھتے ہیں۔

"تفسیر در منثور جلد ۶ صفحہ ۴۱۶ سطر ۳ میں ہے۔ سیوطی لکھتا ہے کہ احمد بزاز[1] طبرانی اور ابن مردویہ نے ابن[2] عباس اور ابن مسعود سے روایت کی ہے انہ کان یحک المعوذتین من المصحف و یقول لا تخلطوا القرآن بما لیس منہ انھما لیستا من کتاب اللہ انتہی بلفظہ یعنی ابن مسعود نے معوذتین[3] کو اپنے قرآن سے کاٹ دیا تھا اور کہتے تھے قرآن میں غیر قرآن کو خلط ملط نہ کرو یہ دونوں سورے کتاب خدا میں داخل نہیں۔

---

[1] صحیح لفظ بزار ہے آخر میں رائے مہملہ ہے ۱۲ [2] حضرت ابن عباس کا نام اس روایت میں غلط ہے ۱۲ [3] اپنے حائری صاحب کا طبع زاد ہے عربی عبارت میں کوئی لفظ ایسا نہیں جس کا یہ ترجمہ ہوا اور یہ بات بالکل غلط ہے کہ ابن مسعود کا کوئی مصحف ہمارے مصحف کے خلاف تھا ۱۲

تفسیر کبیر[1] مطبوعہ مصر کے صفحہ ۱۶۹ سطر ۱۶ میں امام فخر الدین رازی لکھتے ہیں۔

نقل فی الکتب[2] القدیمۃ ان ابن مسعود کان ینکر کون سورۃ الفاتحۃ من القرآن وکان ینکر کون المعوذتین من القرآن

انتہی بلفظہ یعنی ابن مسعودؓ سورہ فاتحہ اور معوذتین کے داخل قرآن ہونے سے انکار کرتے تھے فرمایا! صاحبان آپ نے غور کیا کہ درمنثور و تفسیر کبیر سنیوں کی دونوں مسلمہ تفسیروں سے یہ ثابت ہوا کہ نہ تو سورہ فاتحہ قرآن ہے اور نہ معوذتین حالانکہ حضرت عثمان کے جمع کیے ہوئے موجودہ قرآن میں یہ سورتیں اس وقت موجود ہیں۔ فرمایئے سنیوں کے ان مذکورہ حوالوں کے مطابق زیادتی ثابت ہوئی یا نہیں اب تم خود بھی انصاف کرو کہ تحریف کی دونوں قسموں کمی اور زیادتی کا ہونا قرآن میں سنیوں کا مذہب ہوا یا نہیں۔

# الجواب بعون الملک الوہاب

اس عبارت میں علاوہ ترجمہ وغیرہ کے اغلاط کے چند لطائف قابل قدر حسب ذیل ہیں۔

**پہلا لطیفہ** یہ کہ دو روایتیں جو حائری صاحب نے نقل کیں اگر وہ صحیح ہوتیں اور ان کا مطلب بھی وہی ہوتا جو اعدائے قرآن کریم بیان کیا کرتے ہیں تو بھی ان سے تحریف قرآن کا نتیجہ نہیں نکل سکتا قرآن قطعی و یقینی متواتر کی قسم اعلیٰ وارفع ایک غیر معصوم کے قول سے اور وہ قول بھی غیر متواتر محرف نہیں ہو سکتا۔

ہم نے کتب شیعہ سے جس قدر روایتیں تحریف کی پیش کیں ان میں سے کسی میں غیر معصوم کا کوئی قول نہیں سب اقوال ائمہ معصومین کے ہیں وہ بھی بتصریح محدثین شیعہ حد تواتر کو پہونچے ہوئے۔

شیعوں کو محض اس وجہ دلچسپی ہے کہ ان مطاعن کا اثر قرآن تک پہونچتا ہے لہذا جہاں کہیں اس

---

[1] یہ عبارت تفسیر کبیر کے صفحہ ۱۷۹ جلد اول کی ہے۔ اپنی جہالت یا احتیاط سے جلد نہ کو سطر تک کا حوالہ لکھ دیا مگر جلد نہ لکھی شاید ان کے خیال میں تفسیر کبیر ایک ہی جلد پر ہے ۱۲۔ [2] نقل فی الکتب القدیمۃ کا ترجمہ چھوڑ دیا کیونکہ اس سے روایت کی حقیقت کا پتہ چلتا تھا کہ یہ روایت پرانی یعنی غیر متداول کتابوں کی ہے۔ اجی حضرت "بہر رنگے کہ خواہی جامہ می پوش ٭ من انداز قدت را می شناسم" ۱۲

مقصود اصلی کے بلاواسطہ حاصل ہونے کا وہم ہوجاتا ہے وہاں ایک عالم خود فنستگی کا دشمنانِ قرآن کریم پر طاری ہوجاتا ہے اور کچھ امتیاز باقی نہیں رہتا۔

دوسرا لطیفہ یہ کہ بالفرض کفرض المحالات ان دونوں روایتوں کی صحت کسی درجہ میں مان بھی لی جائے تو ان کا وہ مطلب کسی طرح نہیں ہوسکتا جو دشمنانِ قرآن بیان کرتے ہیں بلکہ ان کا مطلب یہ ہے کہ حضرت ابن مسعود معوذتین کے مصحف میں لکھنے کو منع کرتے تھے نہ اسلئے کہ وہ کلام الٰہی نہیں بلکہ اس لئے کہ وہ رقیہ (یعنی جھاڑ پھونک) کے لئے نازل ہوئی ہیں۔ اور ان کا یہ قول کہ یہ سورتیں کتاب اللہ سے نہیں ہیں کتاب اللہ سے مراد مصحف مکتوب ہے نہ مطلق کلام الٰہی یہ مطلب اکابر محدثین نے بھی بیان کیا ہے علامہ سیوطی اتقان کی اکیسویں نوع میں لکھتے ہیں

وکذا قال القاضی ابوبکر لم یصح عنہ انہا لیست بقرآن ولاحفظ عنہ انما حکّہا واسقطہا من مصحفہ انکاراً لکتابتہا لاجحداً لکونہا قرآنا لانہ کانت السنۃ عندہ ان لایکتب فی المصحف الا ما امر النبی صلی اللہ علیہ وسلم باثباتہ فیہ ولم یجدہ کتب ذلک ولا سمعہ امر بہ۔

اور ایسا ہی کہا ہے قاضی ابوبکر نے کہ ابن مسعود سے اس مضمون کا نقل کرنا کہ معوذتین وغیرہ قرآن نہیں ہیں صحیح نہیں ہے اور نہ ابن مسعود کا یہ قول محفوظ ہے ابن مسعود انکو اپنے مصحف سے محض اسلئے مٹا دیتے تھے کہ انکو اسکی کتابت سے انکار تھا نہ اس کے قرآن ہونے سے کیونکہ سنت ان کے نزدیک یہ تھی کہ مصحف میں وہی چیز لکھی جائے جسکے لکھنے کا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا ہے اور انھوں نے حضرت کو نہ یہ سورتیں لکھواتے ہوئے دیکھیں نہ لکھنے کا حکم دیتے ہوئے سُنا۔

نیز اتقان کی اسی نوع میں حافظ ابن حجر عسقلانی کا قول نقل کیا ہے۔

فقد اولہ القاضی وغیرہ علی انکار الکتابۃ کما سبق قال وھو تاویل حسن الا ان الروایۃ الصحیحۃ التی ذکرتہا تدفع ذلک حیث جاء فیہا ویقول انہما

تحقیق قاضی ابوبکر وغیرہ نے ابن مسعود کے اس قول کا مطلب یہ بیان کیا ہے کہ وہ لکھنے سے انکار کرتے تھے جیسا کہ اوپر گزر چکا ابن حجر نے کہا ہے کہ یہ تاویل اچھی ہے مگر جو صریح روایت میں نے

ليستا من كتاب الله تعالى ويمكن حمل لفظ كتاب الله على المصحف فيتم التاويل المذكور.

ذکر کی وہ اس تاویل کو دفع کرتی ہے کیونکہ اس میں صاف لفظ ہے کہ ابن مسعود کہتے تھے کہ یہ دونوں سورتیں کتاب اللہ سے نہیں ہیں ابن حجر نے کہا ہے کہ ممکن ہے کہ کتاب اللہ سے مصحف مراد لیا جائے تو یہ تاویل کامل ہو جاوے گی۔

اس مطلب کی دلیل قطعی یہ ہے کہ خود حضرت عبد اللہ ابن مسعود نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے معوذتین کا منزل من اللہ ہونا روایت کیا ہے. اسی کتاب درمنثور کی اسی جلد ششم میں حائری صاحب کی منقولہ روایت کے بعد بفاصلہ چند سطور یہ روایت بھی موجود ہے۔

واخرج الطبرانى فى الاوسط بسند حسن عن ابن مسعود عن النبى صلى الله عليه وسلم قال لقد انزل على آيات لم ينزل مثلهن المعوذتين

طبرانی نے اپنی کتاب معجم اوسط میں عمدہ سند کے ساتھ ابن مسعود سے نقل کیا ہے کہ وہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا ہے کہ اتری (مجھ پر) کچھ آیتیں نازل ہوئی ہیں جن کے مثل کبھی نازل نہ ہوئی تھیں یعنی معوذتین۔

پس جب ابن مسعود رضی اللہ عنہ خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے معوذتین کا منزل من اللہ ہونا روایت کرتے ہیں تو ان کے اس قول کا (اگر بالفرض انھوں نے کہا ہو) کہ معوذتین کتاب اللہ سے نہیں ہیں اس کے سوا کوئی مطلب مراد لینا قطعاً درست نہیں کہ وہ معوذتین کے داخل مصحف ہونے سے انکار کرتے تھے اور بس۔

**تیسرا لطیفہ** یہ کہ حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے انکار معوذتین کی روایت قطعاً ویقیناً موضوع اور جعلی ہے روایت ودرایت دونوں قسم کے دلائل اس روایت کے جھوٹے ہونے کی شہادت دیتے ہیں۔

**دلیل اول** یہ کہ اکابر ائمہ علم حدیث وتفسیر نے اس روایت کا جھوٹا ہونا بیان کیا ہے۔

(۱) امام فخر الدین رازی جن کی تفسیر کبیر سے حائری صاحب نے یہ روایت نقل کی ہے حائری صاحب کی منقولہ عبارت کے بعد بلا فصل لکھتے ہیں۔

واعلم ان هذا فى غاية الصعوبة لانا ان

جاننا چاہئے کہ یہ یعنی اس روایت کی صحت نہایت مشکل

قلنا ان النقل المتواتر کان حاصلاً فی عصر الصحابۃ یکون ذلک من القرآن فانکار کان ابن مسعود عالماً بذلک فانکارہ یوجب الکفر او نقصان العقل وان قلنا ان النقل المتواتر فی ھذا المعنی ما کان حاصلاً فی ذلک الزمان فھذا یقتضی ان یقال ان نقل القرآن لیس بمتواتر فی الاصل وذلک یخرج القرآن عن کونہ حجۃ قطعیۃ والاغلب علی الظن ان نقل ھذا المذھب عن ابن مسعود نقل کاذب باطل۔

میں ہے اس لئے کہ اگر ہم کہیں کہ نقل متواتر صحابہ کے زمانہ میں سورۂ فاتحہ اور معوذتین کے قرآن ہونیکی موجود تھی تو اس وقت میں ابن مسعود کو ضرور اس کا علم ہونا چاہیئے تھا لہذا ان کا انکار یا توموجب کفر ہوگا یا دلیل نقصان عقل ہوگا۔ (حالانکہ یہ دونوں باتیں اتنے بڑے فقیہ بلند مرتبہ صحابی کے لئے ناقابل تسلیم ہیں) اور اگر ہم کہیں کہ نقل متواتر معوذتین وغیرہ کے قرآن ہونے کی ابن مسعود کے زمانہ میں نہ تھی تو اس کا نتیجہ نکلیگا کہ قرآن اصل میں متواتر نہ رہے گا اور یہ نتیجہ قرآن کو حجت قطعی ہونے سے نکال دے گا (اور قطعاً محال ہے) اور بہت زیادہ غالب ظن یہ ہے کہ اس قول کا ابن مسعود سے نقل کرنا جھوٹ اور غلط ہے۔

ف، حائری صاحب نے ایک ٹکڑا اس پوری عبارت کا نقل کیا اور آگے کا حصہ چھوڑ کر کہدیا کہ تفسیر کبیر سنیوں کی معتبر تفسیر میں بھی یہ روایت موجود ہے۔ حائری صاحب سے پوچھنا چاہیئے کہ یہ صریح سرقت چوری اور خیانت کے سوا کس لفظ سے تعبیر کی جائے بھلا درمنثور میں تو ان کے مخالف روایت چند سطور کے فاصلے سے ہے جس کی بابت وہ یہ عذر کر سکتے ہیں کہ میں نے درمنثور کا پورا صفحہ نہیں دیکھا تھا مگر تفسیر کبیر میں تو ایک لفظ بلکہ ایک حرف کا بھی فاصلہ نہیں بالکل لاتقربوا الصلوٰۃ والی مثل ہے اگر مذہب شیعہ میں اس قسم کی قابل شرم کارروائیاں جائز نہیں ہیں تو دیکھنا ہے کہ شیعیان پنجاب اپنے سرکار شریعت مدار کے ساتھ کیا کرتے ہیں۔

(۲) امام نووی شارح صحیح مسلم اپنی کتاب شرح المہذب لکھتے ہیں۔

اجمع المسلمون علی ان المعوذتین والفاتحۃ من القرآن وان من جحد منھا شیئاً کفر وما نقل عن ابن مسعود باطل لیس بصحیح (اتقان)

مسلمانوں کا اس بات پر اجماع ہے کہ معوذتین اور سورۂ فاتحہ قرآن سے ہیں اور اس بات پر بھی اجماع ہے کہ جو شخص سورۂ فاتحہ یا معوذتین کا انکار کرے وہ کافر ہے

اور ابن مسعود سے اس کے خلاف جو کچھ منقول ہے وہ صحیح نہیں ہے۔

(۳) علامہ ابن حزم اپنی کتاب محلّی میں لکھتے ہیں جیسا کہ اُن سے صاحب اتقان نے نقل کیا ہے کہ۔

هذا كذب على ابن مسعود وموضوع فانما يصح عنه قراءة عاصم عن زرعنه وفيها المعوذتان والفاتحة

انکار معوذتین ابن مسعود پر افترا و جعل ہے ابن مسعود سے یہ چیز صحت کے ساتھ منقول ہے وہ عاصم کی قرات ہے عاصم زر ابن جبیش سے وہ ابن مسعود سے روایت کرتے ہیں اور قرات میں معوذتین بھی ہیں اور سورۂ فاتحہ بھی۔

نیز یہی علامہ ابن حزم اپنی کتاب الفصل فی الملل والنحل جلد ثانی صفحہ ۷۷ میں لکھتے ہیں

واما قولهم ان مصحف عبد الله ابن مسعود خلاف مصحفنا فباطل وكذب وانما مصحف عبد الله ابن مسعود انما فيه قراءته بلا شك وقراءته هي قراءة عاصم المشهورة عند جميع اهل الاسلام في شرق الدنيا وغربها فقرأ بها كما ذكرنا

باقی رہا لوگوں کا یہ کہنا کہ عبد اللہ ابن مسعود کا مصحف ہمارے مصحف کے خلاف تھا تو یہ بالکل غلط، جھوٹ اور بہتان ہے عبد اللہ بن مسعود کا مصحف بلاشبہ وہی ہے جس میں ان کی قرات تھی اور ان کی قرأت وہی عاصم کی قرأت ہے جو تمام مسلمانوں میں مشہور ہے دنیا کی مشرق میں بھی اور مغرب میں بھی ہم لوگ اسکو اب بھی پڑھتے ہیں جیسا کہ ہم نے بیان کیا۔

(۴) علامہ بحر العلوم فرنگی محلی شرح مسلم الثبوت میں لکھتے ہیں کہ۔

فنسبة انكار كونهما من القران اليه غلط فاحش ومن اسند الانكار الى ابن مسعود فلا يعبأ بسنده عند معارضة هذه الاسانيد الصحيحة بالاجماع والمتلقاة بالقبول عند العلماء الكرام بل الامة كافة كلها فظهر ان نسبة الانكار الى ابن مسعود باطل۔

ابن مسعود کی طرف اس کے قرآن ہونیکا انکار منسوب کرنا صریح غلطی ہے اور جس نے یہ انکار ابن مسعود کیطرف منسوب کیا ہے اسکی سند لائق توجہ نہیں جبکہ اس کے خلاف یہ صحیح سندیں موجود ہیں جن پر اجماع ہے اور جنکو علمائے کرام نے بلکہ تمام امت نے قبول کیا ہے پس صاف طور پر معلوم ہو گیا کہ ابن مسعود کی طرف انکار کو منسوب کرنا بالکل غلط ہے۔

یہ چار اقوال علمائے کرام کے اس مقام پر کافی ہیں جن میں ۲ دو روایت میں اعلی پایہ رکھتے ہیں اور ۲ دو درایت میں۔

دلیلِ دوم قرآن مجید کی متواتر سندیں مسلمانوں کے پاس موجود ہیں جن کا سلسلہ بواسطہ صحابہ کرامؓ کے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم تک پہونچتا ہے جن میں متعدد سندیں بواسطہ حضرت عبداللہ بن مسعود کے ہیں اور متعدد سندیں بواسطہ حضرت عثمان ذی النورین و حضرت علی مرتضیٰ کے ہیں اور متعدد سندیں بواسطہ حضرت ابی بن کعب کے ہیں اور ان تمام سندوں میں بے کم و کاست بلا اختلاف یہی قرآن مجید منقول ہے جو خدا کے انعام سے ہمارے سینوں اور سفینوں میں نسلاً بعد نسلٍ متواتر چلا آرہا ہے اس میں سورۂ فاتحہ بھی ہے معوذتین بھی ہیں لہذا قطعاً و یقیناً معلوم ہوا کہ حضرت عبداللہ بن مسعود کو سورۂ فاتحہ یا معوذتین کے نہ قرآن ہونے سے انکار تھا نہ مصحف میں ان کی کتابت کو منع کرتے تھے بلکہ وہ ہمیشہ اسی قرآن شریف کا درس دیتے رہے۔

زیادہ نہ ہوسکے تو نمونہ کے طور پر صرف قرائے سبعہ کی سندیں جو شرقاً غرباً متداول ہیں اور اہل سنت کے پاس بکثرت موجود ہیں مطالعہ کر لی جائیں۔ یہ قرائے سبعہ فلک اسلام کے بدور سبعہ کہے جاتے ہیں ان میں سے ایک قاری مدینہ منورہ کے ہیں نام ان کا نافع ہے اور ایک مکہ معظمہ کے ہیں نام ان کا عبد اللہ بن کثیر ہے اور ایک بصرہ کے ہیں نام ان کا ابوعمرو مازنی ہے اور ایک دمشق کے ہیں نام ان کا عبد اللہ بن عامر ہے اور تین قاری خاص کوفہ کے ہیں وہی کوفہ جو حضرت عمرؓ کے وقت سے حضرت عبداللہ بن مسعود کا دار التعلیم تھا اور آخر میں حضرت علی مرتضیٰ کا دار الخلافت بنا وہی کوفہ ہمارے امام اعظم امام ابوحنیفہؒ کا مولد و منشا اور درسگاہ تھا

قال الولی الشاطبی ؎

و بالکوفۃ الغراء منھم ثلاثتہ　　　اذاعوا فقد ضاعت شذا و قرنفلا

کوفہ کے ان تینوں قاریوں کے نام نامی عاصمؒ۔ حمزہ۔ کسائیؒ (امام النحو)

اس جگہ بخیال طول ان ساتوں میں سے بھی صرف ان تین قرائے کوفہ کی بعض سندیں درج کی جاتی ہیں۔

حضرت عاصمؒ نے پورا قرآن شریف حرفاً حرفاً پڑھا عبداللہ بن حبیب ابوعبدالرحمن السلمی اور زر بن حبیش سے۔ عبداللہ بن حبیب ابوعبدالرحمن سلمی نے پورا قرآن شریف حرف بحرف پڑھا حضرت عثمان اور حضرت علی سے اور حضرت عبداللہ بن مسعود سے اور حضرت

سہ ترجمہ۔ اور کوفہ میں تین قاری تھے جنھوں نے قرآن کی اشاعت کی اور کوفہ عود اور قرنفل کی سی خوشبو سے مہکنے لگا۔ ابو کنیت ابو بکر تابعی ہیں ۱۲۷ھ میں وفات پائی۔

ابی بن کعب سے اور حضرت زید بن ثابت سے اور زر بن حبیش نے منجملہ ان پانچ صحابیوں کے حضرت عثمان اور حضرت ابن مسعود سے پورا قرآن شریف حرف بحرف پڑھا اور ان حضرات نے پورا قرآن مجید حرف بحرف پڑھا رسول رب جلیل صاحب الوحی والتنزیل صلی اللہ علیہ وسلم سے۔

حضرت حمزہ نے پورا قرآن شریف حرف بحرف پڑھا بہت بزرگوں سے جن میں سے چار کے نام یہ ہیں۔

حضرت صادق، اعمش، محمد بن ابی لیلیٰ قاضی[1] حمران بن اعین

اور حضرت جعفر نے پورا قرآن مجید پڑھا اپنے والد حضرت محمد الباقر سے انھوں نے اپنے والد حضرت علی بن حسین (زین العابدین) سے انھوں نے اپنے والد حضرت حسین (شہید کربلا) سے انھوں نے اپنے والد حضرت علی مرتضیٰ سے۔

اور اعمش نے پورا قرآن مجید پڑھا یحییٰ بن وثاب سے انھوں نے علقمہ اور اسود اور زر بن حبیش اور ابو عبد الرحمن سلمی اور عبید بن نضلہ سے ان سب نے حضرت عبد اللہ بن مسعود سے اور محمد بن ابی لیلیٰ نے پورا قرآن مجید پڑھا ابو المنہال سے انھوں نے سعید بن جبیر سے انھوں نے حضرت عبد اللہ بن عباس سے انھوں نے حضرت اُبی بن کعب سے اور حمران بن اعین نے پورا قرآن مجید پڑھا ابو الاسود سے انھوں نے حضرت عثمان و حضرت علی سے۔

اور ان چاروں صحابیوں (یعنی حضرت علی حضرت ابن مسعود حضرت ابی بن کعب حضرت عثمان) نے پورا قرآن شریف پڑھا حبیب رب العالمین رسول صادق امین صلی اللہ علیہ وسلم سے

حضرت کسائی[2] نے پورا قرآن مجید حضرت حمزہ اور عیسیٰ بن عمر وغیرہما سے پڑھا حضرت حمزہ کی سند اوپر مذکور ہو چکی باقی رہے عیسیٰ بن عمر انھوں نے پورا قرآن مجید پڑھا طلحہ بن مصرف سے انھوں نے ابراہیم نخعی سے انھوں نے علقمہ سے انھوں نے حضرت عبد اللہ بن مسعود سے انھوں

---

[1] سنہ ۷۴ھ میں بعہد عبد الملک پیدا ہوئے اور سنہ ۱۴۸ھ میں وفات پائی ۱۲

[2] کسائی لقب ہے اس وجہ سے کہ انھوں نے احرام حج کا کساء یعنی کملی اوڑھ کر باندھا تھا۔ نام علی بن حمزہ کنیت ابو علی ستر برس کی عمر پائی سنہ ۱۸۹ھ میں بعہد ہارون رشید وفات پائی ۱۲

نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے۔

دیکھو ان تینوں قاریوں نے اسی قرآن شریف کو جس طرح حضرت عثمان حضرت علی حضرت ابی بن کعب سے روایت کیا اسی طرح حضرت عبداللہ بن مسعود سے بھی روایت کیا اور کوئی اختلاف ان کا یا کسی کا کسی لفظ کے متعلق نقل نہیں کیا معلوم ہوا کہ اختلاف کی روایتیں محض بے بنیاد اور کسی دشمنِ قرآن کی خانہ زاد ہیں یہ کوئی معشوق ہے اس پردۂ زنگاری میں"۔ ہاں فرعی اختلافات البتہ صحابۂ کرام میں تھے اور وہ اب تک ہیں اور وہ سب مختلف قراتیں لوح محفوظ سے اتری تھیں اور رسولِ مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے تعلیم دی ہیں۔

**دلیل سوم**۔ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے اعاظم و افاضل اصحاب سے ہیں اور بہت سے بے نظیر فضائل و کمالات میں بہت سے صحابہؓ میں ممتاز ہیں سوا شیخین رضی اللہ عنہما کے بالتخصیص اگر کسی صحابی کو آپ نے اپنی امت کا مقتدا بنایا ہے تو وہ عبداللہ بن مسعود ہی ہیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی نسبت فرمایا ما امرکم ابن ام عبد فخذوہ یعنی عبداللہ بن مسعود تم کو جس بات کا حکم دیں اس پر عمل کرو اور فرمایا رضیت لامتی ما رضی لھا ابن ام عبد وسخطت لھا ما سخط لھا ابن ام عبد یعنی میں نے اپنی امت کے لئے اس چیز کو پسند کیا جس کو ابن مسعود پسند کریں اور میں نے اپنی امت کے لئے اس چیز کو ناپسند کیا جس کو ابن مسعود ناپسند کریں۔ حضرت عمر جب ان کو دیکھتے تو فرماتے کنیف ملئی علما ایک ظرف ہے علم سے لبریز۔ حضرت علی نے ان کے متعلق فرمایا قرأ القرآن وعلم السنۃ وکفی بذلک یعنی انھوں نے قرآن پڑھ لیا ہے اور سنت کا علم حاصل کر لیا ہے اور اسی قدر کافی ہے۔ ترمذی میں ہے۔

قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم تمسکوا بعھد ابن ام عبد

نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تمسک کرو یعنی بکوشش عمل کرو عبداللہ بن مسعود کے حکم پر

نیز ترمذی میں ہے۔

قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم لو کنت امرت احدا من غیر مشورۃ لامرت ابن ام عبد

نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اگر میں کسی کو بغیر مشورہ سردار بناتا تو عبداللہ بن مسعود کو بناتا۔

معلوم ہوا کہ ان میں سردار اور پیشوا بننے کی قابلیت ایسی یقینی تھی کہ حاجت مشورہ کی نہ تھی

روایت حدیث میں بھی ان کے واجب الاعتماد ہونے کا حکم دیا گیا۔ ترمذی میں ہے۔

قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم ما حدثکم ابن مسعود فصدقوا

نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو حدیث تم سے عبداللہ بن مسعود بیان کریں اسکی تصدیق کرو

اور قرأت قرآن میں تو خصوصیت کے ساتھ آپ نے ان کو اپنی امت کا استاد واجب الاطاعت قرار دیا۔ ترمذی میں ہے۔

عن حذیفۃ قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم ما اقرأکم عبد اللہ فاقرءوا

حضرت حذیفہ سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا عبداللہ بن مسعود تمکو قرآن جسطرح پڑھائیں اسی طرح پڑھو۔

صحیح بخاری میں ہے۔

قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم استقرءوا القرآن من اربعۃ من عبد اللہ بن مسعود و سالم مولی ابی حذیفۃ و ابی بن کعب و معاذ بن جبل

نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ قرآن چیار شخصوں سے پڑھو عبداللہ بن مسعود سے اور سالم مولائے ابوحذیفہ اور ابی بن کعب اور معاذ بن جبل سے۔

حضرت شیخ ولی اللہ محدث دہلویؒ ازالۃ الخفا میں فرماتے ہیں۔

فاعلم ان عبد اللہ بن مسعود من کبار الصحابۃ ومن بشرۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم ببشارات عظیمۃ و استخلفہ فی امتہ بعدہ فی قراءۃ القرآن والفقہ والموعظۃ وکان من اکرم الصحابۃ بصحبۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم وخدمتہ

جاننا چاہیے کہ عبداللہ بن مسعود اکابر صحابہ میں سے اور ان لوگوں میں سے ہیں جن کو نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے عظیم الشان خوشخبریاں دیں اور ان کو اپنی امت پر اپنے بعد قرآن شریف کے پڑھانے اور فقہ کی تعلیم اور وعظ میں اپنا جانشین بنایا اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت اور آپ کی خدمت کی بزرگی تمام صحابہ سے ان میں زیادہ تھی۔

اسرار الانوار میں ہے۔

کان بالکوفۃ ولہ اربعۃ الالف تلمیذ

جب عبداللہ بن مسعود کوفہ میں تھے تو انکے

يتعلمون بين يديه حتى روى انه لما قدم علي رضي الله عنه الكوفة خرج عبد الله بن مسعود مع اصحابه حتى سدوا الافق فلما راه علي رضي الله عنه قال ملأت هذه القرية علما وفقها۔

چار ہزار شاگرد تھے جو ان کے سامنے بیٹھکر علم حاصل کرتے تھے۔ بیان کیا گیا ہے کہ جب حضرت علی رضی اللہ کوفہ میں آئے تو عبد اللہ بن مسعود اپنے شاگردوں کو ساتھ لیکر پیشوائی کیلئے گئے اس مجمع نے آسمان کا کنارہ بھر دیا جب حضرت علی نے اس مجمع کو دیکھا تو حضرت ابن مسعود سے فرمایا کہ آپ نے اس بستی کو علم اور فقہ سے لبریز کر دیا۔

علامہ ابن قیم اعلام الموقعین میں لکھتے ہیں۔

قال مسروق شاممت اصحاب محمد صلى الله عليه وسلم فوجدت علمهم انتهى الى ستة الى علي وعبد الله بن مسعود وعمر بن الخطاب وزيد بن ثابت وابي الدرداء وابي بن كعب ثم شاممت الستة فوجدت علمهم انتهى الى علي وعبد الله

مسروق کہتے ہیں کہ میں نے اصحاب محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا موازنہ کیا تو معلوم ہوا کہ تمام صحابہ کا علم چھ کے پاس جمع ہے۔ حضرت علی حضرت عبد اللہ بن مسعود حضرت عمر بن الخطاب حضرت زید بن ثابت حضرت ابو الدرداء حضرت ابی ابن کعب پھر ان چھ کا موازنہ کیا تو معلوم ہوا کہ ان سب کا علم حضرت علی اور حضرت ابن مسعود کے پاس جمع ہے۔

نیز اسی کتاب میں ہے۔

قال محمد بن جرير لم يكن احد له اصحاب معروفون حرروا فتياه ومذاهبه في الفقه غير ابن مسعود

محمد بن جریر کہتے ہیں کہ صحابہ میں کوئی نہ تھا جس کے شاگرد ایسے نامور ہوں اور اس کے فتووں کو اور اس کے فقہی اجتہادات کو انھوں نے لکھا ہو سوا ابن مسعود کے۔

ان احادیث اور اقوال سے حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے متعلق سات باتیں معلوم ہوئیں (۱) آنحضرت علیہ السلام نے ان کو اپنی امت کا مقتدا پسندیدہ فرمایا ان کے

احکام کی اطاعت واجب کردی (۲) آپ نے انکی روایت کی تصدیق کا حکم دیا (۳) آپ نے ان کو قرارت قرآن میں استادی کی سند دی (۴) تمام صحابہ کے علم کے خزائن جن دو صحابیوں کے پاس تھے ان میں سے ایک وہ ہیں (۵) صرف کوفہ میں بیک وقت ان کے چار ہزار شاگرد تھے۔ (۶) ان کے سوا کسی صحابی کے شاگرد اس قدر نامور لوگ نہیں ہوئے (۷) ان کے فتوے اور فقہی اجتہادات ان کے شاگرد قلمبند کرتے تھے کسی دوسرے صحابی کے لئے ایسا اہتمام نہیں کیا گیا۔

حضرت ابن مسعود کی اس جلالت شان کو دیکھکر کیا عقل سلیم اس بات کو باور کرسکتی ہے کہ "حضرت ممدوح جو معوذتین[1] یا سورۂ فاتحہ کے قرآن ہونے سے یا مصحف میں لکھنے سے انکار کرتے اور ان کا انکار ان کے ہزاروں شاگردوں میں سے صرف تین شاگرد روایت کرے اور کسی چوتھے کو اس کی خبر نہ ہوئی اور یہ تین شاگرد بھی وہ جنسے متواتر سندوں کے ساتھ اس انکار کے خلاف کی روایت نقل کی گئی ہے اور پھر وہ انکار اس طرح گمنامی اور کس مپرسی کی حالت میں پڑا رہتا امت میں سے ایک متنفس بھی ان کا ہمخیال نہ بنتا نہ معوذتین وسورۂ فاتحہ کی قرآنیت میں کسی کو شک پیدا ہوتا نہ دین کی اتنی بڑی اصل عظیم یعنی قرآن کے انکار کی وجہ سے ابن مسعود کو کوئی بدنامی آتی۔

یہ وہ باتیں ہیں جن کو زمانہ کبھی تسلیم نہیں کرسکتا۔ ولنعم ما قیل ؎

احق شیئ بورد ما تخالفہ    شہادۃ الدہر فاحکم صنعۃ الجدل[2]

یقینا اگر ابن مسعود منکر ہوتے تو ان دو باتوں میں سے ایک بات ضرور ہوتی یا تو ان سورتوں کی قرآنیت مختلف فیہ ہوجاتی اور صحابہ سے لیکر اس وقت تک ہر زمانہ میں ایک بڑی جماعت ان سورتوں کے قرآنیت کی منکر رہتی۔ ابن مسعود کے ہزاروں شاگردان کے انکار کو روایت کرتے اور دو محدثین کی تمام یا اکثر ملتزم الصحۃ کتابوں میں ملتیں اور یا ابن مسعود اس انکار کی وجہ سے اس قدر بدنام ہوتے کہ نہ صرف ان کی تفسیق بلکہ تکفیر تک نوبت پہونچتی اور صحابہ وتابعین کی زبانوں پر ان کی عظمت وجلالت کا ایک لفظ بھی نہ آتا اور جب کہ ان دونوں باتوں میں سے ایک بات بھی نہ ہوئی تو بالیقین معلوم

---

[1] انکار معوذتین کے راوی حضرت عبداللہ بن مسعود سے صرف تین شخص بیان کئے گئے ہیں۔ علقمہ، زر بن حبیش، ابو عبدالرحمن سلمی اور یہ تینوں قراء سبعہ کی اسانید متواترہ حضرت عبداللہ بن مسعود سے پورا قرآن شریف مع معوذتین کے روایت کرتے ہیں جیسا کہ دلیل دوم میں بیان ہوا

[2] ترجمہ:۔ ہر چیز سے زیادہ رد کرنے کے قابل وہ چیز ہے جسکے خلاف زمانہ شہادت دے، پس اے مناظرہ کی ہوس کرنے والے مناظرہ کو اچھی طرح سیکھ لو

ہوا کہ انکار معوذتین کی روایت جعلی ہے یعنی روایت کو اصطلاح محدثین میں معلول کہتے ہیں۔

دلیل چہارم یہ کہ گو عام طور پر یہ خیال لوگوں میں شہرت پاچکا ہے اور بعض روایات کے ظاہری الفاظ سے بھی ایسا وہم ہوتا ہے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد مبارک میں قرآن شریف مجموع و مرتب نہ تھا حضرت ابوبکر صدیق کے عہد خلافت میں یہ کام ہوا مگر پھر بھی اس کی اشاعت نہیں ہوئی اور حضرت عمر کو بھی اپنے زمانہ خلافت میں اس کی اشاعت کا موقع نہ ملا حضرت عثمان نے ۲۵ھ میں رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے پندرہ برس بعد حضرت ابوبکر صدیق کے جمع کیے ہوئے قرآن کی نقلیں کرا کر تمام ممالک اسلامیہ میں شائع کیں پہلے اس حقیر راقم سطور کا خیال بھی تقلیدی طور پر ایسا ہی تھا چنانچہ انجم کے مناظرہ حصہ اول میں نے ایسا ہی لکھا ہے مگر اس کے بعد نور توفیق نے مدد کی اور تحقیق کا دروازہ کھلا بیشمار دلائل عقلیہ فطریہ اور براہین نقلیہ نے میرے خیال سابق کو محو کر دیا اور روز روشن کی طرح یہ بات ظاہر ہوگئی کہ خود رسول رب العالمین صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے آپ کے اہتمام سے قرآن شریف کی جمع و ترتیب کا کام نہایت کامل طریقہ سے ہو چکا تھا اور اس کی اشاعت بھی خود آپ ہی کے سامنے ہوچکی تھی جس وقت آپ نے رفیق اعلیٰ کی طرف رحلت کی تو بیشمار سینوں اور سفینوں میں پورا قرآن شریف محفوظ کر گئے تھے تواتر قرآن کا سلسلہ جو آپ کے سامنے شروع ہوا وہی سلسلہ اسی شان کے ساتھ اب تک چلا آرہا ہے اور ان شاء اللہ قیامت تک رہیگا پھر یہ بھی معلوم ہوا کہ محققین سابقین سے بھی اس کی تصریح منقول ہے اور کوئی صحیح روایت بھی اس کی تحقیق کی مزاحمت نہیں کرتی۔

اس تحقیق کے بیان کرنے کے لئے ایک مستقل تصنیف کی حاجت ہے جس کو ایک حد تک میرے ایک فاضل دوست نے اپنی کتاب تاریخ القرآن میں پورا کیا ہے اور یہ کتاب کئی سال ہوئے چھپ گئی ہے من شاء فلیطالعہ، اگر عنایت ایزدی نے مدد کی تو یہ ناچیز بھی عنقریب اس موضوع پر کتاب لکھیگا۔ واللہ ولی التوفیق وھو الھادی الی سواء الطریق۔

پس جب کہ قرآن شریف اسی ہیئت کذائی کے ساتھ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے اہتمام سے آپ کی نظر مبارک کے سامنے جمع ہوچکا تھا تو اس میں کسی قسم کا اختلاف نہ حضرت عبداللہ بن مسعود کر سکتے تھے نہ کوئی اور صحابی، نہ کوئی صحابی اس مصحف کے خلاف اپنا مصحف مرتب کرسکتا تھا۔

لہذا حضرت ابن مسعودؓ سے انکار معوذتین کا سرزد ہوجانا قطعاً ناممکن بات ہے اور انکار کی روایت ان سے یقیناً غلط ہے۔
اب ایک ذرا سی بات باقی رہ گئی کہ شیخ الاسلام حافظ ابن حجر عسقلانی نے انکار معوذتین کی روایت کو صحیح کہا ہے اور ان کی تقلید کر کے اور بھی دو ایک علما نے اس کی تصحیح کی ہے لیکن اس کا تحقیق کے بعد اب اس کے جواب دینے کی حاجت نہ رہی اور اصل یہ ہے کہ جو روایت کسی علت معنوی کی وجہ سے مقدوح ہوتی ہے بسا اوقات اس کی جرح و تعدیل میں محدثین کا اختلاف ہوجاتا ہے کسی کا ذہن اس علت تک پہونچ جاتا ہے اور وہ اس روایت پر قدح کردیتا ہے اور کسی کی سمجھ میں وہ علت نہیں آتی اور وہ اس روایت کو صحیح کہہ دیتا ہے۔

تمام پنجم عبارت منقولۂ بالا کے بعد حائری صاحب رقم طراز ہیں۔
تفسیر در منثور مطبوعہ مصر جلد ششم صفحہ ۳۵۸ سطر ۵ میں امام سیوطی نے لکھا ہے سعید بن منصور احمد عبد بن حمید بخاری مسلم ترمذی نسائی ابن جریر ابن المنذر اور ابن مردویہ نے علقمہ سے روایت کی ہے انہ قدم الشام فجلس الی ابی الدرداء فقال لہ ابو الدرداء ممن انت قال من من اہل الکوفۃ قال کیف سمعت عبد اللہ یقرأ واللیل اذا یغشیٰ قال علقمۃ والذکر والانثی فقال ابو الدرداء اشہد انی سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول ھکذا وھؤلاء یریدونی علی ان اقرأ ماخلق الذکر والانثی واللہ لا اتابعہم انتہی بلفظہ
یعنی علقمہ ایک مرتبہ شام میں آیا اور ابو الدرداء کے پاس بیٹھا انھوں نے پوچھا کہ تم کن لوگوں میں سے ہو علقمہ نے کہا کہ میں اہل کوفہ سے ہوں پس ابو الدرداء نے کہا تم نے عبد اللہ کو سورۂ واللیل اذا یغشیٰ کس طرح پڑھتے سنا ہے علقمہ نے کہا میں نے بجائے وماخلق الذکر والانثیٰ کے والذکر والانثیٰ پڑھتے سنا ہے۔ پس ابو الدرداء نے کہا کہ میں شہادت دیتا ہوں کہ میں نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی یہی پڑھتے سنا ہے لیکن یہ لوگ چاہتے ہیں کہ میں وماخلق الذکر والانثیٰ پڑھوں بخدا میں ہرگز ان کی متابعت نہ کروں گا۔

# الجواب بعون الملک الوہّاب

اس روایت سے بھی حائری صاحب کا مقصد کسی طرح حاصل نہیں ہوتا یعنی یہ ثابت نہیں ہوتا کہ لفظ وما خلق جو قرآن شریف میں سورۂ واللیل میں ہے کلام الٰہی نہیں ہے بلکہ کسی شخص کی بڑھائی ہوئی ہے کیوں کہ۔

**اوّلاً** اس روایت میں صرف اسی قدر تذکرہ ہے کہ علقمہ نے عبداللہ بن مسعود کو والذکر والانثیٰ پڑھتے ہوئے سنا ما خلق پڑھتے ہوئے نہیں سنا اور یہ کہ حضرت ابوالدرداء نے کہا کہ میں نے رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو والذکر والانثیٰ پڑھتے ہوئے سُنا ہے لہٰذا میں وما خلق الذکر والانثیٰ نہ پڑھوں گا اس سے زیادہ اور کوئی بات اس روایت میں نہیں ہے لفظ ماخلق کے کلام الٰہی ہونے کی نفی نہ عبداللہ بن مسعود نے کی نہ ابوالدرداء نے رہا حضرت ابوالدرداؓ کا اس کے پڑھنے سے انکار کرنا تو اس انکار کی وجہ یہ ہے کہ صحابۂ کرام کی عادت یہ تھی کہ جو تعلیم کسی صحابی کو بلاواسطہ رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے مل جاتی وہ اس تعلیم پر نہایت مضبوطی سے قائم رہتے تھے کسی طرح ترک نہ کرتے تھے اگرچہ کتنے ہی قابل وثوق و معتبر ذرائع سے اس کے خلاف دوسری تعلیم رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی ان تک پہونچ بھی جاتی اور ایسا ہی ہونا بھی چاہیئے تھا

"شنیدہ کے بود مانند دیدہ"

اسی کو اختلاف قراءت کہتے ہیں لہٰذا اس روایت سے صرف اس قدر معلوم ہوا کہ یہ آیت دونوں قراءتوں کے ساتھ نازل ہوئی اور رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے دونوں قراءتیں صحابہ کو تعلیم دی ہوں کسی کو یہ کسی کو وہ۔ حضرت ابوالدرداء اور حضرت ابن مسعود کو صرف والذکر والانثیٰ کی تعلیم دی دوسروں کو وما خلق الذکر والانثیٰ کی۔ اسی قسم کا اختلاف نسخ دوسرے مصنفین کی کتب میں بھی ہوتا ہے اور جو اختلاف نسخ خود مصنف کا مجوزہ ہوتا ہے اس کو کتاب کی غلطی یا کمی بیشی نہیں کہا جاتا کما لا یخفیٰ۔

**ثانیاً** اس روایت میں بھی وہی خرابی موجود ہے جو روایت سابقہ میں تھی یعنی یہ کہ یہ روایت دوسری روایات متواترہ کے خلاف ہے۔ قرائے کوفہ کی سندوں میں حضرت ابن مسعود سے اسی

قرآن شریف کو روایت کر رہے ہیں۔

اس کے علاوہ بعض دوسری خرابیاں بھی جو اوپر مذکور ہوئیں اس روایت میں بھی موجود ہیں لہٰذا قطعاً و یقیناً یہ روایت من حیث الاسناد شاذ ہوگئی اور من حیث المتن تو بالکل ساقط از اعتبار یہی وجہ ہے کہ ائمہ قرأت نے والذکر والانثی کو قرأت شاذہ میں شمار کیا ہے اور تمام امت کا اس بات پر اجماع ہے کہ اگر نماز میں قصداً کوئی شخص اس قرأت کو پڑھے تو اس کی نماز نہ ہوگی۔

یہاں تک تو حائری صاحب کی پیش کی ہوئی روایت کا مفصل جواب دیا گیا لیکن اب زیادہ تفصیل بے ضرورت ہے بلکہ اب کچھ نہ لکھا جائے تو بھی کافی ہے فانّ الغرفة تنبئ عن الغدیر والقلیل یدل علی الکثیر[1] لہٰذا اب ہم بقیہ تمام روایات کو نمبر ششم میں جمع کیے دیتے ہیں سوا نوالی ترتیب کے کہ اس کو ذرا تفصیل کے ساتھ نمبر ہفتم میں بیان کریں گے اور جو کچھ فضولیات باقی رہ گئی ہیں ان کا نمونہ نمبر ہشتم میں دکھائیں گے اور انھیں تینوں نمبروں پر ان شاء اللہ یہ بحث دوم تمام ہو جائے گی۔

نمبر ششم عبارت منقولہ بالا کے بعد حائری صاحب نے حسب ذیل اکیس[۲۱] مواقع تحریف کے اور پیش فرمائے ہیں

اول[۲] سورۂ احزاب کے متعلق جس کا شافی و کافی جواب مع شئی زائد النجم کے مناظرہ حصہ اول میں اکیس[۲۱] سال ہوئے چھپ چکا اور جواب الجواب نہ ہوا نہ ہو سکتا ہے۔

---

ترجمہ:۔ ایک چلو پانی پورے حوض کی حالت بتا دیتا ہے اور تھوڑی چیز بہت چیز کا نمونہ ہوتی ہے ۱۲ [۲] خلاصہ اس جواب کا یہ ہے کہ ان روایات میں سورۂ احزاب کی آیتوں کا نکال ڈالا جانا یا تحریف کیا جانا مذکور نہیں ہے بلکہ صرف یہ بیان ہے کہ اس سورت کی دو سو آیتیں تھیں مگر حضرت عثمان اس سے زائد آیتوں کے لکھنے پر قادر نہ ہوئے جتنی کہ اب موجود ہیں۔ قادر نہ ہونے کی وجہ بھی دوسری روایات میں بیان ہوئی جن کو حائری صاحب نے نقل نہیں کیا چنانچہ در منثور ہی میں صحیح بخاری سے نقل کیا ہے کہ حضرت حذیفہ کہتے ہیں وہ آیتیں ہم بھول گئے پھر کہیں نہ ملیں یعنی کسی کو یاد نہ رہیں۔ قرآن شریف میں اللہ تعالیٰ نے ایسے نسیان عام کو نسخ کی علامت قرار دیا ہے قولہ تعالیٰ سنقرئک فلا تنسیٰ الا ما شاء اللہ وقولہ تعالیٰ ما ننسخ من آیة او ننسها اسی وجہ سے تمام علمائے اہل سنت نے اس روایت کو نسخ کی مثال میں پیش کیا ہے۔ ایک متنفس نے بھی اس سے تحریف کا مضمون نہیں سمجھا۔ حائری صاحب نے اتقان سے اس روایت کو نقل کیا ہے۔ اتقان میں بھی یہ روایت منسوخ کی مثال میں لائی گئی ہے مگر حائری صاحب نے از راہ خیانت اس کا پتہ نہیں دیا۔ طرفہ یہ کہ علمائے شیعہ نے بھی سورۂ احزاب کی روایتوں کو نسخ پر محمول کیا ہے۔ دیکھو صفحہ ۵ کتاب ہذا۔ ایک لطیفہ یہ بھی ہے کہ حائری صاحب نے لم یقدر کا ترجمہ بجائے اس کے کہ حضرت عثمان قادر نہ ہوئے یہ لکھا ہے کہ حضرت عثمان نے اسی قدر آیتیں لکھیں لاحول ولا قوة اس قسم کی فریب کاری روا رکھ کر کے لوگوں کے ایمان کی رہزنی کریں اور پھر اپنے کو مسلمان کہیں ۱۲۔

دوم سورہ توبہ[1] کے متعلق اس کا جواب بھی مناظرہ حصہ اول میں موجود ہے۔ درمنثور کی عبارت نقل کرنے میں اس موقع پر ایک ناقابل معافی خیانت[2] کی ہے۔

سوم سورہ فاتحہ کی لفظ صراط کے متعلق۔ یہ البتہ نئی مثال تحریف کی ہے جو شاید حائری صاحب کی ہمہ دانی وعالی دماغی کا نتیجہ ہو مفسرین لکھتے ہیں کہ لفظ صراط کی اصل سراط تھی ایک قاعدہ صرفی کی وجہ سے سین کو صاد سے بدل دیا گیا۔ یہ قاعدہ چونکہ جوازی ہے اس لئے یہ لفظ دونوں طرح مستعمل ہے اور دونوں طرح اس کی قرارت بھی منقول ہے حائری صاحب نے صراط والی روایت کو نقل کرکے جھٹ کہدیا کہ یہ بھی تحریف ہے اس سے ان کو کیا مطلب کہ یہ لفظ دونوں طرح صحیح اور دونوں طرح بتواتر منقول ہے۔ علامہ زمخشری کشاف میں اس لفظ کی تفسیر میں لکھتے ہیں

السراط الجادة من سرط الشيء اذا ابتلعه لانه يسترط السابلة اذا سلكوه

سراط راستے کو کہتے ہیں یہ لفظ اس محاورے سے ماخوذ ہے کہ جب کوئی شخص کسی شی کو نگل جاتا ہے تو کہتے

---

[1] خلاصہ اس جواب کا یہ ہے کہ سورہ توبہ کی روایات میں بھی کہیں تحریف کا ذکر نہیں بلکہ دوسری روایات میں صاف نسخ کا لفظ موجود ہے معالم التنزیل میں ہے قال عبد الله بن عباس نزل الله تعالى ذكر سبعين رجلا من المنافقين باسمائهم واسماء ابائهم ثم نسخ ذكر الاسماء رحمة للمومنين لئلا يعير بعضهم بعضا لان اولادهم كانوا مومنين یعنی عبداللہ ابن عباس فرماتے ہیں کہ سورۂ توبہ میں ستر منافقوں کی مذمت نام بنام بقید ولدیت نازل ہوئی تھی مگر بعد میں نام منسوخ کردیے گئے کیوں کہ ان منافقوں کی اولاد مومن تھی تاکہ آپس میں ایک دوسرے کو عار نہ دلائیں مگر حائری صاحب نے اس روایت کا ذکر نہ کیا۔ رہا یہ کہ حضرت عمر نے فرمایا کہ تمام صحابہ کی فضیحتیں اس سورہ میں تھیں یہ حائری صاحب کا طبع زاد مضمون ہے۔ حضرت عمر کی روایات میں تو صرف یہ ہے کہ گمان ہوا کہ کوئی نہ بچے گا جس کے بارے میں کچھ نہ کچھ نازل نہ ہو گان کی لفظ صاف بتارہی ہے کہ ایسا ہوا نہیں ورنہ کہتے کہ کوئی نہیں بچا اور چونکہ اس وقت منافق بھی صحابہ میں ملے جلے تھے اس لئے منافقوں کی مذمت سے یہ اندیشہ ہوا نیز مذمت اور فضیحت اور چیز ہے اور حکیمانہ عتاب اور شئی ہے معاذ عتاب تو قرآن مجید میں سید الانبیاء پر بھی ہیں دیکھو سورہ عبس اور یہ عتاب بجائے خود دلیل نبوت ہے ۱۲

[2] وہ خیانت یہ ہے کہ درمنثور جلد سوم صفحہ ۲۰۸ مطبوعہ مصر سے حضرت حذیفہ کی روایت میں یہ الفاظ نقل کئے ہیں واللہ ما ترکنا احد الا قالت منه اور ترجمہ یہ کیا ہے کہ خدا کی قسم ہم صحابہ میں سے ایک بھی نہیں چھوڑا جس کے متعلق کوئی ذکر کوئی آیت عذاب کی نہ آئی ہو حالانکہ درمنثور میں ما ترکت احدا ہے جس کے معنی ہوئے کہ کسی کو نہیں چھوڑا متکلم کی ضمیر حائری صاحب نے بڑھا کر ہم صحابہ ترجمہ میں اضافہ کیا ما ترکت اور ما ترکنا کا فرق معمولی نہیں ہے معنی بدل گئے مطلب بدل گیا اور بقاعدۂ عربیت بھی ما ترکنا غلط ہے کیونکہ صیغہ مذکر کا ہے اور اس کی ضمیر سورت کی طرف پھرے گی جو مونث ہے کیا یہ خیانت قابل درگذر ہوسکتی ہے حائری صاحب نے ما ترکت کو ما ترکنا کرکے بجائے منافقین کے صحابہ کو اس روایت کا مصداق بنا دیا۔ ۱۲

كما سمي لقما لانه يلتقمهم والصراط من قلب السين صاد الاجل الطاء كقولهم مصيطر في مسيطر وقد تشم الصاد صوت الزاي وقرئ بهن جميعا وفصحاهن اخلاص الصاد وهي لغة قريش وهي الثابتة في مصحف الامام

ہیں سوط السبع راستہ کو سراط اسلئے کہا گیا کہ وہ بھی چلنے والوں کو جب اس میں چلیں نگل لیتا ہے یعنی وہ اسے میں سما جاتے ہیں اور صراط میں سین تھی جو بوجہ قرب طاء کے صاد سے بدل دی گئی جیسے مصیطر کہ اصل مسیطر تھا اور کبھی صاد میں زے کی آواز بھی پیدا کی جاتی ہے اور یہ لفظ تینوں طرح قراءت میں آیا ہے مگر سب میں زیادہ فصیح خالص صاد ہے اور یہی لغت قریش کی ہے اور مصحف امام[1] میں بھی یہی لکھا گیا ہے۔

حائری صاحب کو خبر نہیں کہ اس قسم کے اختلاف قراءت بہت ہیں اور بڑی بڑی کتابیں اس فن میں ہیں ورنہ وہ ایک بڑی موٹی کتاب لکھ ڈالتے اور شیعوں سے یہ کہکر کہ دیکھو میں نے سنیوں کی کتابوں سے تحریف قرآن ثابت کرنے کے لئے اتنی بڑی کتاب لکھدی خوب انعامات و خطابات حاصل کرتے۔

چہارم سورہ فاتحہ کے لفظ ملک کے متعلق یہ تحریف بھی حائری صاحب کی ایجاد ہے کسی کتاب میں دیکھ لیا کہ بعض صحابہ نے یا رسول خدا صلی اللہ نے ملک بغیر الف کے پڑھا بس آپ کی خوشی کی کوئی حد نہ رہی اور جلدی سے بول اٹھے کہ یہ بھی تحریف ہے "ایں ہم بچہ شتر است" ان کو کیا خبر کہ یہ لفظ دونوں طرح بقاعدہ عربیت صحیح ہے اور دونوں قراءتیں رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے متواتر رسم خط بھی دونوں کو محتمل اور آج تک دونوں قراءتیں مسلمانوں میں رائج نماز میں پڑھی جاتی ہیں علامہ ابو عمرو دانی نحوی مقری متوفی ۴۴۴ھ اپنی کتاب تیسیر میں لکھتے ہیں۔

قرأ عاصم والكسائي مالك يوم الدين بالالف والباقون بغير الف

(بدور سبعہ میں سے) عاصم اور کسائی نے مالک الف کے ساتھ اپنی قراءت میں کہا ہے اور باقی پانچ قاریوں نے ملک بغیر الف کے۔

پنجم حائری صاحب نے در منثور سے نقل کیا ہے کہ حضرت عمر اور عبد اللہ بن زبیر سورہ فاتحہ میں من انعمت علیہم غیر المغضوب علیہم وغیر الضالین پڑھتے تھے۔

---

[1] امیر المؤمنین حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جو نسخے قرآن شریف کے بڑے اہتمام و کوشش کے ساتھ لکھوا کر اسلامی ملک کے ہر ہر صوبہ میں بھیجے تھے ان کو مصحف امام کہتے ہیں۔

جواب یہ ہیکہ اس روایت کو بھی تحریف سے کوئی تعلق نہیں نہ روایت میں یہ بیان کیا گیا ہے کہ سورۂ فاتحہ کے موجودہ الفاظ غلط ہیں نہ یہ مضمون کہ سورۂ فاتحہ میں کسی نے تحریف کردی اور سورہ فاتحہ میں تو تحریف ہو بھی نہیں سکتی کیونکہ عمداً تحریف کا احتمال تو ان الفاظ میں اس سبب سے نہیں کہ الذین کے بجائے من اور لا کے بجائے غیر رکھ دینے سے کوئی جدید مطلب نہیں پیدا ہوا جو معنی تھے وہی رہے اور سہواً تحریف کا احتمال اس سبب سے نہیں کہ سورۂ فاتحہ ہر نماز کی ہر رکعت میں پڑھی جاتی ہے۔ جس سورت کی ہر روز کم سے کم تیس چالیس بار تکرار ہوتی ہو اس میں سہو کی کیا گنجائش نہیں زیادہ سے زیادہ یہ روایت اختلاف قرارت پر دلالت کرتی ہے لیکن ائمہ قرار نے اس اختلاف قرارت کو قبول نہیں کیا کیوں کہ یہ روایت شاذ ناقابل اعتبار ہے۔ پوری سند بھی اس روایت کی معلوم نہیں حائری صاحب کہیں سے تلاش کر کے نقل کریں تو حقیقت معلوم ہو کہ کس شیعہ صاحب کی عنایت سے یہ روایت وجود میں آئی۔ قرآن مجید کے متعلق اکثر اس قسم کی روایات شیعوں کی تصنیف ہیں جو دھوکہ دیکر ہماری کتب میں درج کرائی گئی ہیں لیکن اصول و قواعد دودھ کا دودھ پانی کا پانی الگ کر دیتے ہیں۔

بہت روشن دلیل اس روایت کے بے اصل ہونے کی یہ ہے کہ حضرت عبداللہ بن مسعود سے بسندہائے متواترہ سورۂ فاتحہ اسی طرح قرائے سبعہ نے روایت کی ہے جس طرح ہمارے مصاحف میں ہے اگر حضرت عمر کسی دوسرے طریقے سے اس کو پڑھتے ہوتے تو عبداللہ بن مسعود جو ان کے متبع کامل تھے کبھی اس کے خلاف نہ پڑھتے حضرت عبداللہ بن مسعود خود فرمایا کرتے تھے کہ لو سلک[1] عمر وادیا و شعبا لسلکت وادیه و شعبة قنوت فجر کے متعلق جب لوگوں نے ان سے دریافت کیا تو فرمایا لو قنت[2] عمر لقنت عبداللہ

شبہ سورہ جمعہ کے متعلق درمنثور سے نقل کیا ہے کہ حضرت عمر بجائے فاسعوا کے فامضوا پڑھتے تھے۔

جواب اس کا بعینہ وہی ہے جو اوپر ہو چکا کہ یہ روایت بھی تحریف سے تعلق نہیں رکھتی اگر اس کی صحت تسلیم کر لی جائے تو زیادہ سے زیادہ اختلاف قرارت کی دلیل ہو سکتی ہے اور ہو سکتا ہے کہ

---

[1] ترجمہ اگر عمر کسی نشیب یا درہ کوہ میں چلیں تو عبداللہ بھی وہیں چلیگا ۱۲۔ [2] اگر عمر قنوت فجر میں پڑھتے تو عبداللہ بھی ضرور پڑھتا ۱۲

حضرت عمرؓ نے فاسعوا کی تفسیر میں فامضوا کہا ہو راوی نے یہ سمجھا کہ یہ قرأت حضرت عمرؓ کی ہے۔

**ہفتم**۔ در منثور سے نقل کیا ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے سورۂ طلاق میں بجائے فطلقوھن لعدتھن کے فطلقوھن فی قبل عدتھن پڑھا۔

**جواب** اس کا بھی وہی ہے کہ یہ روایت بشرط صحت اختلاف قرأت پر دلالت کرتی ہے مزید براں عبارت کی رکاکت بھی روایت کے جعلی ہونے کی کافی شہادت ہے فی اور قبل کا اجتماع جس قدر رکیک ہے ظاہر ہے۔

**ہشتم** در منثور سے نقل کیا ہے کہ حضرت عبداللہ بن مسعود نے بجائے ان اللہ ھو الرزاق ذوالقوۃ المتین کے انی انا الرزاق پڑھا۔

**جواب** بعینہ وہی ہے جو اوپر دیا جا چکا۔

**نہم** در منثور سے نقل کیا ہے کہ حضرت حفصہ و حضرت عائشہؓ نے اپنے مصحف میں حافظوا علی الصلوات والصلوٰۃ الوسطیٰ کے بعد صلوٰۃ العصر کی لفظ لکھوائی۔

**جواب** اس کا یہ ہے کہ یہ روایت تو اختلاف قرأت سے بھی تعلق نہیں رکھتی بلکہ یہ تفسیر ہے ـــ تفسیری الفاظ بعض صحابہ نے یادداشت کے لیے اپنے مصحف میں لکھ لئے تھے جیسے آجکل ترجمہ یا حل غریب بین السطور میں لکھتے ہیں اور لکھ لینے کی زیادہ وجہ یہ ہے کہ اسکی تفسیر میں صحابہ کا اختلاف تھا اور ام المومنین نے یہ تفسیر رسول سے سنی تھی خود حائری صاحب کی منقول عنہ کتاب در منثور ہی کے دیکھنے سے ہر شخص سمجھ سکتا ہے کہ یہ لفظ تفسیر کے لئے ہے حائری صاحب نے بھی ضرور سمجھ لیا ہو گا مگر جب

---

لہ تفسیر کی وجہ ظاہر ہے کہ فاسعوا کے لفظی معنی ہیں دوڑو مگر خدا نے دوڑنا مراد نہیں لیا کیونکہ نماز کے لئے دوڑ کر جانا منع ہے یہ لفظ استعارۃً فرمایا ہے۔ مطلب یہ کہ نماز جمعہ کے لئے اہتمام کے ساتھ جاؤ جیسے دوڑنے میں اہتمام ہوتا ہے۔ لہٰذا حضرت عمرؓ نے فرمایا کہ فاسعوا کے معنی ہیں فامضوا یعنی جاؤ ۱۲ سلہ علوم قرآنیہ کی کتب عالیہ کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ صحابہ کرام اکثر درس قرآن کے وقت تفسیری الفاظ بھی اصل الفاظ قرآنی کے ساتھ پڑھ دیتے تھے اور بعض نے اپنے مصحف میں لکھ لئے تھے اس زمانہ میں اشتباہ والتباس کا اندیشہ نہ تھا مگر تلاوت یا قرأت نماز میں ایسا نہ کرتے تھے نہ ایسا کرنا جائز سمجھتے تھے۔ علامہ سیوطی اتقان کی بائیسویں نوع میں لکھتے ہیں کہ جس طرح حدیث میں مدرج ایک خاص چیز ہے قرأت میں بھی ہے پھر اسکی مثالیں بیان کر کے لکھتے ہیں قال ابن الجزری وما کانوا یدخلون التفسیر فی القراءۃ ایضاحا وبیانا لانھم محققون لما تلقوہ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قرآنا فھم آمنون من الالتباس وربما کان بعضھم یکتبہ معہ واما من یقول ان بعض الصحابۃ کان یجیز القراءۃ بالمعنی فقد کذب ۱۲

باطل کی حمایت کے لیے کوئی شخص اٹھتا ہے تو جہالت اور خیانت بلکہ ہزار کردنی کام اس سے سرزد ہوتے ہیں در منثور جلد اول میں صفحہ ۳۰۰ کے آخر سے صلوٰۃ وسطیٰ کی تفسیر میں اقوال صحابہ نقل کرنا شروع کیے ہیں اور ص ۳۰۵ کے آخر میں ختم کیے ہیں۔ آغاز یوں ہے۔

قولہ تعالیٰ والصلوٰۃ الوسطی اخرج ابن جریر عن سعید بن المسیب قال کان اصحاب رسول اللہ مختلفین فی الصلوٰۃ الوسطی۔ اس کے بعد تمام اقوال جمع کر دیئے ہیں بعض صحابہ کا یہ قول ہے کہ صلوٰۃ وسطیٰ کی تعیین معلوم نہیں بعض کہتے ہیں کہ نماز فجر ہے۔ بعض نماز ظہر حضرت عائشہ، حفصہ، ام سلمہ اور جمہور صحابہ کا قول ہے کہ وہ نماز عصر ہے۔

ایک روایت یوں لفظ ہے۔

عن حفصۃ زوج النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہا قالت لکاتب مصحفہا اذا بلغت مواقیت الصلوٰۃ فاخبرنی حتی اخبرک بما سمعت من رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فلما اخبرہا قالت اکتب حافظوا علی الصلوات والصلوٰۃ الوسطی وھی صلوٰۃ العصر۔

حفصہ زوجہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت ہے کہ انھوں نے اپنے مصحف کے کاتب سے کہا جب تم اوقات نماز لکھنے لگو تو مجھے اطلاع دینا کہ میں تم سے وہ بات بیان کروں جو میں نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے سنی ہے۔ چنانچہ کاتب نے اطلاع دی تو انھوں نے کہا لکھو میں نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو سنا آپ پڑھ رہے تھے کہ حافظوا علی الصلوات والصلوٰۃ الوسطی اور صلوٰۃ وسطیٰ نماز عصر ہے۔

لیجیے اس روایت میں ھی کی لفظ بھی ہے جو تفسیری ہونے کو صاف کر دیتی ہے دوسری روایت با ایں الفاظ ہے۔

واخرج وکیع وابن ابی شیبۃ فی المصنف وعبد بن حمید عن سالم بن عبد اللہ ان حفصۃ ام المومنین قالت الوسطی صلوٰۃ العصر واخرج ابن ابی شیبۃ عن ابن مسعود قال الوسطی صلوٰۃ العصر۔

وکیع نے اور ابن ابی شیبہ نے مصنف میں اور عبد بن حمید نے سالم بن عبد اللہ (ابن عمر) سے روایت کی ہے کہ (میری پھوپھی) ام المومنین حفصہ نے کہا کہ وسطیٰ نماز عصر ہے اور ابن ابی شیبہ نے ابن مسعود سے روایت کی ہے کہ انھوں نے کہا وسطیٰ عصر کی نماز ہے۔

اس روایت سے اور بھی صاف ہو گیا کہ صلوٰۃ وسطیٰ کی تفسیر مقصود ہے نہ اور کچھ۔ بعض روایات کا یہ مضمون بھی ہے کہ یہ آیت پہلے یوں نازل ہوئی تھی حافظوا علی الصلوات والعصر اسکے بعد والعصر کی لفظ منسوخ ہو گئی بجائے اسکے والصلوٰۃ الوسطیٰ کی لفظ نازل ہو گئی۔ یہ روایتیں کے صفحہ ۳۰۲ پر اس طرح ہیں۔

اخرج عبد بن حمید ومسلم وابوداؤد فی ناسخہ وابن جریر والبیہقی عن البراء ابن عازب قال نزلت حافظوا علی الصلوات والعصر فقرأناہا علی عہد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ما شاء اللہ ثم نسخہا اللہ فانزل حافظوا علی الصلوات والصلوٰۃ الوسطیٰ فقیل لہ ھی اذن صلوٰۃ العصر فقال قد حدثتک کیف نزلت وکیف نسخہا اللہ واللہ اعلم۔

عبد بن حمید نے اور مسلم نے اور ابوداؤد نے اپنی کتاب ناسخ میں اور ابن جریر اور بیہقی نے براء بن عازب سے روایت کی ہے کہ انھوں نے کہا پہلے حافظوا علی الصلوات والعصر نازل ہوئی تھی ہم نے زمانہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں جب تک خدا کو منظور تھا اس کی تلاوت بھی کی پھر اللہ نے اس کو منسوخ کر دیا اور حافظوا علی الصلوات والصلوٰۃ الوسطیٰ نازل فرمائی براء بن عازب سے کہا گیا کہ اب تو صاف معلوم ہو گیا کہ وسطیٰ نماز عصر ہے انھوں نے کہا کہ میں نے تم سے بیان کر دیا کہ کس طرح یہ آیت نازل ہوئی تھی اور کس طرح اللہ نے اسکو منسوخ کر دیا۔

**المختصر!** درمنثور کی روایات کے دیکھنے سے صاف ہو گیا کہ صلوٰۃ وسطیٰ کی تفسیر میں حضرت حفصہ نے صلوٰۃ العصر کی لفظ لکھوائی تھی نہ بطور لفظ قرآنی کے مگر حائری صاحب نے نقل روایات میں خیانت کی پتہ نہ دیا کہ روایت کس موقع میں ہے اور اسکے اول و آخر کی روایات کا مضمون کیا ہے۔

**دھوکا** آیت تبلیغ کے متعلق حائری صاحب بڑے زور سے دعویٰ کرتے ہیں کہ حضرت علی کا نام اس میں تھا۔ اصل آیت یوں تھی یا ایہا الرسول بلغ ما انزل الیک من ربک ان علیا مولی المؤمنین

---

لہ ترجمہ اے رسول اس مضمون کی تبلیغ کر دیجئے جو آپ کی طرف پروردگار کی جانب سے اتارا گیا کہ علی تمام ایمان والوں کے مولیٰ ہیں اور اگر تم نے اسکی تبلیغ نہ کی تو خدا کی رسالت کی تم نے تبلیغ نہ کی اور اللہ تم کو لوگوں سے بچائے گا۔ اصل آیت کا مطلب تو تمام ہے کہ اے نبی جو شریعت کے احکام آپ پر نازل ہوئے ہیں ان سب کی تبلیغ (حجۃ الوداع کے موقع پر جبکہ آنا بڑا مجمع ہوگا کہ اب تک کبھی نہیں ہوا اچھی طرح) کر دیجئے ورنہ تبلیغ رسالت کا فرض ادا نہ ہوگا اور خدا آپ کو دشمنوں سے محفوظ رکھے گا مگر حضرت علی کا نام جس نے اس آیت کے ساتھ تصنیف کیا اس نے صرف علی کے مولیٰ ہونے کی تبلیغ آیت میں رکھی علاوہ ازیں آیت کا مطلب بھی نہایت رکیک اور عقل و نقل دونوں کے خلاف ہو گیا بشارت عنقریب یعنی ماہ آئندہ سے النجم میں تفسیر آیات کا سلسلہ شروع ہونے والا ہے جس میں فریقین کے استدلال کی تمام آیتیں آجائیں گی ہر آیت کے متعلق ایک رسالہ مستقل ہوا کرے گا انشاء اللہ تعالیٰ اور پہلا نمبر آیت تبلیغ کی تفسیر بھی اسی میں ہوگی حق تعالیٰ اس ارادہ کو پورا کرنے آمین ۱۲

وان لم تفعل فما بلغت رسالته واللہ یعصمک من الناس حائری صاحب فرماتے ہیں کہ یہ جملہ آیت سے نکال دیا گیا آیت کی تحریف ہوگئی اور آپ نے ایک روایت بلا سند درمنثور سے نقل کی ہے کہ حضرت ابن مسعود کہتے ہیں ہم اس آیت کو زمانہ رسول میں اسی طرح پڑھتے تھے یہ روایت نقل کرکے حائری صاحب فرماتے ہیں ابن مسعود سنیوں کے نزدیک راوی ثقہ اور علامہ جلال الدین بھی سنیوں کا مسلم امام اور مصنف معتمد علیہ اور درمنثور بھی ان کے یہاں معتبر[1] اور مشہور تفسیر ہے۔

ایک[2] لطیفہ حائری صاحب نے اسی سلسلہ میں یہ بھی لکھا ہے کہ مسلمات[3] اہلسنت کے یہ ثابت ہے کہ آیت حجۃ الوداع کے موقع پر بمقام غدیر خم نازل ہوئی اور باتفاق جمیع امت پیغمبر نے وہیں اسی وقت تبلیغ ولایت علی کر دی۔ حائری صاحب نے بڑے فخر کے ساتھ یہ بھی لکھا ہے کہ اس مبحث یعنی حضرت علی کی خیالی خلافت بلافصل ثابت کرنے کے لئے ایک رسالہ آپ نے لکھا ہے جس کا نام موعظہ غدیر ہے۔

جواب ان سب خرافات کا نصیحۃ الشیعہ[4] جلد سوم میں اٹھائیس سال ہوئے شائع ہو چکا ہے جس کا جواب الجواب نہ آج تک ہوا نہ آئندہ ہوگا مگر ع بے حیا باش ہر چہ خواہی گو“

---

لہ یہ دونوں لفظیں خالص فریب ہیں تمام اہل علم جانتے ہیں کہ درمنثور نہ معتبر ہے نہ مشہور یہ کتاب محض جمیع روایات کے لئے ہے تنقید بالکل نہیں بعض علماء نے لکھا ہے کہ اسی سبب سے اس کا نام درمنثور ہوا نہ درمنظوم۔ اب حائری صاحب اچھی طرح سن لیں مسلمانوں کے یہاں حقیقی طور پر معتبر صرف ایک کتاب ہے جس کا پیارا نام قرآن مجید ہے اس کے سوا کوئی کتاب ایسی نہیں جس کا ہر حرف واجب التسلیم ہو کتب احادیث میں سب سے اعلیٰ پایہ بخاری و مسلم کا ہے مگر علت معنویہ کی جانچ ان میں بھی ہوئی ہے۔ حدیث کی صحت و سقم جانچنے کے لئے بیسیوں فنون ہمارے یہاں مدون ہیں مگر وہ شخص ان باتوں کو کیا سمجھے جس کے مذہب کی بنا طلسم ہوشربا کی حکایت پر ہو۔[2] بالکل غلط اور جھوٹ ہے دیکھو نصیحۃ الشیعہ ۱۲

[3] ہرگز جمیع امت کا اس پر اتفاق نہیں بلکہ جمیع امت کا اتفاق اس کے خلاف پر ہے ولایت علی یعنی خلافت بلافصل کی کبھی تبلیغ خدا کے رسول نے نہیں کی یہ افترا ابن سبا کا ہے ۱۲ [4] نصیحۃ الشیعہ جلد سوم میں یہ بحث صفحہ ۰۰ سے شروع ہو کر صفحہ ۰۰ پر ختم ہوئی ہے دونوں باتیں نہایت عمدہ دلائل قطعیہ سے ثابت کی ہیں اول یہ کہ یہ آیت ہرگز غدیر خم کے روز نازل نہیں ہوئی بلکہ غدیر خم کے واقعہ سے بہت پہلے رات کے وقت نازل ہو چکی تھی اور مزید لطف یہ کہ شیعہ کی کتب معتبرہ تفسیر قمی و اصول کافی سے بھی ثابت کر دیا ہے کہ یہ آیت غدیر خم سے قبل روز پہلے نازل ہو چکی تھی دوم یہ کہ حضرت ابن مسعود پر محض افترا ہے کہ انھوں نے آیت میں حضرت علی کا نام پڑھا اور کہا کہ یہ آیت زمانہ رسول میں اسی طرح پڑھی جاتی تھی یہ روایت بالکل مجروح ہے اسکی پوری سند بھی معلوم نہیں اور جتنی سند کا پتہ چلا ہے اس میں ابو بکر عیاش ایک ضعیف الحافظہ کثیر الغلط و وہمی شخص ہے اور دوسرا شخص عاصم ہے اور معلوم نہیں کون عاصم ہے بعض عاصم نام کے راوی کذاب ہیں اور اس نام کے جتنے راوی ہیں حافظہ سب کا خراب ہے غرضیکہ نہایت مدلل طریقہ سے انھوں نے دونوں باتیں ثابت کر دی ہیں انشاء اللہ تعالیٰ سلسلہ تفسیر میں اس آیت کی بحث میں یہ سب مضامین مفصل بیان ہوں گے ۱۲

**یازدھم** آیت رجم کی بابت بھی حائری صاحب کا دعویٰ ہے کہ تحریف کر دی گئی اور اسی درمنثور سے دو روایتیں اور ایک روایت اتقان سے نقل کی ہے۔

جواب اس کا مع شئی زائد النجم کے مناظرہ حصۂ اول میں شائع ہو چکا ہے۔

**دوازدھم** حائری صاحب نے یہ بھی دعویٰ کیا ہے کہ آیت صلوا علیہ وسلموا تسلیما کے بعد یہ عبارت بھی تھی وعلی الذین یصلون الصفوف الاولی اور اس کے ثبوت میں اتقان اور درمنثور سے ایک روایت نقل کی ہے اور اس پر یہ حاشیہ چڑھایا ہے کہ یہ عبارت حضرت عثمان نے نکال ڈالی۔

جواب یہ ہے کہ اول تو اس روایت کی صحت مسلّم نہیں بالفرض صحیح ہو تو اس کا نتیجہ صرف اس قدر ہے کہ یہ عبارت منسوخ ہو گئی تھی مگر جس طرح اور بعض منسوخ التلاوۃ آیتیں یا تفسیری الفاظ یادداشت کے لیے بعض مصاحف میں لکھے ہوئے تھے۔ اسی طرح حضرت عائشہ کے مصحف میں یہ عبارت لکھی ہوئی تھی، حضرت عثمانؓ کے وقت میں جب یہ انتظام ہوا کہ مصحف میں خالص قرآن غیر منسوخ التلاوۃ لکھا جائے تو یہ عبارت خارج کر دی گئی۔

**سیزدھم** حائری صاحب نے یہ بھی دعویٰ کیا ہے لو ان ابن آدم الخ بھی قرآن سے نکال ڈالا گیا اور ایک روایت اتقان سے نقل کی ہے اس کے بعد حسب عادت بہت تبجح کے ساتھ لکھا ہے کہ سنی تحریف قرآن کے قائل ہیں اس بیچارہ کو روایت کرنے اور قائل ہونے میں کچھ امتیاز نہیں اور لطف یہ کہ یہ روایت بھی تحریف کی نہیں بلکہ نسخ کی ہے جیسا کہ مناظرہ حصۂ اول میں اس کو اچھی طرح

ف۱ خلاصہ اس جواب کا یہ ہے کہ اس آیت کا منسوخ التلاوۃ و باقی الحکم ہونا فریقین کو مسلم ہے چنانچہ صفحہ ۳۰ میں تفسیر مجمع البیان شیعہ سے نقل ہو چکا ہے اور حضرت عمر اس آیت کی کتابت مصحف کے حاشیہ یا آخر میں بغرض یادداشت کرنے کو کہا چاہتے تھے نہ قرآن کے اندر جیسا کہ مسند امام احمد کی روایت میں فی ناحیۃ من المصحف کی لفظ ہے اور علامہ بدر عینی کی کتاب ناسخ و منسوخ میں علی حاشیۃ المصحف کی لفظ ہے جس و تنا ہی مطلب روایت کا ہے تحریف سے اس کو کوئی تعلق نہیں۔ حائری صاحب نے درمنثور کی روایت کے ترجمہ میں یہاں بھی قابل شرم خیانت کی ہے گر اب کہاں تک نقل دیا جائے ۱۲ ف۲ اس عبارت کو ملا کر آیت کا ترجمہ یہ ہوا کہ اے مسلمانو انھیں پر صلوٰۃ و سلام بھیجو جو (جہاد کی یا نماز کی) صف اول میں ہوتے ہیں ۱۲ ف۳ صحت مسلم نہ ہونے کی وجہ وہی ہے کہ سند غیر مذکور، راوی نامعلوم، پھر ایک جماعت محدثین ان تمام روایات کی منکر جیسا کہ سابقاً اتقان سے نقل ہو چکا ۱۲ ف۴ خلاصہ اس کا یہ ہے کہ اس روایت میں بھی کوئی لفظ ایسا نہیں ہے جس سے تحریف معلوم ہو بلکہ یہ روایت بھی نسخ سے تعلق رکھتی ہے۔ اتقان کی اسی سنیا لیسویں نوع میں جس سے حائری صاحب نے یہ روایت نقل کی ایک دوسری روایت حضرت ابو موسیٰ اشعری سے منقول ہے جس میں صاف یہ لفظ موجود ہے کہ ثم رفعت یعنی پھر یہ آیتیں اٹھا لی گئیں مگر حائری صاحب نے از راہ خیانت اس روایت کا پتہ بھی نہ دیا اور لطف یہ کہ اس روایت کو آپ کے علمائے شیعہ نے بھی نسخ سے متعلق مانا ہے دیکھو صفحہ [illegible] مجمع البیان شیعہ کی عبارت حائری صاحب کی دیانتیں جو یہاں غلط ترجمے یا دیگر خیانات دکھائی ہیں جس قدر ان کا رد کیا جائے بے انداز ہیں افسوس ان حالات پر سلطان الواعظین صدر المفسرین وغیرہ کے خطابات ۱۲

ثابت کیا جا چکا ہے۔

**چہاردھم** تفسیر اتقان سے یہ روایت نقل کی ہے کہ حضرت عمر نے عبدالرحمٰن ابن عوف سے پوچھا کہ ان جاھدوا کما جاھدتم اول مرۃ نازل ہوئی تھی مگر اب ہم اس کو نہیں پاتے عبدالرحمٰن بن عوف نے کہا جو حصہ قرآن کا ساقط کیا گیا اسی کے ساتھ یہ آیت بھی ساقط کر دی گئی۔ ساقط کرنے کا ترجمہ حائری صاحب نے نکال ڈالنا کیا ہے حالانکہ یہ غلط ہے۔

**جواب** یہ ہے کہ یہ روایت بھی نسخ تلاوت سے تعلق رکھتی ہے جیسا کہ ساقط کی گئی کا لفظ صاف بتا رہا ہے علاوہ اس کے حضرت عمر کا عبدالرحمٰن بن عوف سے پوچھنا بھی روشن دلیل ہے کہ تحریف مراد ہوتی تو حضرت عمر بے خبر کیسے ہوتے حضرت عمر سے پہلے حضرت صدیق ہی کی خلافت تھی اور جو کچھ ہوتا تھا حضرت عمر کے مشورہ سے ہوتا تھا پھر یہ روایت بھی بوجوہ مذکورہ بالا ناقابل اعتبار ہے۔

**پانزدھم** اتقان سے ایک روایت نقل کی ہے کہ مسلمہ بن مخلد انصاری نے یہ عبارت پڑھی ان الذین امنوا وھاجروا فی سبیل اللہ باموالھم وانفسھم الا ابشروا انتم المفلحون والذین اووھم ونصروھم وجادلوا عنھم القوم الذین غضب اللہ علیھم اولئک لا تعلم نفس ما اخفی لھم من قرۃ اعین جزاء بما کانوا یعملون اور کہا کہ یہ دو آیتیں قرآن کی تھیں مصحف میں نہیں لکھی گئیں۔

**جواب** یہ ہے کہ یہ روایت بھی اگر صحیح مان لی جائے تو حائری صاحب کے مفید مطلب نہیں مصحف میں لکھا جانا دلیل تحریف کیسے بن سکتا ہے جب کہ یہ بات قطعی طور پر ثابت ہے کہ منسوخ التلاوۃ آیتیں مصحف میں نہیں لکھی گئیں ہاں اس کے ساتھ حائری صاحب اس کا منسوخ نہ ہونا بھی اگر ثابت[۱] کر دیتے تو البتہ ایک بات تھی۔

**شانزدھم ھفدھم؟** حائری صاحب نے مولوی حامد حسین وغیرہ کی تقلید

[۱] حائری صاحب تو بے وقوفوں کو دھوکا دیکر منسوخ نہ ہونا پہلے ثابت کر چکے ہیں جہاں آپ نے نسخ کی تعریف اور اسکے شرائط بیان کئے ہیں جسکو ہم اوپر بیان کر چکے ہیں ۱۲

# ڈھونڈ ڈھونڈھ کر کے قرآن شریف کی چار آیتوں کا قواعد عربیت کے لحاظ سے غلط ہونا بھی بیان فرمایا ہے اور تین روایتیں درمنثور سے ایک تفسیر کبیر سے ایک معالم التنزیل

قرآن شریف کی آیتوں میں نحوی غلطی نکالکر حائری صاحب نے اپنے علم کا راز فاش کر دیا معلوم ہوگیا کہ حائری صاحب نے نحو کی کتابیں بھی نہیں پڑھیں شعرائے عرب کا کلام بھی نہیں پڑھا تفسیریں بھی نہیں دیکھیں اور عقل سے بھی ایسے بے بہرہ ہیں کہ اتنا بھی نہ سمجھے کہ نحویان ان کے قرآن کلام خداوند یہی صحابہ کا کلام ہی صحابہ بھی تو عرب خالص تھے ان کے کلام میں نحوی غلطی ناممکن بلکہ زیادہ سے زیادہ نحو کا قاعدہ ان کی کلام کی تحقیق لغت سے غلط ہو سکتا ہے حائری صاحب کے شاگرد مرزا احمد علی نے بھی اپنے رسالۂ انصاف میں قرآن کی آیتوں کو غلط کہکر یہ دعویٰ کیا ہے کہ ایسا کلام تو میں بھی کہہ سکتا ہوں نعوذ باللہ من ھذیانا نعوذ کفر یا تھو۔ اب سنیئے وہ چار آیتیں کون ہیں اور ان میں غلطی کیا بیان کی جاتی ہے اور جواب اس کا کیا ہے حائری صاحب نے چونکہ تقلیداً یہ مضمون لکھا ہے لہذا وہ خود نہیں سمجھ سکے اور نہ بیان کر سکے کہ غلطی کیا ہے اب میں اسکو صاف کئے دیتا ہوں پہلی آیت سورۂ مائدہ کی یہ ہے ان الذین امنوا والذین ھادوا والصابئون والنصاریٰ غلطی یہ کہی جاتی ہے کہ الصابئون معطوف ہے ان کے اسم پر اور ان کے اسم پر نصب ہوتا ہے لہذا الصابئین ہونا چاہیئے جواب یہ ہے کہ الصابئون ان کے اسم پر معطوف نہیں ہے بلکہ مبتدا ہے خبر اس کی محذوف ہے لہذا الصابئون ہی ہونا چاہیئے تفسیر کشاف جلد اول صفحہ ۲۲۲ میں ہے والصابئون رفع علی الابتداء وخبرہ محذوف و النیۃ بہ التاخیر عما فی خبر ان من اسمھا وخبرھا کانہ قیل ان الذین امنوا والذین ھادوا والنصاریٰ حکمھم والصابئون کذلک وانشد سیبویہ شاھدا لہ والا فاعلموا انا وانتم بغاۃ ما بقینا فی شقاق ای فاعلموا ان بغاۃ وانتم کذلک کشاف کا پورا صفحہ تقریباً اسی بحث میں ہے دوسری آیت سورۂ نساء میں ہے لکن الراسخون فی العلم منھم والمؤمنون یؤمنون بما انزل الیک وما انزل من قبلک والمقیمین الصلوٰۃ والمؤتون الزکوٰۃ غلطی یہ بتائی جاتی ہے کہ والمقیمین محل رفع میں ہے لہذا والمقیمون ہونا چاہیئے تھا جواب یہ ہے والمقیمین محل رفع میں نہیں ہے بلکہ بنا بر مدح منصوب ہے۔ علامہ زمخشری جو حرفن کے امام ہیں لکھتے ہیں والمقیمین نصب علی المدح لبیان فضل الصلوٰۃ وھو باب واسع وقد کسرہ سیبویہ علی امثلۃ وشواھد ولا یلتفت الی ما زعموا من وقوعہ لحنا فی خط المصحف وربما التفت الیہ من لم ینظر فی الکتاب ولم یعرف مذاھب العرب وما لھم فی النصب علی الاختصاص من الافتنان وغبی علیہ ان السابقین الاولین الذین مثلھم فی التوراۃ ومثلھم فی الانجیل کانوا ابعد ھمۃ فی الغیرۃ علی الاسلام وذب المطاعن عنہ ان یترکوا فی کتاب اللہ ثلمۃ لیسدھا من بعدھم وخرقا یرفوہ من یلحق بھم دیکھو علامہ نے کیسا جاہل وغبی اور بے عقل بنایا ہے ان لوگوں کو جو اس آیت کو بقاعدہ نحو غلط کہتے ہیں اور قرآن میں غلطی ہونیکو کس طرح ناممکن کہا ہے تیسری آیت سورۂ طٰہٰ میں ہے ان ھذان لساحران غلطی یہ کہی جاتی ہے کہ ھذان اسم ان کا ہے اس کو نصب ہونا چاہیئے یعنی ھذین ہونا چاہیئے۔ حائری صاحب کو یہ خبر نہیں کہ قرآن شریف میں یہ آیت ہے کس طرح ہماری قرارت میں ان نہیں ہے بلکہ ان بسکون نون البتہ ایک دوسری قرارت میں ہے تو اس کا جواب یہ ہے کہ یہ بالکل صحیح ہے ان کا اسم جب تثنیہ ہو تو اس کو الف کے ساتھ بھی اعراب دیتے ہیں تفسیر کبیر دیکھو کتنے اشعار عرب نقل کئے ہیں۔ فراء کا قول ہے کہ وذلک وان کان قلیلا قیس؛

سے نقل کی ہے جواب اسکا مناظرہ حصہ دوم میں دیا دیا جاچکا کہ اعدائے قرآن ابتک عالم خاموشی میں ہیں ہاں حائری صاحب نے اس مقام پر بھی حسب عادت دو کمال اور کیے ہیں ایک یہ کہ تفسیر کبیر کی عبارت نقل کرنے میں خیانت[1] کی دوسرے یہ کہ بالکل جھوٹ لکھ دیا کہ امام رازی نے کبیر میں اور امام بغوی نے معالم میں ان آیتوں کا غلط ہونا تسلیم کر لیا[2] اگر حائری صاحب معالم میں یہ مضمون دکھا دیں تو جس قدر انعام مانگیں دیا جائے گا نعوذ باللہ من شرور الانفس ۔

**لطیفہ** دعائے قنوت کے متعلق تو خاص قسم کی دلیری حائری صاحب نے کی ہے فرماتے ہیں تفسیر اتقان میں امام سیوطی اور کتاب ناسخ والمنسوخ میں حسین بن منادی نے لکھا ہے وما رفع رسمه من القرآن ولم يرفع من القلوب حفظه سورتا القنوت في الوتر وتسمى سورتي الخلع والحفد

---

حاشیہ گذشتہ چوتھی آیت سورہ منافقون میں ہے فاصدق واکن غلطی یہ بتائی جاتی ہے کہ اکن محل نصب میں ہے اکون ہونا چاہئے تھا جواب یہ ہے کہ معترض نے علم نحو نہیں پڑھا عطف کبھی لفظ پر ہوتا ہے کبھی محل پر ہوتا ہے یہاں محل پر عطف ہے اور محل جزم ہے لہذا اکن بالکل صحیح ہے تفسیر کبیر میں ہے والجزم على موضع الفاء وانشد سيبويه ابياتا كثيرة في الحمل على الموضع فهما فلسنا بالجبال ولا الحديدا x فنصب الحديد عطفا على المحل اب رہا یہ کہ جو اقوال بعض صحابہ کے ان آیات کے غلط ہونے کے متعلق نقل کیے ہیں وہ اقوال جعلی ہیں بڑے بڑے محدثین و مفسرین نے ان روایات کو جعلی مانا ہے چنانچہ علامہ سیوطی نے بھی ان روایات کے خلاف عقل و نقل ہونے کی تصریح اتقان میں کی ہے ۔ مناظرہ حصہ دوم میں ہم نے وہ اقوال نقل کیے ہیں اور تفسیر کبیر کی عبارت آئندہ حاشیہ میں نقل ہو گی ۱۲ حاشیہ صفحہ ہذا[1] تفسیر کبیر میں حائری صاحب کی منقولہ روایت کے بعد ہی متصل اس کا رد بھی موجود ہے حائری صاحب نے روایت تو نقل کر دی مگر اس کا رد نقل کیا یہ تو خیانت ہوئی اور امام رازی کو تسلیم کرنے والا اس روایت کا بتایا یہ جھوٹ ہوا امام رازی نے تفسیر کبیر میں اس روایت کا غلط ہونا بہت دلائل کے ساتھ بیان کیا ہے اور اسکے بعد لکھا ہے کہ ان المسلمين اجمعوا على ان ما بين الدفتين كلام الله تعالى وكلام الله تعالى لا يجوز ان يكون لحنا وغلطا فثبت فساد ما نقل عن عثمان وعائشة رضي الله عنهما ان فيه لحنا وغلطا وثالثها قال ابن الانباري ان الصحابة هم الائمة والقدوة فلو وجدوا في المصحف لحنا لما فوضوا اصلاحه الى غيرهم من بعدهم یعنی مسلمانوں کا اس پر اجماع ہے کہ دو دفتیوں کے درمیان میں جو کچھ ہے وہ اللہ تعالیٰ کا کلام ہے اور اللہ تعالیٰ کے کلام میں غلطی ناممکن ہے پس ثابت ہو گیا کہ حضرت عثمان و حضرت عائشہ رضی اللہ عنہما سے جو روایت منقول ہے وہ غلط ہے تیسری بات یہ ہے کہ ابن انباری نے کہا کہ صحابہ تو عام امت کے پیشوا اور مقتدا ہیں اگر وہ مصحف میں کوئی غلطی دیکھتے تو ہرگز اسکی اصلاح اپنے پیچھے والوں کے سپرد نہ کرتے ۔ اسکے بعد امام موصوف نے نحو سے ان الفاظ قرآنی کا صحیح ہونا نقل کیا ہے اور شہادت میں اشعار عرب پیش کیے ہیں ۱۲ [2] بلکہ معالم کے دیکھنے سے صاف ظاہر ہے کہ امام بغوی بھی اس روایت کو صحیح نہیں سمجھتے ۔ اول تو مجہول کے صیغہ مجہول کے ساتھ اس روایت کو نقل کیا ہے اور صیغہ مجہول اکثر تضعیف کیلئے آتا ہے دوم اس روایت کے بعد لکھا ہے وعامة الصحابة واهل العلم على انه صحيح یعنی اکثر صحابہ اور تمام اہل علم کا قول یہ ہے کہ یہ الفاظ صحیح ہیں ۱۲ [3] یہ حائری صاحب کی عربی دانی ہے کہ ناسخ پر الف لام نہیں لائے ۱۲

انتہی یعنی منجملہ ان سورتوں اور آیتوں کے جن کے نقوش قرآن سے اٹھا لیے گئے ہیں لیکن ان کی یاد دونوں سے نہیں گئی وہ دو سورتیں ہیں جو قنوت وتر میں پڑھے جاتے تھے اور سورۃ الخلع و سورہ الحفد کے نام سے یاد کیے جاتے تھے مگر اس وقت حضرت عثمان کے جمع کیے ہوئے قرآن میں ان کا نشان تک نہیں پایا جاتا خالص دلیری یہ ہے کہ خود ہی کتاب ناسخ و منسوخ سے نقل کرتے ہیں پھر جو عبارت نقل کرتے ہیں اس میں دفع دسمعہ من القران موجود ہے پھر ترجمہ میں بھی خود لکھتے ہیں کہ نقوش قرآن سے اٹھا لیے گئے باوجود ان سب باتوں کے جو نسخ تلاوت کی واضح تصریحات ہیں تحریف کہہ رہے ہیں۔

ع چہ دلاور است دزدے کہ بکف چراغ دارد

**نسبت دیکھو دبستان المذاہب** مصنفہ مرزا محمد محسن کشمیری نے شیعوں کی تصنیف کی ہوئی سورہ نورین نقل کی ہے اور بہت خوش ہو کر لکھا ہے کہ یہ مکمل سورہ قرآن سے نکال دی گئی اس میں کئی جگہ علی علیہ السلام کا نام ہے۔

جواب اس کا انجمن دائرۃ الاصلاح لاہور کی طرف سے شائع ہو چکا لیکن اتنا میں بھی کہوں گا کہ عداوت قرآن نے حائری صاحب کو ایسا مخبوط کر دیا ہے کہ وہ طلسم ہوشربا سے استدلال کریں تو کچھ تعجب نہیں۔

نمبر ہفتم کے آخر میں حائری صاحب نے از روئے ترتیب بھی قرآن شریف کے محرف ہونے کا دعویٰ کیا ہے اور چار پانچ سورتوں کے متعلق تفسیر کبیر و در منثور سے نقل کیا ہے کہ مکی سورتوں میں کچھ آیتیں مدنی اور مدنی سورتوں میں کچھ آیتیں مکی ہیں اور حسب عادت جیسی جا بجا ترجمہ میں خیانت اور جاہلانہ تمسخر بھی کیا ہے اور فریب بھی کیا ہے اور لکھا ہے کہ "جس طرح ترتیب وار آیتیں نازل ہوئی تھیں اسی طرح جمع بھی کیا جانا چاہیے تھا مگر قربان جائیے خلیفۃ المسلمین حضرت عثمان کی اس جدت کے کہ وہ خلاف تنزیل آیات کو ترتیب دیکر قرآن جمع کر گئے"۔ الیٰ اخر ما تقوہ بکلمات سخیفۃ منحرفۃ۔

---

سلہ اللہ اکبر حائری صاحب اس بے خبری پر رد اہل سنت کرنے بیٹھے ہیں۔ حضرت یہ دونوں سورتیں دعائے قنوت میں اب بھی پڑھے جاتے ہیں سو اسکے یہ جملہ حائری صاحب نے اپنی طرف سے بڑھایا ہے اور بلا قید ذرا بڑھایا ہے، کیا یہ دغا و فریب نہیں ہے۔ حائری صاحب نے بکثرت یہ کاروائی کی ہے ۱۲

# الجواب بعون الملک الوہاب

ترتیب قرآن کے مسئلہ کو ذرا مفصل لکھا جاتا ہے کیوں کہ جاہلوں کو طرح طرح دھوکے دے کر ان کا ایمان برباد کیا جاتا ہے۔ کہا جاتا ہے دیکھو خرابی ترتیب تو تمہاری کتابوں سے بھی ثابت ہے سورۂ اقرا سب سے پہلے نازل ہوئی تھی آج دیکھو آخری پارہ میں ہے حالانکہ یہ محض فریب ہے خرابی ترتیب کا یہ مطلب نہیں کہ نزول کے خلاف ہو جائے بلکہ خرابی ترتیب یہ ہے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی تلاوت یا آپ کی ترتیب و تعلیم کے خلاف ہو جائے[1]۔

**پس واضح ہو کہ** قرآن شریف میں ترتیب کے چار مدارج ہیں **اول** سورتوں کی ترتیب کہ پہلے سورۂ فاتحہ ہے پھر سورۂ بقر پھر آل عمران الی آخرہ **دوم** آیتوں کی ترتیب یعنی سورتوں کے اندر جو آیتیں ہیں ان کی تقدیم و تاخیر مثلاً سورۂ فاتحہ میں پہلے الرحمن الرحیم ہے اس کے بعد ملک یوم الدین ہے ممکن ہے اس کے برعکس یوں ہو ملک یوم الدین الرحمن الرحیم **سوم** کلمات کی ترتیب یعنی آیتوں کے اندر جو الفاظ ہیں ان کی تقدیم و تاخیر مثلاً سورۂ فاتحہ میں الحمد للہ ہے یا للہ الحمد **چہارم** حروف کی ترتیب یعنی کلمات کے اندر جو حروف ہیں ان کی تقدیم و تاخیر مثلاً سورہ فاتحہ میں الحمد ہے یا المدح للہ حمد و مدح میں صرف حروف کی ترتیب کا فرق ہے۔

**شیعہ** قرآن شریف کو چاروں قسم کی خرابی ترتیب سے ملوث کہتے ہیں پہلی تینوں قسم کی خرابی ترتیب کی تصریح صفحہ ؟ پر فصل الخطاب سے نقل کی جاچکی ہے کہ د ھو مخالف لھذا القران الموجود من حیث التالیف و ترتیب السور و الآیات بل الکلمات ایضا یعنی حضرت علی کا جمع کیا ہوا قرآن سورتوں اور آیتوں بلکہ لفظوں کی تالیف و ترتیب کے لحاظ سے بھی اس قرآن موجود کے خلاف ہے چوتھی قسم کی خرابی ترتیب کو بھی اسی پر قیاس کرنا چاہیئے۔

**اہلسنت کا متفقہ عقیدہ** ہے کہ قرآن شریف ہر قسم کی تحریف سے پاک ہے اس کی

---

[1] یہ بات کچھ قرآن شریف کے ساتھ مخصوص نہیں بلکہ ہر کتاب کی خرابی ترتیب کا مطلب یہی ہوتا ہے کہ اس کتاب کے مصنف کی ترتیب یا مرضی کے خلاف ہو جائے ترتیب تصنیف اور چیز ہے اور ترتیب جمع اور چیز۔ کبھی دونوں ترتیبیں متحد ہو جاتی ہیں کبھی نہیں ۱۲۔

ترتیب بھی محرف نہیں ہے۔ جو اس کو کسی قسم کی تحریف سے ملوث کہتا ہے وہ خود اپنی زبان اور دل و دماغ کو کفر کی نجاست سے ملوث کرتا ہے۔

آخری تینوں قسم کی ترتیب کے متعلق تو سب کا اجماع[1] ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کی دی ہوئی ہیں ایک قول یا ایک روایت بھی اس کے خلاف نہیں۔ قسم اول یعنی سورتوں کی ترتیب کے متعلق البتہ کچھ اختلاف ہے بعض کہتے ہیں صحابہ نے دی اور بعض کہتے ہیں یہ ترتیب بھی حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم کی دی ہوئی ہے۔ محققین اسی طرف ہیں۔ اگر درحقیقت یہ ترتیب رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی دی ہوئی نہ ہو تب بھی کچھ خرابی نہیں لازم آتی مقصود متکلم نہیں بدلتا کیونکہ ہر سورت جداگانہ مستقل چیز ہے پہلے آل عمران ہوتی تو، اور اب پہلے سورہ بقر ہے تو، پہلے قل اعوذ برب الناس ہوتی تو، اور اب پہلے قل اعوذ برب الفلق ہے تو مقصود کلام میں کیا فرق آسکتا ہے۔

مگر تحقیق یہ ہے کہ یہ اختلاف محض نزاع[2] لفظی ہے جو لوگ کہتے ہیں رسول خدا صلی اللہ علیہ

---

[1] علامہ سیوطی اتقان کی اٹھارویں نوع میں لکھتے ہیں الاجماع والنصوص المتوافقة على ان ترتيب الآيات توقيفي لا شبهة في ذلك اما الاجماع فنقله غير واحد منهم الزركشي في البرهان وابو جعفر بن الزبير في مناسباته وعبارته ترتيب الآيات في سورها واقع بتوقيفه صلى الله عليه وسلم وامره من غير خلاف في ذلك بين المسلمين انتهى وسيأتي من نصوص العلماء ما يدل عليه اس کے بعد ایک ذخیرہ روایات صحیحہ کا اس کی شہادت میں پیش کر کے لکھا ہے فبلغ ذلك مبلغ التواتر اس کے بعد لکھا ہے وقال القاضي ابو بكر ترتيب الآيات امر واجب وحكم لازم فقد كان جبرئيل يقول ضعوا آية كذا في موضع كذا وقال ايضا الذي نذهب اليه ان جميع القرآن الذي انزل الله وامر باثبات رسمه ولم ينسخه ولا رفع تلاوته بعد نزوله هو هذا الذي ما بين الدفتين الذي حواه مصحف عثمان وانه لم ينقص منه شيء ولا زيد فيه وان ترتيبه ونظمه ثابت على ما نظمه الله تعالى ورتبه عليه رسوله من آي السور لم يقدم من ذلك مؤخر ولا اخر منه مقدم وان الامة ضبطت عن النبي صلى الله عليه وسلم ترتيب آي كل سورة ومواضعها وعرفت مواقعها كما ضبطت عنه نفس القراءات وذات التلاوة پھر اس قسم کے بہت سے اقوال ائمہ کرام و علماء عظام کے نقل کیے ہیں مثل امام مالک و امام بغوی و ابن حصار وغیرہم کے جو قابل دید ہیں ابن الحصار کے قول کا آخری جملہ ہے وقد حصل اليقين من النقل المتواتر بهذا الترتيب من تلاوة رسول الله صلى الله عليه وسلم ومما اجمع الصحابة على وضعه هكذا في المصحف ۱۲

[2] اتقان کی اٹھارویں نوع میں ترتیب سور کے متعلق اختلاف نقل کر کے لکھا ہے قال الزركشي في البرهان والخلاف بين الفريقين لفظي لان القائل بالثاني (اي كون ترتيب السور غير توقيفي) يقول انه رمز اليهم ذلك لعلمهم باسباب نزوله ومواقع كلماته ولهذا قال مالك انما الفوا القرآن على ما كانوا يسمعون من النبي صلى الله عليه وسلم مع قوله بان ترتيب السور باجتهاد منهم فآل الخلاف الى انه هل ذلك بتوقيف قولي او بمجرد استناد فعلي بحيث بقي لهم فيه مجال للنظر ۱۲

وسلم نے ترتیب نہیں دی ان کا مطلب یہ ہے کہ آیتوں کی طرح آپ نے سورتوں کو ترتیب کے ساتھ نہیں لکھوایا اور جو لوگ کہتے ہیں کہ یہ ترتیب آپ کی دی ہوئی ہے ان کا مقصد یہ ہے کہ یہ ترتیب آپ کی تلاوت کے مطابق ہے۔

**الحاصل** اہل سنت کے نزدیک سورتوں کی ترتیب بھی منجانب اللہ ہے اور عقل سلیم اور واقعات فطریہ بھی اس کی شہادت دیتے ہیں **ھاں** یہ بات ضرور ہے کہ کلمات اور حروف کی ترتیب تو نزول ہی کے مطابق ہے اور آیتوں اور سورتوں کی ترتیب رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے بوحی الٰہی نزول کے خلاف دی ہے۔ تفسیر اتقان کی اٹھارویں نوع دیکھو جو خاص جمع و ترتیب قرآن کے متعلق ہے تو معلوم ہو کہ اہل سنت کا کیا عقیدہ ہے اور اس عقیدہ پر کیسے محکم دلائل قائم ہیں۔

**نمبر ہشتم** چند باتیں اس موعظۂ تحریف میں اور باقی رہ گئی ہیں ان کا مختصر حال بہ ترتیب عرض کیا جاتا ہے۔

**اول** حضرت عثمان پر قرآن جلانے کا الزام۔ یہ طعن ایک بڑا نامور طعن ہے جس کے ایسے نفیس اور شافی جوابات دیئے جاچکے کہ بے حیا مخالفین کو ان کی عمدگی کا اقرار کرنا پڑتا ہے علامہ ابن میثم بحرانی شرح نہج البلاغہ مطبوعہ ایران میں لکھتے ہیں وقد اجاب الناصرون لعثمان عن ھذہ الاحداث باجوبۃ مستحسنۃ وھی مذکورۃ فی المطولات یعنی عثمان کے طرفداروں نے ان اعتراضات کے عمدہ جوابات دیے ہیں جو بڑی کتابوں میں مذکور ہیں۔ کتاب نصیحۃ الشیعہ میں بھی اس طعن کا جواب جلد دوم صفحہ ۴۸ پر موجود ہے **النجم** میں بھی نہایت مبسوط و مفصل جواب دیا جاچکا[۱] ہے مگر شیعہ بڑے باحیا ہیں کہ ان عمدہ جوابات کو رد کئے بغیر پھر اسی اعتراض کو زبان پر لاتے ہیں۔

**دوم** ولید بن عبدالملک کا قرآن شریف پر تیر زنی کرنا تاریخ الخلفا سے نقل کیا ہے اور پھر خود ہی تاریخ الخلفا سے یہ عبارت نقل کی ہے ولحسن ولم یخف الانام اور خود ہی اس کا ترجمہ یہ کیا ہے کہ

---

[۱] منجملہ ان جوابات کے ایک یہ کہ اول تو روایت میں جو لفظ ہے محدثین کا اس میں اختلاف ہے کہ حرق ہے یا خرق بجائے حائے حطی کے خائے معجمہ جس کے معنی جلانے کے ہیں یا تخریق ... دوسرے جن کتابوں میں یہ واقعہ مذکور ہے انہیں میں یہ بھی ہے کہ بعض صحابہ نے یادداشت کے لئے تفسیری الفاظ یا منسوخ التلاوۃ آیتیں اپنے مصحف میں لکھ لی تھیں صرف ان کو جلایا گیا کیونکہ وہ مصحف رہ جاتے تو آئندہ نسلوں کے اشتباہ کا اندیشہ تھا پس حضرت عثمان نے قرآن نہیں جلایا بلکہ وہ جیسے جلائی جو ہمارے ایمان کے خلاف آمادہ ہوتی جزاہ اللہ تعالیٰ خیرا ۱۲

اس نے فسق کیا اور گناہوں سے نہ ڈرا اور اس کے بعد لکھا ہے کہ قرآن کو تیروں سے غربال کر دینے کے بعد سنیوں کے خلیفہ کا ایمان ویسے کا ویسا ہی رہا اور یہ بھی لکھا ہے کہ سیوطی نے یہ واقعہ تیر زنی کا مناقب ولید میں ذکر کیا ہے۔ جواب اس کا سوائے اس کے کیا دیا جائے کہ اللہ اس شخص کے حال پر رحم کرے سیوطی نہیں بلکہ کسی سنی نے بھی اس واقعہ کو مناقب ولید میں ذکر کیا ہو حائری صاحب دکھلا دیں ایک ہزار روپیہ انعام اسی وقت اس ناچیز سے لے لیں۔ نیز کسی نے یہی لکھا ہو کہ ولید کا ایمان اس واقعے کے بعد بھی ویسا ہی رہا اس کے دکھلا دینے پر بھی وہی انعام۔ غضب ہے کہ خود ہی فسق ولم یخف من الآثام نقل کریں اور پھر یہ لکھیں عداوت قرآن کریم نے بالکل مختل الحواس کر دیا۔ باقی رہا یہ کہ پھر ولید کو خلفاء میں کیوں شمار کیا تو یہ بات ہر شخص جانتا ہے کہ خلیفہ ظالم بھی ہوتا ہے عادل بھی۔ شیعہ سنی دونوں کی کتابوں سے یہ بات ثابت ہے پھر خلافت عادلہ کی بھی دو قسمیں ہیں۔ راشدہ جیسے خلفائے اربعہ کی خلافت، عادلہ جیسے حضرت معاویہ کی خلافت۔ راشدہ کی بھی دو قسمیں ہیں خاصہ جیسے شیخین کی خلافت، غیر خاصہ جیسے ختنین کی خلافت۔

سوم قرآن شریف کے خون یا پیشاب سے لکھنے کا الزام چند روز سے یہ اعتراض شیعوں نے نکالا ہے۔ اصل حقیقت یہ ہے کہ کسی کی نکسیر جاری ہو جائے اور کسی طرح نہ رکے تو ظاہر ہے کہ وہ مر جائیگا۔ اور سورۂ فاتحہ میں یہ تاثیر ہے کہ نکسیر کے خون سے نکسیر زدہ کی پیشانی پر لکھ دیا جائے تو وہ فوراً خون بند ہو جاتا ہے۔ ابوبکر اسکاف علمائے حنفیہ میں سے ایک شخص ہیں ان سے ایک شخص نے اس کا مسئلہ پوچھا انھوں نے فرمایا انسان کی جان بچانے کے لئے خون کیا پیشاب سے بھی لکھنا جائز ہے۔ فتاوی قاضی خان سے خود حائری صاحب نے یہ عبارت نقل کی ہے کہ فلا بیر قی دمہ ،، اور خود ہی اس کا ترجمہ یہ کیا ہے کہ "جس کی نکسیر چھوٹے اور خون نہ تھمے" اب بتائیے کیا اس پر کوئی عقلمند اعتراض کر سکتا ہے۔ انسان کی جان بچانا تو ایسا ضروری فرض ہے کہ اس کے لئے سور کا گوشت کھا لینا بلکہ کلمہ شرک کا زبان سے کہہ دینا قرآن کریم میں صراحۃً جائز کیا ہے۔ قولہ تعالیٰ الا من اکرہ وقلبہ مطمئن بالایمان[1] آیت کا خون سے لکھنا اگر توہین قرآن

---

[1] ترجمہ آیت کا یہ کہ جس شخص کا دل ایمان پر قائم ہو وہ بحالت اکراہ وجبر کلمۂ کفر و شرک زبان سے کہہ سکتا ہے شیعوں نے اس آیت سے تقیہ ثابت کرنا چاہا ہے۔ حالانکہ شیعوں کا تقیہ اس آیت سے ثابت نہیں ہو سکتا چنانچہ خاتمہ کتاب ہذا میں معلوم ہوگا ۱۲۔

ہے تو کلمہ شرک کا کہنا خدا کی توہین ہے مگر دیکھنا یہ ہے کہ نیت توہین کی ہے یا نہیں ظاہر ہے کہ جان بچانے کی نیت دونوں جگہ ہے فرق صرف اس قدر ہے کہ نکسیر والے معاملہ میں قرآن شریف کی عظمت و قوت تاثیر بھی ملحوظ ہے لہذا اس کا جواز تو بدرجہ اولی ہونا چاہیئے ایسی ضرورت کے وقت میں کسی چیز کی اجازت دینا اگر موجب طعن یا اس کے تمسخر کا ذریعہ بن سکتا ہے کہ خون اور پیشاب جیسی ناپاک چیز سے لکھنے کے جائز ہونیکا فتویٰ جو مذہب دے رہا ہو تو یقیناً یہ طعن و تمسخر قرآن کریم کے ساتھ ہوگا کیوں سور کا گوشت کھانے یا کلمہ شرک بکنے کی اجازت دی لاحول ولاقوۃ الا باللہ۔

پھر یہ بھی دیکھنے کی بات ہے کہ یہ فتویٰ تمام اہل سنت کیا معنی مذہب حنفیہ کا بھی نہیں ہے نہ امام اعظم کا قول ہے نہ انکے شاگردوں کا نہ تخریجات فقہا میں سے ہے صرف ابوبکر اسکاف کی ایک رائے ہے ابوبکر اسکاف علما میں سے ایک عالم ہیں ان کی رائے کو مذہب کہنا سخت فریب ہے۔

حائری صاحب ہر فن مولی ہیں تفسیر و حدیث و عربیت میں تو آپ کا کمال ظاہر ہو چکا اب فقہ میں بھی آپ نے دخل دیا اور فقہ بھی کون، امام اعظم کی فقہ جو ام الفقہ ہے۔

لقد قال ابن ادریس مقالا   صحیح النقل فی حکم لطیفہ
بان الناس فی الفقہ عیال   علی فقہ الامام ابی حنیفہ[1]

حضرت آپ کو خبر نہیں فقہ حنفی اور مذہب حنفیہ ان مسائل کو کہتے ہیں جو ظاہر الروایۃ میں مذکور ہوں یعنی امام اعظم کے شاگرد امام محمد کی ان چھ کتب میں جامع صغیر جامع کبیر سیر صغیر، سیر کبیر مبسوط، زیادات۔ خود امام محمد کی دوسری کتب میں مسائل بھی مذہب حنفی نہیں کہے جاتے بلکہ ان کو نوادر کے ساتھ تعبیر کرتے ہیں کیونکہ ان کتب کی روایات امام محمد سے متواتر نہیں اصل مذہب کے بعد تخریجات مشائخ کا رتبہ ہے۔ کسی ایک عالم کی رائے نہ کبھی مذہب میں شمار ہوئی نہ ہو سکتی ہے گو وہ رائے کیسی ہی بے عیب کیسی ہی مدلل اور واجب القبول کیوں نہ ہو۔

**چہارم** شیعہ چونکہ تحریف قرآن کے معتقد ہیں اور حائری صاحب جانتے ہیں کہ ان کے اس کہدینے سے کہ شیعہ تحریف کے قائل نہیں سوا اس کے کہ جھوٹ بولنے کا جو کچھ ثواب عظیم ان کے مذہب میں ملتا ہے وہ ان کے نامہ اعمال میں لکھ لیا جاتا ہے اور کچھ نتیجہ نہیں ہو سکتا۔ لہذا انہوں نے قرآن

---

[1] یہ اشعار در مختار میں حضرت عبداللہ بن مبارک امام المحدثین سے نقل کئے ہیں۔ ترجمہ: بتحقیق ابن ادریس یعنی امام شافعی نے فرمایا جسکی نقل ان سے صحیح ہے اور لطیف حکمت کی بات ہے کہ سب لوگ فقہ میں امام ابوحنیفہ کی فقہ کے تربیت یافتہ ہیں ۱۲۔

شریف میں جو فرمایا ہے کہ اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّکْرَ وَاِنَّا لَہٗ لَحٰفِظُوْنَ[1] اس آیت کا مطلب بیان کرنیکی ضرورت پیش آئی پھر سبحان اللہ کیا عمدہ مطلب بیان کیا ہے کہ ابن سبا یا زرارہ صاحب ہوتے تو قدر کرتے۔

صفحہ ۴۵ لغایت ۴۸ تک اس مطلب کو آپ نے لکھا ہے دو باتیں زیب رقم کی ہیں ایک یہ کہ مراد ذکر سے ذاتِ مبارک جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ہے خدا نے آپ کی حفاظت کا وعدہ کیا ہے نہ کہ قرآن کی حفاظت کا۔ ذکر سے رسول کے مراد ہونے پر آپ نے اس آیت سے استدلال کیا ہے[2] قَدْ اَنْزَلَ اللّٰہُ اِلَیْکُمْ ذِکْرًا رَّسُوْلًا یَّتْلُوْا عَلَیْکُمْ اٰیٰتِ اللّٰہِ مُبَیِّنٰتٍ حالانکہ اس آیت میں بھی ذکر سے مراد قرآن ہے اور رسولاً بغیر حرف عطف بقاعدہٗ تعداد آیا ہے۔ اہل عرب بولتے ہیں اشتریت الیوم داراً ابساطاً جاریۃً دیکھو مختصر معانی۔ غرضکہ ذکر سے مراد قطعاً قرآن مجید ہے اور منزل یا انزال کتاب ہی کے لئے ہو سکتا ہے، نبی و رسول کے لیے ارسال و بعث کی لفظ ہوتی ہے۔

دوسری بات یہ کہ اگر ذکر سے مراد قرآن ہی ہو تو بھی اس قرآن کی حفاظت مراد نہیں بلکہ اس قرآن کی حفاظت مراد ہے جو لوح محفوظ میں ہے حائری صاحب سے کہنا چاہیئے کہ حضرت نزلنا کے بعد حفاظت کا وعدہ ہے جو صاف دلیل اس کی ہے کہ قرآن منزل کی حفاظت کا وعدہ ہے۔ پھر لوح محفوظ کی حفاظت کے وعدے سے فائدہ کیا لوح محفوظ میں تحریف ہو سکنے کا شبہ کس کو ہو سکتا ہے۔ پھر لوح محفوظ میں تو تورات و انجیل بھی محفوظ ہے قرآن کی تخصیص کیا حائری صاحب نے یہاں اپنے امام غائب کے قرآن کا ذکر نہ کیا دوسرے شیعہ تو یہی کہتے ہیں کہ خدا نے وعدہ اسی غار والے قرآن کی حفاظت کا کیا ہے شیعوں کے امام المناظرین مولوی حامد حسین استقصاء الافحام جلد اول صفحہ ۴۶ میں لکھتے ہیں

"دراصل قرآن کما انزل نزد حافظان شریعت موجود ست۔"

ایڈیٹر ان الشمس نے بھی آیت مذکورہ کا یہی مطلب بیان کر کے وعدہ حفاظت قرآن سے انکار کیا تھا اور غالباً حائری صاحب نے انھیں سے یہ مضمون لیا ہے اس کا جواب النجم کے مناظرہ حصہ دوم

---

[1] ترجمہ بہ تحقیق ہم نے نازل کیا ہے اس نصیحت یعنی قرآن کو اور ہم یقیناً اس کی حفاظت کرنے والے ہیں ۱۲

[2] ترجمہ بہ تحقیق نازل کیا ہے اللہ نے تمہاری طرف ذکر اور ایک رسول جو تلاوت کرتا ہے تمہارے سامنے اللہ کی آیتیں جو واضح ہیں ۱۲

[3] تمام مفسرین نے اس آیت کو بھی معجزات قرآن میں شمار کیا ہے۔ مناظرہ حصہ دوم میں بکثرت تفاسیر اہلسنت کی عبارات نقل کی گئی ہیں ۱۲

میں نہایت بسط و تفصیل سے دیا گیا جس کا جواب الجواب حیاداروں نے کچھ نہ دیا اور پھر منہ دکھانے
میں کچھ باک نہیں اس جواب میں تفاسیر اہلسنت[1] و شیعہ دونوں سے ثابت کر دیا گیا کہ ذکر سے مراد اس آیت
میں قرآن ہے اور اسی قرآن کی حفاظت کا وعدہ ہر قسم کی تحریف سے اس آیت میں کیا گیا ہے خاصکر
شیعوں کی تفسیر مجمع البیان کی عبارت مناظرہ حصہ دوم صفحہ ۹۴ میں قابل ملاحظہ ہے تفسیر مجمع البیان وہ
ہے جس سے حائری صاحب نے اسی رسالہ میں استناد کیا ہے وہذہ عبارتہ[2] و زاد سبحانہ فی

البیان فقال انا نحن نزلنا الذکر وانا لہ لحافظون عن الزیادۃ والنقصان والتحریف ـــ
والتغییر عن قتادۃ وابن عباس ومثلہ لا یاتیہ الباطل من بین یدیہ ولا من خلفہ
وقیل معناہ متکفل بحفظہ الی آخر الدھر فتنقلہ الامۃ فتحفظہ عصراً بعد عصر الی
یوم القیامۃ لقیام الحجۃ بہ علی الجماعۃ من کل من لزمتہ دعوۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم۔ الخ

حائری صاحب خیانت اور فقدان دیانت اور علوم عربیہ اور فنون آلیہ سے اہلیت کاملہ کے
علاوہ آپ کی نظر خود اپنی کتب پر بھی نہیں ہے آپ کو تصنیف و تالیف کی اجازت کس نے دی
یہ کچی سطروں کے خطاب کس نے دیئے اس شخص کا نام تو بتایئے اور اس سے زیادہ کیا کہا جائے
کہ آپ نے شیعوں کے منصب اجتہاد کو ذلیل کر دیا ع۔ در کفر ہم ثابت نہ زنار را رسوا مکن

**پنجم**۔ آخر میں حائری صاحب نے انہیں چار علمائے شیعہ کے اقوال پیش کئے ہیں جن کی
بابت ہم بحث اول میں لکھ چکے ہیں کہ وہ از راہ تقیہ منکر تحریف ہو گئے ہیں اور ان چار اشخاص کے اقوال
چند کتابوں سے نقل کئے ہیں جن میں چھٹی کتاب خود آپ کی تصنیف ہے کیوں نہ ہو آپ بھی تو مصنف
ہیں ان چار اشخاص کے اقوال پر جو اعتراضات خود علمائے شیعہ نے کئے ہیں ان کا کچھ جواب نہیں
زائد از دو ہزار روایات تحریف کا کچھ جواب نہیں اور کیا جواب دے سکتے ہیں جب کہ ان کے علماء لکھ
چکے کہ ان روایات کے بے اعتبار قرار دینے سے تمام فن حدیث ہمارا خاک میں مل جائیگا مسئلہ امامت

---

[1] تمام مفسرین نے اس آیت کو بھی معجزات قرآن میں شمار کیا ہے مناظرہ حصہ دوم میں بکثرت تفاسیر اہل سنت کی عبارات نقل کی گئی ہیں ۱۲

[2] ترجمہ۔ پھر اللہ نے اور وضاحت کر کے فرمایا کہ ہم نے قرآن نازل کیا اور ہم کمی بیشی تحریف و تبدیل سے حفاظت کریں گے قتادہ اور ابن عباس سے منقول ہے کہ یہی مضمون اس آیت میں ہے لا یاتیہ الباطل الخ اور کہا گیا ہے کہ حفاظت قرآن کے معنی یہ ہیں کہ قیامت تک اس کو محفوظ رکھیں گے امت نسلاً بعد نسل اس کو نقل کرے گی اس کا حفظ کرے گی تاکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حجت قیامت تک

بھی ہاتھ سے جاتا رہے گا۔ پھر ان تمام از دو ہزار روایات ائمہ معصومین کے مقابلہ میں کوئی ایک حدیث کسی امام
کی حائری صاحب پیش کر دیتے یہ بھی نہ کیا نہ اب کر سکتے ہیں لہذا یہ سب لکھنا ان کا ابلہ فریبی کے سوا
اور کسی لقب کا مستحق نہیں۔

لطف تو یہ ہے حائری صاحب اسی سلسلہ میں اپنے رسالے کے صفحہ ۲۶ پر آپ نے یہ بھی لکھا ہے کہ
شیعہ مطلق تحریف کے قائل نہیں ہیں حتی دو ایک شیعہ علما نے تحریف قرآن کا ذکر کیا بھی ہے اولاً تو
وہ نقل روایت ہے نہ اظہار عقیدہ۔" پھر اس کے بعد لکھا ہے کہ عموماً اخباری مذہب کے لوگ یہ عقیدہ رکھتے ہیں
اور جس طرح اخباریوں اور اصولیوں میں مسئلہ تقلید کے متعلق اختلاف ہے اسی طرح تحریف قرآن کی بابت
بھی اختلاف ہے اخباری تحریف کے قائل ہیں اصولی قائل نہیں انتہی ملخصاً۔ سب سے پہلے تو قابل
داد بات یہ ہے کہ کس بے باکی کے ساتھ جھوٹ بولا گیا ہے کہ شیعہ مطلق تحریف کے قائل نہیں پھر
تناقض بھی قابل تماشا ہے کہ آگے چل کر اول تو صرف نقل روایت کا اقرار کیا پھر اعتقاد کا بھی اقرار کر لیا
کہ اخباری شیعہ قائل تحریف ہیں۔

کذب و تناقض کی شکایت تو کسی شیعہ سے کرنا بیجا ہے بقول قائل رحمۃ اللہ تعالیٰ ؎

کیا جو جھوٹ کا شکوہ تو یہ جواب ملا　　　تقیہ ہم نے کیا تھا ہمیں ثواب ملا

البتہ حائری صاحب سے اس کا جواب لینا چاہیئے کہ قرآن پر ایمان رکھنا تمہارے یہاں ضروریات دین
سے ہے یا نہیں اگر ہے تو اخباریوں کو کافر کہو اور ان کو اپنے مذہب سے خارج کرو ان کی کتابوں
کو بنیاد مذہب بناؤ دیکھیں پھر تمہارے مذہب میں رہ کیا جاتا ہے اور اگر ایمان بالقرآن ضروریات دین
سے نہیں ہے تو تم نے قرآن پر شیعوں کا ایمان نہ ہونے کا اقرار کر لیا۔ حائری صاحب نے جاہلوں
اور بے وقوفوں کو اخباری اصولی کا فرق ذکر کر کے خوب سمجھایا سننے والوں کو کیا خبر کہ اخباری اصولی
دونوں شیعہ ہیں، دونوں میں کچھ جزئی اختلافات ہیں نہ اصولی جیسے بلا تشبیہ ہمارے یہاں کی محدثین
فقہا بالکل ایسا ہی ہے محدثین کو شیعہ اخباری کہتے ہیں اور فقہا کو اصولی۔

حائری صاحب یاد رکھیں اور خوب یاد رکھیں شیعوں کا قائل تحریف ہونا کسی کے چھپائے چھپ نہیں
سکتا شیعوں کا ایمان قرآن شریف پر نہ ہے اور نہ ہو سکتا ہے، ایمان بالقرآن اس وقت حاصل ہو گا جب
اہل سنت کی طرح رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو خاتم الانبیا اور قرآن شریف کے ناقلین اولین یعنی صحابہ

کرام کو دیندار دین کا جان نثار راست گفتار مانو تحریف قرآن کی تمام روایات کو اور جس مذہب نے ان روایات کو تصنیف کیا اس کو خیرباد کہو اور قائلین تحریف کو کافر دشمن دین الٰہی جانو!

حائری صاحب جھوٹ بولکر اگر حق پر پردہ پڑسکتا تو یقیناً اب تک ابلیس اور ذریات ابلیس نے خدائے واحد کی پرستش دنیا سے موقوف کرادی ہوتی۔

ہفتم۔ ختم رسالہ پر حائری صاحب نے "آریہ دوستوں سے خطاب" کا عنوان بھی قائم کیا ہے بیشک آریوں سے آپ سے دوستی ہونا بھی چاہئے (الکفر ملۃ واحدۃ) اہل اسلام سے دشمنی اور کفار سے دوستی آپ لوگوں کا قدیم شیوہ ہے۔ مبارک رہے۔

ہشتم۔ حائری صاحب نے مصحف فاطمہ و کتاب علی کی بحث پر بھی خامہ فرسائی کی ہے جس کو دیکھکر معلوم ہوا کہ آپ ایک لفظ بھی سچ نہیں کہنا چاہتے کھلا ہوا فریب تو یہ ہے کہ آپ کتاب علی کو قرآن علی کہہ رہے ہیں حالانکہ کتاب علی ایک دوسری چیز ہے دوسرا صریح فریب یہ ہے کہ مصحف فاطمہ سے بھی قرآن مراد لیتے ہیں حالانکہ مصحف فاطمہ بھی قرآن سے الگ ایک چیز ہے جس کی بابت آپ کے امام جعفر صادق کا ارشاد ہے کہ وہ قرآن سے تگنا ہے اور اس میں تمہارے قرآن کا ایک حرف بھی نہیں دیکھو اصول کافی۔

نہم۔ حدیث ثقلین کی بحث بھی محض بے تعلق آپ نے چھیڑ دی ہے انشاء اللہ تعالیٰ سلسلہ تفسیر آیات سے فارغ ہوکر جب النجم میں سلسلہ شرح احادیث شروع ہوگا تو سب سے پہلے حدیث ثقلین پر مستقل رسالہ لکھکر تمام دنیا کو دکھلا دیا جائے گا کہ شیعوں نے کس قدر مغالطہ اس حدیث میں دیا ہے اور یہ کہ شیعہ جس طرح اہل بیت رسول و آل رسول سے ناواقف اور منحرف ہیں اسی طرح ثقلین کو بھی نہیں جانتے۔

دھم۔ حائری صاحب کو رسالہ موعظہ تحریف لکھتے وقت خود بھی یہ کھٹکا تھا کہ لوگ میری چوریاں اور خیانتیں پکڑیں گے۔ مثل مشہور ہے کہ چور کی داڑھی میں تنکا چنانچہ رسالہ مذکورہ کے صفحہ ۱۵ پر لکھتے ہیں

> "یہ میری گذارش ضرور یاد رکھیں کہ میری اس تقریر کے بعد اہل سنت میں نہایت عظیم الشان انقلاب پیدا ہوگا غیر معمولی نقل و حرکت بھی پیدا ہوگی۔ عوام کو دھوکا دینے کی غرض سے یہ کیا جائے گا کہ سنیوں کی کتابیں نہیں ہیں سیاق و سباق چھوڑ کر

درمیان کی عبارت پڑھکر سنادی گئی ہے ان آیتوں میں تنسیخ وارد ہوئی ہے۔

غرضکہ جو جو کارروائیاں آپ نے کی ہیں سب کا ڈر آپ کو لگا ہوا تھا مگر شاید یہ خیال بھی تھا کہ ان جاہلانہ خرافات کو دیکھ کر اہل علم مجھے لائق خطاب نہ سمجھیں گے اور میرے رسالہ کا جواب نہ لکھا جائے گا اور میری کارروائیوں پر پردہ پڑا رہے گا۔

شیعوں کے بہلانے کے لیے آپ نے اپنے امام جعفر صادق کی طرح یہ پیشین گوئی بھی کر دی کہ اہل سنت میں انقلاب عظیم اور غیر معمولی نقل و حرکت ہوگی حالانکہ کچھ بھی نہ ہوا آپ کے بڑے بڑوں نے جب قرآن کریم پر حملے کیے تو کیا ہوا جو آپ کے حملوں کی کچھ پروا کیجاتی، قرآن کریم کی بارگاہ بہت بلند ہے ایسے مغز شوروشر کی وہاں تک رسائی بھی نہیں ذٰلک الکتاب لا ریب فیہ۔

یہ ناچیز بھی آپ کے رسالہ کا جواب لکھکر نادم ہوا پہلے سے آپ کی علمی حالت معلوم نہ تھی ورنہ یہ جرأت نہ کی جاتی۔

ھٰذا آخر الکلام والحمد للہ رب العٰلمین

تمت

# واضح ہو

کہ خداوند عزیز ذوانتقام نے صحابہ کرام کے دشمنوں سے عجیب انتقام لیا کہ ان کو ان کے مقابلہ سے ہٹا کر اپنی کتاب حکیم کے مقابلہ میں لا کر ڈال دیا۔ اس حقیقت پر کہ مذہب شیعہ کی بنیاد قرآن شریف کی عداوت پر ہے ایک مدت تک پردہ پڑا رہا اکثر لوگ یہی سمجھتے رہے کہ شیعہ بھی کلمہ گو ہیں مسلمان ہیں ان کیا تھ اسلامی برتاو ہونا چاہیئے۔ بعض اہل التحقیق نے ان کو خارج از اسلام سمجھا مگر اس کی وجوہ جو انھوں نے بیان کیں وہ نظری ثابت ہوئیں بالآخر بعض اذکیائے امت اپنی فراست ایمانی سے اس حقیقت تک پہونچ گئے۔ حضرت شیخ ولی اللہ محدث دہلوی نے ازالۃ الخفا کے دیباچہ میں لکھا ہے کہ نور توفیق نے مجھے اس رمز سے آگاہ کیا مگر چونکہ حضرت ممدوح نے اس حقیقت کو بہت زیادہ وضاحت سے نہ بیان فرمایا تھا اسو جہ سے اکثر لوگوں کے ذہن پھر بھی اُس کے ادراک سے محروم رہے۔ شاید کہ مشیت الٰہی نے یہ خدمت اس حقیر کیلئے مقدر کی تھی اگرچہ یہ ناکارہ اس قابل نہ تھا کہ انتقام خداوندی کا آلۂ کار بنے مگر عنایت ازلیہ استحقاق بخشش سے

اگر بادشہ بر در پیر زن | بیاید تو اے خواجہ سبلت مکن

چنانچہ اب یہ حقیقت بالکل بے پردہ ہو گئی کہ شیعوں کا ایمان قرآن شریف پر نہیں ہے اور نہ ہو سکتا ہے رسالہ ہذا بھی اسی حقیقت کے دیکھنے کا ایک چھوٹا سا آئینہ ہے۔

## لہذا

شیعوں کو چاہیئے کہ ایمانداری کے ساتھ ضد اور تعصب سے علاحدہ ہو کر اپنے مجتہدین کی کورانہ تقلید چھوڑ کر اس حقیقت کو جانچیں اس کے بعد اگر قرآن کریم ان کو زیادہ پیارا ہو تو مذہب شیعہ کو خیر باد کہیں اور اگر زرارہ و ابو بصیر وغیرہ کی روایتیں ان کو زیادہ عزیز ہوں تو ان کو اختیار ہے اور سنیوں کو لازم ہے کہ جب کوئی شیعہ ان سے مذہبی چھیڑ چھاڑ کرے تو اسکو پہلا جواب وہ یہی دیں کہ تم کو اسلامی فروعی مباحث میں دخل دینے کا کوئی حق نہیں جبکہ تمھارا ایمان قرآن شریف پر نہیں ہے اور نہ ہو سکتا ہے۔ فقط والسلام

سراپا عجز و قصور محمد عبد الشکور مدیر النجم لکھنؤ

# تکملۂ تنبیہ الحائرین (موسوم بہ) تفضیح الحائرین

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ حمد الشاکرین والصلوٰۃ والسلام علی سید الاولین والآخرین سیدنا ومولانا محمد وعلی آلہ الطاہرین وعلی من اتبعھم الی یوم الدین (امّا بعد!)

قبلۂ شیعہ جناب حائری صاحب کے رسالہ موعظہ تحریف قرآن کا جواب موسوم بہ تنبیہ الحائرین تقریباً ایک سال ہوئے دو دفعات شائع ہو چکا۔ حائری صاحب کو اپنے اس رسالہ پر بڑا ناز تھا بڑی دھوم مچا رکھی تھی کہ اس کا جواب سنیوں کی طرف سے ہو ہی نہیں سکتا۔ رسالہ میں جا بجا اس قدر مستعدی کا اظہار کیا ہے کہ معلوم ہوتا تھا کہ حائری صاحب قلم ہاتھ میں لئے بیٹھے ہیں جواب نکلتے ہی فوراً جواب الجواب لکھ ڈالیں گے مگر سب نے آنکھوں سے دیکھ لیا کہ سب زبانی لفاظی فنا ہو گئی۔ ایک سال میں بھی جواب نہ ہوا اور نہ انشاء اللہ تعالیٰ ہو گا بلکہ اگر کچھ بھی حیا ہو گی تو جس قدر چوریاں، خیانتیں، غلط حوالے، غلط ترجمے حائری صاحب کے دکھلائے گئے ہیں ان کے بعد اب وہ تصنیف و تالیف کی جرأت نہ کریں گے اور بالکل روپوش ہو جائیں گے۔ تنبیہ الحائرین میں ضمناً کچھ مسائل مذہب شیعہ کا تذکرہ اس سلسلہ میں آ گیا تھا کہ حائری صاحب نے اپنے مذہب کے مطابق نقل مونیکا بے سروپا دعویٰ کیا تھا۔ اس موقع پر چالیس مسائل مذہب شیعہ کے نمونے کے طور پر لکھے گئے تھے مگر کتب شیعہ کا حوالہ نہیں دیا گیا تھا نہ عبارتیں نقل کی گئی تھیں تاکہ طول نہ ہو لہٰذا اب اس تکملہ میں ان مسائل کے لئے کتب شیعہ کا حوالہ اور ان کتب کی اصلی عبارتیں پیش کی جاتی ہیں حق تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اس کو ذریعہ ہدایت بنائے۔ خدا کرے کہ شیعہ اس رسالے کو دیکھ کر اپنے مذہب کی اصلی حقیقت سے واقف ہو جائیں اور اس بات کو سمجھ لیں کہ ایسے بے بنیاد مذہب کا نتیجہ سوا دنیا کی رسوائی اور آخرت کے عذاب کے کچھ نہیں ہے۔ واللہ الموفق والمعین

# پہلا مسئلہ

شیعوں کا عقیدہ ہے کہ خدا کو بدا ہوتا ہے یعنی معاذ اللہ وہ جاہل ہے اس کو سب باتوں کا علم نہیں اسی وجہ سے اس کی اکثر پیشین گوئیاں غلط ہو جاتی ہیں اور اس کو اپنی رائے بدلنا پڑتی ہے۔

یہ عقیدہ مذہب شیعہ میں اس قدر ضروری ہے کہ ائمہ معصومین کا ارشاد ہے کہ جب تک اس عقیدہ کا اقرار نہیں لے لیا گیا کسی نبی کو نبوت نہیں دی گئی اور خدا کی عبادت اس عقیدہ کی برابر کسی عقیدہ میں نہیں ہے۔

اصول کافی صفحہ ۸۴ پر ایک مستقل باب بدا کا ہے اس باب کی چند حدیثیں ملاحظہ ہوں

عن زرارہ بن اعین عن احدھما قال ما عبد اللہ بشیئ مثل البدأ ۔ زرارہ بن اعین سے روایت ہے انھوں نے امام باقر یا صادق سے روایت کی ہے کہ اللہ کی بندگی بدا کے برابر کسی چیز میں نہیں ہے۔

عن مالک الجھنی قال سمعت اباعبد اللہ یقول لو علم الناس ما فی القول بالبدا من الاجر ما فتروا عن الکلام منہ ۔ مالک جہنی سے روایت ہے وہ کہتے ہیں میں نے امام جعفر صادق سے سنا وہ فرماتے تھے کہ اگر لوگ جان لیں کہ بدا کے قائل ہونے میں کس قدر ثواب ہے تو کبھی اس کے قائل ہونے سے باز نہ رہیں۔

عن مرازم بن حکیم قال سمعت اباعبد اللہ یقول ما تنبأ نبی قط حتی یقر للہ بخمس بالبدا والمشیۃ والسجود والعبودیۃ والطاعۃ ۔ مرازم بن حکیم سے روایت ہے کہ وہ کہتے تھے میں نے امام جعفر صادق سے سنا وہ فرماتے تھے کہ کوئی نبی کبھی نبی نہیں بنایا گیا یہاں تک کہ وہ پانچ چیزوں کا اقرار نہ کرے بدا کا اور مشیت کا اور سجدہ کا اور عبودیت کا اور طاعت کا۔

ان روایات سے معلوم ہوا کہ عقیدہ بدا کیسا ضروری چیز ہے اب رہی یہ بات کہ بدا کیا چیز ہے اس کے لئے لغت عرب کو دیکھنا چاہئے اس کے بعد کچھ واقعات بدا کے کتب شیعہ سے پیش کروں گا پھر علمائے شیعہ کا اقرار کہ بیشک بدا کے معنی یہی ہیں کہ خدا جاہل ہے۔

## لغت عرب

بدا عربی زبان کا لفظ ہے تمام لغت کی کتابوں میں لکھا ہے بدا لہ ای ظہر لہ ما لم یظہر

یعنی بدا کے معنی ہیں نا معلوم چیز کا معلوم ہو جانا یہ لفظ اسی معنی میں قرآن شریف میں بکثرت مستعمل ہے۔

رسالہ ازالۃ الغرور امروہہ کے مصنف کو دیکھیے عقیدہ بدا کا جواب دیتے ہوئے لکھتا ہے کہ یہاں دو لفظیں ہیں بدا بالالف اور بدأ بہمزہ شیعہ بدا بالالف کے قائل ہیں اور جو چیز قابل اعتراض ہے وہ بدأ بہمزہ ہے حالانکہ یہ محض جہل ہے بدأ بہمزہ کے معنی ہیں شروع ہونا اس میں کوئی قابل اعتراض چیز نہیں ہے یہ ہے ان لوگوں کی لغت دانی اور اس پر یہ لن ترانی لاحول ولا قوۃ الا باللہ۔



# واقعات

بدا کے واقعات کتب شیعہ میں بہت ہیں مگر ہم یہاں صرف دو واقعوں کا ذکر کافی سمجھتے ہیں۔ اوّل یہ کہ امام جعفر صادق نے خبر دی کہ اللہ تعالیٰ نے میرے بعد میرے بیٹے اسمٰعیل کو امامت کے لئے نامزد کیا ہے یہ بھی واضح رہے کہ امام کی علامات جو کتب شیعہ میں لکھی ہیں ان میں ایک یہ بھی ہے کہ امام ران سے پیدا ہوتا ہے اور اس کی پیشانی پر آیہ تمت کلمۃ ربک صدقا وعدلا لکھی ہوتی ہے۔ نیز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت علی کو بارہ لفافہ سربمہر دیگئے تھے جو خدا کی طرف سے اترے تھے جبریل لائے تھے۔ پس ضروری ہے کہ اسمٰعیل بھی ران سے پیدا ہوئے ہوں گے اُن کی پیشانی پر آیت بھی لکھی ہوگی۔ ایک لفافہ بھی ان کے نام ہوگا مگر افسوس خدا کو معلوم نہ تھا کہ اسمٰعیل میں یہ قابلیت نہیں ہے چنانچہ پھر خدا کو اعلان کرنا پڑا کہ اسمٰعیل امام نہ ہوں گے بلکہ موسیٰ کاظم امام ہوں گے۔ علامہ مجلسی بحار الانوار میں روایت فرماتے ہیں اور اس روایت کو محقق طوسی بھی نقد المحصل میں لکھتے ہیں کہ

| | |
|---|---|
| عن جعفر الصادق انہ جعل اسمٰعیل القائم مقامہ بعد فظھر من اسمٰعیل مالم یرتضہ فجعل القائم مقامہ موسیٰ فسئل عن ذلک فقال بدا للّٰہ فی اسمٰعیل | امام جعفر صادق سے روایت ہے کہ انھوں نے اسمٰعیل کو اپنا قائم مقام اپنے بعد کے لئے مقرر کیا مگر اسمٰعیل سے کوئی بات ایسی ظاہر ہوئی جس کو انھوں نے پسند نہ کیا لہذا انھوں نے موسیٰ کو اپنا قائم مقام بنایا اسکی بابت پوچھا گیا تو فرمایا کہ اللہ کو اسمٰعیل کے بارے میں بدا ہو گیا۔ |

ایک دوسری حدیث کے الفاظ یہ ہیں جسکو شیخ صدوق نے رسالہ اعتقادیہ میں لکھا ہے۔

| | |
|---|---|
| ما بدا اللہ فی شیئ کما بدا لہ فی اسماعیل ابنی | اللہ کو ایسا بدا کبھی نہیں ہوا جیسا بدا میرے بیٹے اسمٰعیل کے بارے میں ہوا۔ |

دوسرا واقعہ یہ ہے کہ امام علی تقی نے خبر دی کہ میرے بعد میرے بیٹے محمد امام ہوں گے مگر خدا کو یہ معلوم نہ تھا کہ محمد اپنے والد کے سامنے مر جائیں گے۔ جب یہ واقعہ پیش آیا تو خدا کو اپنی رائے بدلنا پڑی اور خلاف قاعدہ مقررہ کے بڑے بیٹے کو امامت ملتی ہے حسن عسکری کو امام بنایا۔

اصول کافی ص۲۰۲ میں ہے۔

| | |
|---|---|
| عن ابی الھاشم الجعفری قال کنت عند ابی الحسن علیہ السلام بعد ما مضی ابنہ ابوجعفر وانی لافکر فی نفسی ارید ان اقول کانھما اعنی اباجعفر وابا محمد فی ھذا الوقت کابی الحسن موسٰی واسمٰعیل وان قصتہ کقصتھما اذ کان ابومحمد المرجا بعد ابی جعفر فاقبل علی ابوالحسن علیہ السلام قبل ان انطق فقال نعم یا اباھاشم بدا اللہ فی ابی محمد بعد ابی جعفر مالم تکن تعرف لہ کما بدا لہ فی موسٰی بعد مضی اسمٰعیل ما کشف بہ عن حالہ وھو کما حدثتک نفسک وان کرہ المبطلون وابومحمد ابنی الخلف بعدی عندہ علم ما یحتاج الیہ ومعہ آلۃ الامامۃ | ابوالہاشم جعفری سے روایت ہے وہ کہتے تھے میں ابوالحسن (یعنی امام نقی) علیہ السلام کے پاس بیٹھا ہوا تھا جب کہ ان کے بیٹے ابوجعفر یعنی محمد کی وفات ہوئی میں اپنے دل میں سوچ رہا تھا اور یہ کہنا چاہتا تھا کہ محمد اور حسن عسکری کا اس وقت وہی حال ہوا جو امام موسیٰ کاظم اور اسمٰعیل فرزندان امام جعفر صادق کا ہوا تھا ان دونوں کا واقعہ بھی ان دونوں کے واقعہ کے مثل ہے کیونکہ ابومحمد (یعنی حسن عسکری) کی امامت بعد ابوجعفر (یعنی محمد) کے مرنے کے ہوئی تو امام نقی میری طرف متوجہ ہوئے اور انھوں نے قبل اس کے کہ میں کچھ کہوں (ازروئے ضمیر بینی دیکھئے) فرمایا کہ اے ابوہاشم اللہ کو ابوجعفر کے مرجانے کے بعد ابومحمد کے بارے میں بدا ہوا جو بات معلوم نہ تھی وہ معلوم ہوگئی جیسا کہ اللہ کو اسمٰعیل کے بعد موسیٰ کے بارے میں بدا ہوا تھا جس نے اصل حقیقت ظاہر کر دی اور یہ بات ویسی ہی ہے جیسی تم نے خیال کی اگرچہ بدکار لوگ اس کو ناپسند کریں اور ابومحمد (یعنی حسن عسکری) میرے بعد میرا خلیفہ ہے اس کے پاس تمام ضرورت کی چیزوں کا علم ہے اور اس کے پاس آلۂ امامت بھی ہے۔ |

**اقرار** اگرچہ ایسی صاف بات کے لئے اقرار کی ضرورت نہ تھی مگر خدا کی قدرت ہے کہ علمائے شیعہ نے اگرچہ اہل سنت کے مقابلہ میں تو ہمیشہ تاویلات سے کام لیا لیکن آپس کی تحریروں میں انھوں نے صاف اقرار کر دیا ہے کہ بداء سے خدا کا جاہل ہونا لازم آتا ہے شیعوں کے مجتہد اعظم مولوی دلدار علی اساس الاصول مطبوعہ لکھنؤ کے صفحہ ۲۱۹ پر لکھتے ہیں اعنوان البداء لا ینبغی ان یقول بہ احد لانہ یلزم منہ ان یتصف الباری تعالیٰ بالجہل کما لا یخفی ۱۲

ترجمہ: جاننا چاہیئے کہ بداء اس قابل نہیں کہ کوئی شخص اس کا قائل ہو کیونکہ اس سے باری تعالیٰ کا جاہل ہونا لازم آتا ہے جیسا کہ پوشیدہ نہیں ہے۔

اس کے ساتھ اساس الاصول میں اس بات کا بھی اقرار موجود ہے کہ شیعوں میں سوا محقق طوسی کے اور کوئی بداء کا منکر نہیں ہوا۔

اب ایک بات یہ بھی سمجھنے کی ہے کہ شیعوں کو کیا ضرورت اس عقیدہ کے تصنیف کی پیش آئی اصل واقعہ یہ ہے کہ جب اسلام کے چالاک دشمنوں نے مذہب شیعہ کو تصنیف کیا تو وہ خود بھی جانتے تھے کہ کوئی انسان اس مذہب کو قبول نہیں کر سکتا لہٰذا انھوں نے طرح طرح کی تدبیریں اس مذہب کے رواج دینے کے لئے اختیار کیں از انجملہ یہ کہ فسق و فجور کے راستے خوب وسیع کر دیئے متعہ، لواطت، شراب خوری کا بازار گرم کیا۔ چنانچہ اس قسم کی روایتیں بکثرت آج بھی کتب شیعہ میں موجود ہیں از انجملہ یہ کہ انھوں نے دنیاوی طمع کا راستہ بھی خوب کشادہ کیا سینکڑوں روایتیں اس مضمون کی ائمہ کے نام سے تصنیف کر دیں کہ فلاں سنہ میں جو بہت قریب ہے دنیا میں انقلاب عظیم ہو جائے گا اور بڑی سلطنت و حکومت جاہ و حشمت شیعوں کو حاصل ہوگی پھر جب وہ سنہ آیا اور ان پیشین گوئیوں کا ظہور نہ ہوتا تو کہہ دیتے کہ خدا کو بداء ہو گیا۔ ایک روایت اس قسم کی حسب ذیل ہے۔ اصول کافی مطبوعہ لکھنؤ صفحہ ۲۳۲ میں امام باقر علیہ السلام سے روایت ہے کہ

ان اللہ تبارک و تعالیٰ قد کان وقت ھذا الامر فی السبعین فلما ان قتل الحسین صلوات اللہ علیہ اشتد غضب اللہ علی اہل الارض

بہ تحقیق اللہ تبارک و تعالیٰ نے اس کام (یعنی امام مہدی کے ظہور) کا وقت سن ستر ہجری مقرر کیا تھا مگر جب حسین صلوات اللہ علیہ شہید ہو گئے تو اللہ کا غصہ زمین والوں پر سخت ہو گیا لہٰذا اللہ نے اس کام کو سنہ ۱۴۰ھ تک پیچھے ہٹا دیا انھوں نے تم سے بیان

فاخرہ الی اربعین ومائة فحدثتکم فاذاعتم الحدیث فکشفتم قناع الستر ولم یجعل اللہ وقتا بعد ذلک عندنا قال حمزة فحدثت بذلک بابی عبداللہ علیہم السلام فقال قد کان ذلک

کردیا تم نے راز کو فاش کردیا اور بات مشہور کردی، اب اللہ نے کوئی وقت اس کے بعد ہم کو نہیں بتایا ابو حمزہ راوی کہتا ہے میں نے یہ حدیث امام جعفر صادق علیہ السلام سے بیان کی انھوں نے کہا ہاں ایسا ہی ہوا۔

یہ تماشا بھی قابل دید ہے کہ جب اہل سنت کی طرف سے اعتراض ہوا تو علماء شیعہ کو جواب دینے کی فکر ہوئی اور اس پریشانی میں انھوں نے ایسی ایسی ناگفتہ بہ باتیں کہہ ڈالیں جو عقیدہ بدا سے بھی بڑھ گئیں۔ مولوی حامد حسین نے استقصاء الافحام جلد اول صفحہ ۱۲۸ سے لیکر صفحہ ۱۵۸ تک پورے تیس صفحہ اسی بحث کے نام سے سیاہ کرڈالے مگر کوئی بات بنائے نہ بن پڑی بڑی کوشش انھوں نے اس بات کی کی ہے کہ بدا کے معنی میں تاویل کریں چنانچہ کھینچ تان کر انھوں نے بدا کے وہ معنی بیان کئے ہیں جو محو و اثبات یا نسخ کے ہیں لیکن خود ہی خیال پیدا ہوا کہ یہ تاویل چل نہیں سکتی لہذا علامہ مجلسی سے ایک تاویل نقل کرکے اس پر بہت ناز کیا ہے۔ یہ عبارت استقصاء مجلد اول کے صفحہ ۱۳۰ پر ملاحظہ ہو۔

ومنھا ان یکون ھذہ الاخبار تسلیة القوم من المومنین المنتظرین لفرج اولیاء اللہ وغلبة اھل الحق واھا مکادری فی فرج اھل البیت علیہم السلام وغلبتھم لانھم علیہم السلام لوکانوا اخبروا الشیعة فی اول ابتلائھم باستیلاء المخالفین وشدة محنتھم انہ لیس فرجھم الابعد الفسنة والفی سنة لیئسوا ورجعوا عن الدین ولکنھم اخبروا شیعتھم بتعجیل الفرج۔

اور منجملہ ان تاویلات کے ایک یہ ہے کہ یہ پیشین گوئیاں ان مومنین کی تسلی کے لئے تھیں جو دوستان خدا کی آسائش اور اہل حق کے غلبے کے منتظر تھے جیسا کہ اہل بیت علیہم السلام کی آسائش اور ان کے غلبہ کے متعلق روایت کیا گیا ہے اگر ائمہ علیہم السلام شیعوں کو شروع ہی میں بتادیتے کہ مخالفین کا غلبہ ابھی رہے گا اور شیعوں کو مصیبت سخت ہوگی اور ان کو آسائش نہ ملے گی مگر ایک ہزار یا دو ہزار سال کے بعد تو وہ مایوس ہوجاتے اور دین سے پھرجاتے۔ لہذا انھوں نے اپنے شیعوں کو خبر دی کہ آسائش کا زمانہ جلد آنیوالا ہے۔

یہ تاویل بڑی مستند تاویل ہے اصحاب ائمہ سے منقول ہے چنانچہ اصول کافی صفحہ ۲۳۳ میں ہے۔

عن الحسن بن علی بن یقطین عن أخیہ الحسین عن ابیہ علی بن یقطین قال قال لی ابو الحسن الشیعۃ تربی بالامانی منذ مائتی سنۃ قال وقال یقطین لابنہ علی بن یقطین ما بالنا قیل لنا فکان وقیل لکم فلم یکن قال فقال لہ علی ان الذی قیل لنا ولکم کان من مخرج واحد غیر ان امرکم حضر فاعطیتم محضہ فکان کما قیل لکم وان امرنا لم یحضر فعللنا بالامانی فلو قیل لنا ان ھذا الامر لایکون الا الی مائتی سنۃ او ثلثمائۃ سنۃ لقست القلوب ولرجع عامۃ الناس عن الاسلام ولکن قالوا ما اسرعہ وما اقربہ تالفا لقلوب الناس۔

حسن بن علی بن یقطین نے اپنے بھائی حسین سے انھوں نے اپنے والد علی بن یقطین سے روایت کی ہے کہ ابوالحسن نے کہا شیعہ دوسو برس سے امید دلا دلا کر رکھے جاتے تھے یقطین (سُنّی) نے اپنے بیٹے علی بن یقطین (شیعہ) سے کہا یہ کیا بات ہے جو وعدہ ہم سے کیا گیا وہ پورا ہوگیا اور جو تم سے کیا گیا وہ پورا نہ ہوا علی نے اپنے باپ سے کہا کہ جو تم سے کہا گیا اور جو ہم سے کہا گیا سب ایک ہی مقام سے نکلا مگر تمہارے وعدہ کا وقت آگیا لہذا تم سے خالص بات کہی گئی وہ پوری ہوگئی اور ہمارے وعدہ کا وقت نہیں آیا تھا لہذا ہم امید دلا دلا کر بہلائے گئے اگر ہم سے کہدیا جاتا کہ یہ کام نہ ہوگا مگر دوسو برس یا تین سو برس تک تو دل سخت ہو جاتے اور اکثر لوگ دین اسلام سے پھر جاتے اس وجہ سے ائمہ نے کہا کہ یہ کام بہت جلد ہوگا، بہت قریب ہوگا لوگوں کی تالیف قلب کے لیے۔

یہ تاویل اگرچہ ان روایات میں چل نہیں سکتی جن میں تعیین وقت پیشین گوئی کی گئی ہے گول گول الفاظ نہیں ہیں کہ یہ کام جلد ہوگا قریب ہوگا نیز ان روایات میں بھی چل نہیں سکتی جن میں کسی خاص شخص کے امامت کی پیشین گوئی کی گئی ہے اور وہ شخص امام نہیں ہوا یا قبل از وقت مر گیا۔ لیکن علمائے شیعہ کی خاطر سے ہم اس تاویل کو قبول کرلیں تو ماحصل اس کا یہ ہے کہ اماموں کی پیشین گوئیاں جو غلط نکل گئیں اس کی وجہ یہ نہیں تھی کہ خدا کو آئندہ کا حال معلوم نہ تھا بلکہ اصل وجہ یہ ہے کہ یہ پیشین گوئیاں شیعوں کی تسلی کے لیے بیان کی گئیں شیعوں کے بہلانے کے لیے ایسی باتیں کہی گئیں اگر شیعوں کو تسلی نہ دی جاتی اور وہ بہلائے نہ جاتے تو مرتد ہو جاتے۔

نتیجہ اس تاویل کا یہ ہے کہ ہمارے خیال کی تصدیق ہوتی ہے کہ عقیدۂ بدا کی تصنیف محض ترویج مذہب شیعہ کے لیے ہوئی ہے۔

مگر یہاں ایک سوال بڑا لاینحل یہ پیدا ہوتا ہے کہ جھوٹی پیشین گوئیاں کرکے لوگوں کو فریب دینا اور بہلانا کس کا فعل تھا آیا ائمہ اپنی طرف سے ایسا کرتے تھے یا یہ کرتوت خدا کے ہیں غالباً ائمہ کی آبرو کا بچانا شیعوں کے نزدیک زیادہ اہم ہوا اور وہ خدا ہی کی طرف اس حرکت کو منسوب کریں گے تو ہم کہیں گے کہ جہل سے خدا کو بچالیا تو فریب ہی کے الزام میں مبتلا کر دیا بارش سے بچنے کے لئے صحن سے بھاگ کر پرنالے کے نیچے کھڑے ہو گئے۔

یہ بات بھی نتیجہ خیز تھی کہ جو شیعہ اصحاب ائمہ تھے وہ ایسے ضعیف الاعتقاد تھے کہ ان کو مذہب پر قائم رکھنے کے لئے خدا کو یا اماموں کو جھوٹی پیشین گوئیاں بیان کرنا پڑتی تھیں طرح طرح سے ان کو بہلانا پڑتا تھا ایسا نہ کیا جاتا تو وہ مرتد ہو جاتے جب اس زمانے کے شیعوں کا یہ حال تھا تو آج کل کے شیعوں کا کیا حال ہوگا اور ان کے بہلانے کیلئے مجتہدوں کو کیا کچھ نہ تدبیریں کرنی پڑتی ہوں گی۔

شیعوں کے تو اصحاب ائمہ کا یہ حال تھا مگر ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرام کو دیکھو کیسے قوی الایمان کیسے پختہ اعتقاد کے تھے کہ ان کو دین پر قائم رکھنے کے لئے نہ خدا کو جھوٹ بولنا پڑا نہ رسول کو ان پر مصائب کے آلام کے پہاڑ توڑے گئے، بلاؤں کی بارش برسائی گئی مگر ان کے قدم کو جنبش نہ ہوئی۔

انصاف سے دیکھو یہی ایک مسئلہ بداء پورے مذہب کی حقیقت ظاہر کرنے کے لئے کافی ہے جس مذہب میں خدا کو جاہل یا فریبی مانا گیا ہو اس مذہب کا کیا کہنا۔

# دوسرا مسئلہ

شیعوں کا عقیدہ ہے کہ خدا کو جب غصہ آتا ہے تو غصہ میں اس کو دوست دشمن کا امتیاز نہیں رہتا ہے کہ اس غصہ میں بجائے دشمنوں کے دوستوں کو نقصان پہنچا دیتا ہے۔ بھلا خیال تو کیجئے کیا خدا کی یہی شان ہونی چاہیئے؟ اور کیا ایسا خدا ماننے کے قابل ہو سکتا ہے؟

سند اس عقیدہ کی پہلے مسئلہ میں اصول کافی صفحہ ۲۳۲ سے نقل ہو چکی کہ امام حسین کی شہادت سے جو خدا کو غصہ آیا تو امام مہدی کا ظہور اس نے ٹال دیا۔ حالانکہ امام مہدی کے ظہور نہ ہونے سے شیعوں کا نقصان ہوا۔ قاتلان امام حسین کا کیا بگڑا بلکہ ان کا تو اور فائدہ ہوا یا یہ کہا جائے کہ قاتلان امام حسین شیعہ تھے

